کو استعمال کروایا اور زبردست نتیجہ حاصل کیا مرض جڑ سے ختم ہو گیا 35 سال گزر گئے آج تک اسے کوئی مسئلہ نہیں ہو

شاہترہ متقدمین کے مطابق چنے کے کھیت سے لیا گیا افضل ہوتا ہے اسکی کھار بھی بہت موثر ہے خاص کر مفتت حصات ہے مدر بول ہے فالتو چربی کے لیے اعلے درجہ کی۔ دوا ہے اسے مارچ کے وسط کے بعد اکھاڑنا چاہیے مگر دھوپ تیز ہونے سے پہلے حاصل کر لین اسکی میعاد 11 ماہ ہے اسکے بعد بے اثر ہو جاتا ہے اسوقت اسکی کھار بنا لین

:Hk RIAZ Ahmad ہرن کھری کا رب بنا کر خشک کر لین یہ سقمونیا کا بدل ہے ہرن کھری کے پانی مین ذیبق مصفے کھرل کریں کہ ذیبق یعنے پارہ گم ہو جائے نصف چاول تک مقوی قلب و باہ ہے خون کی غلظت کا باعث ہے یعنے ممسک ہے

:4537699 333 92+ نقوع شاہترہ: عجیب الفوائد خیساندہ

(استاد محترم، پروفیسر حکیم عبدالمنان صاحب۔ حکیم اجمل خاں، طبیہ کالج، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ، ۵ اکتوبر بروز جمعہ۔ البدر یونانی شفاخانہ۔ کربلا میدان، بدرقہ، اعظم گڑھ، میرے مطب پر تشریف لائے۔ مطب، خانہ ساز دوائیں، حبوب، سفوف، اطریفلات، جوارشات.... کا مشاہدہ فرمایا۔ خوشی کا اظہار کیا۔ اور کہا کہ اپنے مطب کے تجربات لکھو اور مجھے بھی بھیجو۔ انھیں کی تحریض پر میں نے اپنے تجربات مطب کو قلم بند کرنا شروع کیا۔ اللہ استاد محترم کی عمر دراز کرے اور انکے طبّی فیضان کو اسی طرح جاری و ساری رکھے۔ آمین)

نَقوع (نون پر زبر کے ساتھ): ایک یا چند خشک ادویہ کو پانی میں بھگو کر کچھ عرصہ بعد چھان کر پلانے کو نَقوع یا خیساندہ کہتے ہیں۔

فسادخون کے جملہ امراض میں بطور مصفی خون نَقوع شاہترہ کو بڑی اہمیت حاصل ہے۔ ''فسادخون'' گوایک عام اصطلاح ہے مگر طبقہ اطباء میں ایک خاص معنی کیلیئے متعین ہے۔ ''خون کافساد جب اس قسم کاہو کہ اس سے جلد کا تغذیہ متاثرہو جائے تواسے عرف اطباء میں فسادخون کہاجاتاہے۔'' (شرح اسباب ترجمہ کبیر ج دوم ص ۳۱۲(

فسادخون میں وہ تمام جلدی امراض داخل ہیں، جن سے جلدپراورام، بثوروقروح عارض ہوجاتے ہیں، مثلاآتشک، جذام، خارش، دادوغیرہ وغیرہ۔

زمانۂ طالب علمی (اجمل خاں، طبیہ کالج، علیگڑھ مسلم یونیورسٹی ۱۹۹۱تا۱۹۹۸) میں استاد محترم پروفیسر جناب حکیم عبدالمنان صاحب نے بارہانَقوع شاہترہ کانسخہ پڑھایااوربتایاکہ یہ بہت اہم مصفی خون خیساندہ ہے، دوران مطب بہت کام آئے گااسکے اجزاء سنتے سنتے بالکل ازبرہوگئے۔

شاہترہ چرائتہ تلخ سرپھوکہ عناب گل منڈی ہلیلہ سیاہ برادہ صندل سرخ

۷ماشہ ۷ماشہ ۵دانہ ۷ماشہ ۷ماشہ ۷ماشہ

ان تمام اجزء کونیم کوب کرکے رات کو گرم پانی میں بھگودیں، صبح اسکانتھراہواپانی پی لیں ،پلا دیں۔

نَقوع شاہترہ کایہ نسخہ پڑھا، یادکرلیا، امتحان دے لیا، استاد محترم کی بارہایاددہانی اورتاکید کے بعد بھی اس نسخہ سے لگاو نہیں پیداہوانہ ہی دل میں اہمیت۔

اگست ۲۰۰۷ء کی بات ہے خیرآباضلع مؤسے ۳۵سالہ مریض مطب میں حاضرہوا۔ برسات کی امس بھری گرمی میں .. سوتی چادرسے اسنے اپنے آپ کوڈھک رکھاتھااسنے میرے سامنے اپنی پیٹھ کھول دی پیپ، پھوڑے، پھنسیوں..اورپیپ آلودخون سے پوری پیٹھ بھری پڑی تھی۔ ''پچھلے آٹھ سالوں سے جیسے ہی برسات کاموسم آتا ہے..پوری پیٹھ پھوڑے پھنسیوں سے بھرجاتی ہے۔دن توخیر.. لیکن رات گزارناایک قیامت ہے.ان زخموں

میں تیز جلن ؛اور خارش ہوتی ہے..میں نے اسکے لئے جانے کہاں کہاں علاج نہیں کرایا۔ مؤ،اعظم گڑھ ،بنارس، گورکھپور، لکھنو،چمڑی کے ہر ماہر ڈاکٹر کے پاس گیا.. صرف وقتی آرام۔ مرض ٹھیک نہیں ہوتا۔ہاں جب سردی کا موسم آتاہے تب یہ مرض آہستہ آہستہ ٹھیک ہو جاتاہے، سردی بھر آرام رہتاہے اگلے سال پھر یہ مرض عود کر آتا ہے۔ ہر سال اسکی شدت پچھلے سال سے زیادہ ہوتی ہے۔اوراب یہ صورتحال ہے کہ میں ۸،۹ بجے رات میں۔ ایک انجکشن Avil اورایک انجکشن.BetnisolکالگواکرایکTable Fan سرہانےاورایک Fan پیٹھ کی جانب لگاکر آن کرکے سوجاتاہوں۔رات میں اگرلائٹ کٹ گئی یاکسی اوروجہ سے آنکھ کھل گئی توبے چینی اس قدر بڑھ جاتی ہے کہ رات گزارنا مشکل۔اس مریض نے ایک بات اور کہی کہ میرا پاخانہ بالکل مرغی کے پاخانہ کی طرح ہوتاہے۔ تھوڑی مقدار میں بالکل لیسدار کہ Toilet کے پیالے سے چپک جاتاہے تو ایک

بالٹی پانی بہادینے پر بھی وہ جگہ نہیں چھوڑتا۔اس پاخانہ میں اس قدر بدبو ہوتی ہے کہ ناقابل برداشت۔اورریاح تھوڑے تھوڑے وقفے سے ہر وقت خارج ہوتی ہے حددرجہ بدبودار ریاح۔

مریض کی کیفیت سننے کے بعد میں نے اللہ سے دعا کی کہ زمانۂ طالب علمی کا وہی ''نقوع شاہترہ'' کانسخہ ذہن میں تازہ ہوگیا۔ میں نے اس میں صرف ''گلِ نیم ۷،''کا اضافہ کیااور شربت عناب جوڑدیا۔رات کو گرم پانی میں بھگوکر صبح پانی چھان کر ۴ تولہ شربت عناب شامل کرکے پی لیں۔مریض نے دس دن تک یہ دوااستعمال کی،حاضر مطب ہوا.. کہا..کچھ بھی فرق محسوس نہیں ہوا. میں نے پھر سے دس دن کیلئے وہی دوااسے دوبارہ دی اور کہا..اللہ سے دعا کرو،اوراسے بلاناغہ استعمال کرو۔یہ نسخہ ۲۰ دن استعمال کرنے کے بعد مریض پھر مطب میں آیا..اور بتایا کہ دواکو پینے کے بعد کئی کئی بار دست ہوئے،دست ، میں خون،پیپ جانے کیا کیا۔حددرجہ بدبودار۔.آنوں کی طرح.. جھالا جھالا..کالا کالا پاخانہ ہوا..اسکے پیٹھ کے زخم اب مرجھائے ہوئے تھے۔میں نے تیسری بار یہی نسخہ Repeat کیا.اس نے بتایاکی اس بار اجابت صرف دوبار ہی ہوتی تھی..البتہ پیٹھ کے سارے پھوڑے سوکھ گئے

تھے..اسے مزید دس پڑیا اسی طرح کل ۴۰ پڑیا اسے پلایا۔وہ مریض بالکل ٹھیک ہو گیا پچھلے دس سالوں سے وہ میرے رابطہ میں ہے۔بحمد للہ ابھی تک اسے دوبارہ سے یہ تکلیف نہیں ہوئی۔

اسکے بعد میں نے اس نسخہ کو پڑیا کی شکل میں بنوا کر رکھ لیا۔اور جلدی امراض میں مبتلا مریضوں کو اسکا خیسانده پلاتا ہوں۔اس ''نَقوع''کا مصفی خون ہونا تو ثابت ہے۔حکیم کبیر الدین صاحب نے (شرح اسباب (ترجمۂ کبیر) ج دوم ص ۳۱۴ میں) مصفیات خون کے باب میں اس نسخے کو اولیت دی ہے۔

'' نملہ ''اور'' نار فارسی'' جیسے موذی مرض میں انھوں نے نقوع شاہترہ استعمال کرنے کی تاکید کی ہے۔ (دیکھیں شرح اسباب ترجمہ کبیر ج سوم ص ۲۱۲ تا ۲۱۴)

'' جذام ''کے مریض کے علاج کے سلسلے میں وہ لکھتے ہیں:

'' ظہور مرض کے ابتداء سے صبح کے وقت نَقوع شاہترہ پلایا جائے اور شام کے وقت معجون عشبہ (شرح اسباب ترجمہ کبیر ج دوم ص ۲۵۱)

'' جرب و حکہ'' کے علاج میں نَقوع شاہترہ پلانے کی تاکید کرتے ہیں (شرح اسباب ترجمہ کبیر ج دوم ص ۲۵۶)

حکیم اجمل خاں صاحب کے معمولات مطب میں مصفی خون کے طور پر نَقوع شاہترہ کا خاص استعمال ہے۔(دیکھیں حاذق. ص ۵۶۲.۵۵۳.۵۴۵)

لیکن مطب کے تجربات میں۔اس نسخہ کے کچھ دوسرے مفید گوشے بھی میرے مشاہدہ و تجربہ میں آئے ہیں جسے میں بلاکم وکاست بیان کرتا ہوں۔تاکہ اطباء اس سے فائدہ اٹھائیں۔اور اپنے تجربات سے دیگر کو فائدہ پہونچائیں۔

ایسے پرانے قبض کے مریض جنھیں پاخانہ صاف نہیں ہوتا، پاخانہ کہ حاجت ہی نہیں ہوتی.. وہ بس اپنی مرضی سے Toilet جاتے ہیں. دیر تک بیٹھے رہتے ہیں. تھوڑی مقدار میں براز خارج ہوا...اور بس.. ایسے مریضوں کو میں نَقوع شاہترہ پلاتا ہوں. انکا قبض رفع ہو جاتا ہے کثرت سے ریاح خارج ہونے کی شکایت دور ہو جاتی ہے۔ ایسا تجربہ میں نے سو سے زائد مریضوں پر کیا ہے۔

ایک ڈاکٹر صاحب میرے مطب پر تشریف لائے اور کہا کہ مجھے پاخانہ کی حاجت ہی نہیں ہوتی۔ بس ایسے ہی چلا جاتا ہوں.. کبھی ہو بھی گیا.. اکثر نہیں ہوتا ہے. ایسا کئی مہینہ سے ہے.. میں نے انھیں نَقوع شاہترہ کی دس پڑیا دیا۔ بس اسکو صبح میں نتھار کر پی لیں.. ایک گھنٹہ بعد ہی کچھ کھائیں پیئیں۔ پہلی پڑیا پیا کچھ نہیں ہوا. دوسری پڑیا پیا. کچھ نہیں ہوا۔ تیسرے دن حسب معمول انھوں نے پڑیا پی لی. وہ خود کہتے ہیں کہ "میں مطب جاکر ایک مریض کو دیکھ رہا تھا۔ مجھے پاخانہ کی حاجت محسوس ہوئی.. میں نے کہا ارے یہ کیا.. میں اپنے کام میں لگ گیا.. کچھ دیر کے بعد پھر جھٹکا لگا.. میں نے کہا لگتا ہے اب جانا ہی پڑے گا.. لیکن سوچا مریض کو دیکھ لوں.. پھر مجھے اس قدر شدید حاجت محسوس ہوئی کہ مریض کو چھوڑ کر ٹوائلٹ بھاگا. اپنے ہی بدن سے خارج فضلات کو دیکھ کر میں دنگ رہ گیا .. یہ کیا تھا.. اتنی مقدار میں...؟۔"

اسکے بعد سے میں اس "نَقوع" کو کرانک امیبیا سس میں استعمال کرنے لگا. ایسے مریض جنکا پیٹ صاف نہیں رہتا ہے۔ تھوڑی مقدار میں بدبودار براز خارج ہوتا ہے۔ انھیں دس پڑیا پلاتا ہوں. بحمد اللہ شفاء ملتی ہے۔

ایک صاحب اپنی اہلیہ کو لیکر مطب میں آئے۔ اور کہا کہ یہ میری بیوی ہیں... یہ آنے کو آمادہ نہیں تھیں.. انکی تکلیف یہ ہے کہ یہ لیٹرنگ میں بڑا وقت لگاتی ہیں اور باوجود "اگزاسٹ فین" چلانے کے بعد بھی. آدھے گھنٹہ بعد تک کسی اور کو لیٹرنگ جانے کی ہمت نہیں ہوتی، اس قدر بدبو...انکو پاخانہ صاف نہیں ہوتا.. کبھی قائم چورن لے لیا تو دوا کے اثر بھر ہو جاتا ہے، لیکن خوب صاف نہیں ہوتا.. منھ سے بدبو بھی آتی ہے۔ میں نے انھیں صرف دس پڑیا

نَقوع شاہترہ پلایا ...۳دن پینے کے بعد انھیں کالا۔کالا پاخانہ دودو۔تین تین بار ہوا..خوب پیٹ صاف ہوا.پاخانہ کی بدبواور دیر تک لیٹرنگ میں بیٹھنے کی شکایت رفع ہوگئی۔اگلی بار میں نے معجون

دبید الورد،ایک چمچہ صبح خالی پیٹ گرم پانی سے اور جوارش جالینوس آدھا آدھا چمچہ بعد غذا، صبح شام ۲۰ دن تک کھلایا۔ قبض کی شکایت اور منھ کی بدبو کی شکایت بھی دور ہوگئی۔

ایک صاحب اپنی اہلیہ کو لیکر حاضر مطب ہوئے...کہا کہ یہ سرکاری ٹیچر ہیں زمانۂ طالبہ علمی سے انکار وٹین بگڑا ہوا ہے کثرت سے چائے نوشی، سموسہ، پکوڑا..یہی سب کھا کر..انکی صورتحال یہ ہے کہ برسوں سے.انھیں پاخانہ کی حاجت ہی نہیں ہوتی..بس ایسے ہی کبھی کبھار یا کئی دنوں کے بعد پاخانہ ہو جاتا ہے..لیکن صبح وشام یا ۲۴ گھنٹہ پر پاخانے کی حاجت محسوس ہو..ایسا انکو دس سال سے نہیں ہوا۔

میں نے انھیں دس پڑیا نَقوع شاہترہ دیا اور شربت کاسنی خانہ ساز ۲۰ ملی لیٹر ملا کر پینے کی ہدایت کی۔شروع کے دو تین دن تک تو کچھ بھی فرق محسوس نہیں ہوا۔لیکن چار پانچ پڑیا پینے کے بعد کالا کالا پاخانہ ہوا..۔اسکے اگلے دن پھر ویسا ہی ہوا۔اور اب صبح شام باقاعدہ حاجت ہوتی ہے۔یہ کیفیت سننے کے بعد میں نے صرف اپنا بنایا ہوا معجون دبید الورد ایک چمچہ صبح خالی پیٹ،ایک گلاس ہلکے گرم پانی سے استعمال کرنے کیلئے کہا۔مرغن غذاؤں سے پرہیز کرنے کو کہا۔

مارچ ۲۰۱۱ کی بات ہے۔پھولپور اعظم گڑھ سے ایک ۲۰ سالہ نوجوان حاضر مطب ہوا اسکے چہرے کی رنگت زرد تھی..اس نے بتایا کہ ،میری طبیعت ہر وقت گری گری رہتی ہے..شدید قبض ہے..دل بہت گھبراتا ہے .کثرت احتلام ہے صبح کو معلوم ہوتا ہے کہ احتلام ہوگیا۔کوئی بھی مقوی غذا کھاؤں بدن میں جیسے لگتی ہی نہیں۔ دن بہ دن کمزوری بڑھتی جارہی ہے۔وزن بھی میرا کم ہوتا جارہا ہے،میرا بلڈ پریشر بڑھا رہتا ہے..خون کی جانچ کرائی سب نارمل ہے، صرف Esinophil بڑھا ہوا ہے۔

مجھے پیٹ کے کیڑوں کا شبہ ہوا۔ میں نے دس پڑیا نَقوع شاہترہ پینے کو دیا.... کوئی فرق نہیں آیا دوبارہ پھر وہی دس پڑیا دیا، پڑیا پی لینے کے بعد۔ایک دن اس نے صبح سویرے مجھے فون کیا ... " میں کھلے میدان میں قضائے حاجت کے لئے آیا ہوا تھا، جیسے میری ایک فٹ آنت کٹ کر گر گئی۔ پہلے تو میں ڈرا کہ یہ کیا.. نکلا.. آب دست کے بعد میں نے ہمت کر کے۔ لکڑی کی مدد سے اسے اٹھایا.. پھر اس پر پانی گرا کر.. دیکھا.. باریک جھلی.. جو ایک طرف سے کھلی تھی.. اس میں کچھ بھرا ہوا تھا.. مجھے گھن آگئی. میں نے گھبرا کر اسے چھوڑ دیا....جب سے یہ چیز پاخانہ کے راستہ سے نکلی ہے۔اس دن سے میری طبیعت بہت اچھی ہے۔میں نے مریض کو مطب پر بلایا۔ تفصیلات سننے کے بعد مجھے لگا کہ کدودانہ کا پورا جھول تھا جو گر گیا تھا۔ مزید اطمینان کے لئے دس پڑیا اور پلایا۔ اس دن میں نے جانا کہ یہ "نَقوع " کدودانے کا بھی شافی علاج ہے۔

ایک خاتون میرے مطب پر آئیں۔اور کہا کہ مجھے لمبے عرصے سے کدودانہ کی شکایت ہے. میں نے بہت علاج کرایا لیکن افاقہ نہیں ہوا۔ میں نے پوچھا کہ آپ کو کیسے معلوم۔ کہا کہ "لرچھا لرچھا" (یعنی پاخانے کے ساتھ گویا ایک زنجیر بنی ہوتی ہے) پاخانہ گرتا ہے۔اب تو نوبت یہاں تک آگئی ہے کہ چلتے پھرتے یہ پاجامہ میں گر جاتے ہیں بالکل کدو کے بیج کی طرح۔ میں نے انھیں نَقوع شاہترہ کی دس پڑیا پلایا۔ وہ مریضہ حاضر مطب ہوئی اور کہا کہ میں اب بالکل ٹھیک ہوں۔ میں نے دس پڑیا، اور پینے کیلئے کہا۔ اس نے کہا اب نہیں ... یہ بہت کڑوا ہے۔

آج سے چار سال قبل ۱۵، ۱۶ سال کی ایک لڑکی۔ بندی کلاں ضلع مؤ سے اپنی ماں کے ساتھ مطب میں آئی ...ماں تو بیٹھ گئی لیکن وہ بدستور کھڑی تھی۔ میں نے کہا کی بیٹی بیٹھو۔ اسکی ماں نے کہا.. نہیں وہ بیٹھے گی نہیں.. وہ جہاں بیٹھتی ہے کیڑیاں مقعدہ کے راستے گر جاتی ہیں ...اسلئے وہ کھڑی ہی رہے گی۔ اسی کے علاج کے لئے آئی ہوں کئی سال سے پیٹ کی کیڑیوں کی شکایت ہے۔اور نوبت یہاں تک پہونچ گئی ہے... کوئی دوا جیسے اثر ہی نہیں کرتی۔ میں نے اسے نَقوع شاہترہ کی کل ۲۰ پڑیا پلایا .... بحمد للہ وہ مکمل طور سے ٹھیک ہو گئی۔ حالانکہ وہ ایلوپیتھک اور ہومیوپیتھک علاج کرا کے ہار چکی تھی۔

مارچ ۲۰۱۰ کی بات ہے میرے پڑوس کے گاؤں سے بندریش نامی نوجوان مریض آیا...اور کہا کہ حکیم صاحب، رات میں کیڑیاں بہت کاٹتی ہیں، پوری رات میں پریشان رہتا ہوں کیڑیوں کی خاتمہ کی تمام ایلیوپیتھک دوائیں کھا چکا ہوں۔ لیکن کوئی افاقہ نہیں ہوا۔ اسکو میں نے یہی نقوع شاہترہ دس پڑیا پلایا، قدرے افاقہ ہوا مزید دس دن دس پڑیا پلایا۔ مریض نے بتایا کہ اسکو مکمل افاقہ ہے۔

اعظم گڑھ شہر پہاڑپور سے ایک خاتون اپنے دس سالہ بچے کو لیکر میرے مطب آئیں۔ اور کہا کہ پچھلے دو سالوں سے میں بچے کو لیکر بہت پریشان ہوں۔ بچے کو رات میں کیڑیاں کاٹتی ہیں. مقعد کے مقام پر کیڑیاں دکھائی پڑتی ہیں۔ اب تو صورتحال یہ ہے کہ کیڑیاں رات کو بستر پر پھیل جاتی ہیں۔ بچہ رات بھر بے قراری میں تڑپتا ہے کروٹیں بدلتا ہے، روتا ہے، چلاتا ہے میں نے ہومیوپیتھ ایلوپیتھ میں بہت دوا کی۔ لیکن کوئی افاقہ نہیں ہوا۔ میں نے کہا کہ اسے میں ایک کاڑھا پلانا چاہتا ہوں.. لیکن وہ بہت کڑوا ہے.. یہ چھوٹا

بچہ ہے. اسے پی نہیں پائے گا۔ صرف ایک پڑیا لے جاؤ، اس میں شہد ملا کر میٹھا کر لینا.. اگر یہ پی سکے تو مزید دس پڑیا دونگا۔ تیسرے دن اسکی ماں بچے کو لیکر آئی کہا کہ ایک پڑیا میں نے بچے کو پلایا آج بہت دنوں کے بعد میرا بیٹا پوری رات سویا ہے، اسکو بہت آرام ہوا، صرف ایک پڑیا سے۔ یہ سنکر میرا دل جذبۂ شکر سے بھر گیا۔ میں نے اسے دس پڑیا دیا.. لو اب انشاللہ یہ بچہ مکمل طور پر صحتمند ہو جائے گا۔ بحمد للہ دس پڑیا پی لینے کے بعد کیڑیوں کی شکایت بالکل ختم ہو گئی میں نے اسے خمیرہ مروارید چٹانے کیلئے دیا۔

اعظم گڑھ شہر سے ایک چالیس سالہ مریضہ میرے مطب پر آئیں ... مطب میں کافی دیر خاموش رہیں میرے پوچھنے کے بعد بھی وہ خاموش رہیں... بھر دھیرے سے کہا کہ مجھے کیڑیاں کاٹتی ہیں اور بہت پریشان ہو جاتی ہوں ...رات میں انھیں کیڑیوں کی وجہ سے سونا محال ہے دوائیں تو میں بہت کھا چکی ہوں لیکن آرام نہیں ہوا.... میں نے

مریضہ کو دس پڑیا نقوع شاہترہ پینے کو دیا. اور کہا کہ آپ اسی سے ٹھیک ہو جائیں گی. انشاللہ۔ وہ بحمد للہ دس پڑیا پی کر مکمل ٹھیک ہو گئیں۔ بعد میں وہ اسی تکلیف میں مبتلا دوسری مریضہ کو لیکر آئیں۔

ان تجربات سے یہ واضح ہوا کہ نقوع شاہترہ مصفی خون ہونے کے ساتھ ساتھ.. پیٹ کی کیڑیوں کی ایک بہترین دوا ہے. کیڑیاں خواہ بچوں کو ہوں یا بڑوں کو سب کیلئے یکساں مفید ہے. ۔اسکے علاوہ اس نقوع کے کچھ اور طبی فوائد بھی مشاہدہ میں آئے جسکا ذکر کرنا افادیت سے خالی نہیں ہے۔

نومبر ۲۰۱۲ کی بات ہے اعظم گڑھ اسحٰق ہاسپیٹل میں کیرلا کی ایک نرس ۲۵ سالوں سے خدمت انجام دے رہی ہیں؛ اچانک انکے بدن کے سارے جوڑوں میں شدید درد شروع ہو گیا۔ گھٹنے.. اور ٹخنے پہ کافی سوجن تھی۔ لیکن اس نرس نے کوئی بھی ایلوپیتھ دوا کھانے سے انکا کر دیا. اور کہا کہ مجھے Sideffect معلوم ہے. مجھے اپنا علاج جڑی بوٹی سے ہی کرانا ہے... وہ میرے مطب پر آئیں۔ گھٹنے، ٹخنے، کہنی پر سوجن تھی. اور درد بھی تھا۔ میں نے انکی ہاسپیٹل کی مصروفیات کا خیال کر کے دوا کے اوقات کو مرتب کیا۔

'' بنڈال پانی '' میں پکا کر اسکے پانی سے سوجے ہوئے جوڑوں کی دھلائی کریں۔ ''حب اسگند۔ خانہ ساز'' ۳۔۳ گولی صبح شام ''معجون عشبہ'' ایک چمچہ شام ۴ بجے ''نقوع شاہترہ'' رات کا کھانا کھا لینے کے ۲ گھنٹہ بعد سوتے وقت پی لیں۔ دس دن بعد سوجن اور درد میں کافی آرام تھا۔ نقوع شاہترہ ۲۰ دن پلانے کے بعد بند کرا دیا، سوجن غائب تھی درد میں افاقہ تھا۔ حب اسگند، اور معجون عشبہ ۲۰ دن مزید کھلا کر بند کر دیا۔ بحمد للہ اسے مکمل شفا ہوئی۔ اسکے بعد سے وہ نرس اپنے ہاسپٹل سے ایسے مریضوں کو یہ کہکر بھیجتی ہیں، کہ اگر وہ کڑوا کاڑھا پی سکو تو جاؤ بالکل ٹھیک ہو جاؤ گی۔

''نقوع شاہترہ'' کا مصفی خون ہونا تو ثابت ہے۔ اس پہلو سے اس نسخے کی جتنی تعریف کی جائے کم ہے۔ لیکن اس نسخے کے جو دوسرے فوائد سامنے آئے ہیں قدیم اطباء نے کہیں ایسے فوائد کا ذکر نہیں کیا ہے۔ یہ مریضوں

کے علاج سے جو فہم حاصل ہوا اسی کی روشنی میں میں نے یہ تجربات کئے ہیں۔اس نَقوع کا پینا، ایک کڑوا گھونٹ ہے۔اسکا استعمال اور آسان بنانے کیلئے ہم نے اسکا عصارہ تیار کیا۔اور اس عصارہ کو 'سفوف' کر کے کیپسول میں بھر کر استعمال کرایا تو نقوع کے جملہ فوائد کیپسول سے نہیں ملے۔ہاں اسکا فائدہ ''یورک ایسڈ'' بڑھ جانے کی صورت میں پایا، نقرس کے مرض میں اور دواؤں کے ساتھ اسکو شامل کریں تو فائدہ ہوتا ہے۔ہم نے اسکا شربت تیار کیا تو وہ محض ایک مصفی خون شربت ہی رہا، دیگر فوائد مفقود تھے۔

میری خواہش ہے کہ وہ اطباء جو خالص یونانی میں مطب کرتے ہیں اور وہ پروفیسر حضرات جو طب یونانی کو فروغ دینے کیلئے عملاً کوشاں ہیں اور MD اسکالرس ان تجربات کی روشنی میں تحقیق کریں۔میری تحریر شاید ان کیلئے مہمیز کا کام کر سکے۔

میں الحمد للہ پچھلے ۱۴ سالوں سے یونانی مطب کر رہا ہوں۔میں اپنے مطب میں یونانی کے ساتھ کسی اور پیتھی کو شریک نہیں کرتا۔میں اسے غلط سمجھتا ہوں۔نقوع شاہترہ کے تعلق سے جو بھی میرے تجربات تھے.اسے بلا کم وکاست لکھ دیا ہے۔یہ ایک، مثال بھی ہے کہ بظاہر معمولی نظر آنے والے نسخے کس قدر افادیت کے حامل ہوتے ہیں اور ان سے کس کس طرح کے لاعلاج امراض کا علاج ہوتا ہے۔اگر ہم تھوڑی ہمت کریں اور کچھ مشقت اٹھائیں.... مفردات کو اکٹھا کرنا اپنی نگرانی میں ان مفردات کو صاف کرانا، سفوف، گولیاں، حبوب، بنوانا، ان کاموں کیلئے تھوڑی مشقت اٹھانی پڑتی ہے۔خود کو ان مشقتوں کا عادی بنائیں.اس ذریعہ سے کامیابی بھی ملتی ہے، دوائیں معیاری بنتی ہیں اور فائدہ ہوتا ہے۔میرا معمول ہے میں اہم کیسیز کی فائل بناتا ہوں۔نوٹ کرتا ہوں جانچ وغیرہ کی رپورٹوں کی فوٹو کاپی کر کے اپنے پاس محفوظ کرتا ہوں اور برسوں بعد تک اہم مریضوں سے رابطہ رکھتا ہوں۔تجربات کا یہ سفر جاری ہے۔اس لمبے اور طویل سفر کی ایک کڑی '' نقوع شاہترہ'' ہے۔اللہ ان تجربات کو طبّی دنیا سے جڑے تمام لوگوں کیلئے مفید تر بنادے۔آمین۔

:6812572 301 92+ اگر آپ کے پاس زیادہ ہے تو اس کا ست نکال لیں اور استاد العقاقیر جناب محترم طیب الحق صاحب نے جو پچھلے دونوں نسخہ عنائیت فرمایا وہ تیار کر لیں جس کے اندر مثلاً ایک سو گرام افسنتین گو بھی بوٹی گا جر گھاس کالی مرچ دو سو گرام ست گلو گھر کا تیار شدہ چار سو گرام تو آپ بہت سارے فائدے حاصل کریں

:Hk RIAZ Ahmad گلو۔۔۔ایک امرت بیل ہے اسکی کٹی ہوئی لکڑی 6 ماہ چھت پر پڑی رہی اتفاق سے کسی نے نیچے پھینک دی نمی اور مٹی کی آمیختگی ملتے ہی یہ پھوٹ پڑی

6812572 301 92+ جی بھائی صاحب بلکل درست فرمایا آپ نے بہت سال پہلے ایک بار میں لاہور سے بیدیاں جارہا تھا

راستے میں ایک سرکاری بنگلہ ہے وہاں پر بنگلے کے برآمدے پر گلو بیلدار نے چڑھا رکھی تھی گلو نے سارا برآمدہ کی چھت گھیر رکھی تھی بیلدار کو افسر نے کہا ہو گا یا خود بیلدار نے گلو کاٹ دی چھت تک اس نے پوری صفائی کے دی جو چھت پر تھی اس سے جڑ نما ٹہنیاں اگ کر زمین کی طرف آرہیں تھی مطلب ایک دو ماہ تک وہ شاخیں زمین تک پہنچ چکی ہوں گیں اس کی مریل سی ٹہنی کو بھی زمین میں لگا دیا جائے تو پھر بھی اگ آتی ہے

:6812572 301 92+ بھائی صاحب اکاش بیل کا نہیں گلو کا ذکر ہو رہا ہے گلو روڑوں پر ممکن ہے نظر نہ آئے مگر باغیچوں میں کئی کوٹھیوں پر ضرور نظر آئے گی ان شاءاللہ

:4452866 300 92+ [2/17/2019, 10:25 PM] جی لاھور میں یہ کافی جگہوں پہ لگی ھوئ ھے جب سے اس، کے فائدے پڑھے ھیں میں نے بھی مالی لے منع کرنے کے باوجود گھر میں کافی لگائ ھوئ ھے۔اور یہ بالکل سچ ھے کہ یہ نھی مرتی. سب سوکھی ھوئ جگہوں سے نکل آتی ھے۔

[2/19/2019, 2:44 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: جس کی وجہ سے انسانی جان جا سکتی ھے انسان مر سکتا ھے تو یقیناً وہ مرض ھے اور یہ شوگر قابل علاج مرض ھے الوپیتھی والے جو ادویہ کے نام پر عوام کو زہر دے رھے ھیں اس سے مزید امراض لاحق ھوتے ھیں جب پیشاب زیادہ آتا ھے تو پیشاب کو کم کرنے کے لیے زہر دیا جاتا ھے جب پیشاب کم ھو جاتا ھے تو بلڈ پریشر ہائی ھونے لگتا ھے پھر بی پی کو کم کرنے کا زہر دیا جاتا ھے جس سے گردے سخت ھونا شروع ھو جاتے ھیں پھر کولیسٹرول اور تحریک عضلات کی وجہ سے دل سکڑنا شروع ھو جاتا اختلاج قلب لاحق ھوتا ھے یورک ایسڈ اور کری ایٹی نین بڑھ جاتا ھے پھر مریض کو کولیسٹرول کم کرنے کا زہر دیا جاتا ھے جس سے ضروری چربی جو کہ دل اور آنتوں کے علاوہ اللہ نے انسانی حیات کے لیے سٹور رکھی ھوتی ھے وہ بھی پگل کر تحلیل ھو جاتی ھے اور اکثر خواتین کو ہرنیا کا مرض چربی گل جانے کی وجہ سے ھوتا ھے اور جتنی بھی الوپیتھی ادویہ ھیں جو بی پی کو کم کرتی ھیں سب کی سب فیٹی لیور پیدا کرتی ھیں یورک ایسڈ کو بڑھاتی ھیں اور حرارت غریزی کو کم کرتی ھیں ہاظمہ خراب کرتی ھیں جوڑون کا مستقل درد پیدا کرتی ھیں بسا اوقات مریض نقرس اور وجع المفاصل کا مریض بن جاتا ھے اور جتنی بھی مرض کو چپ کروانے والے زہر ھیں سب کینسر کا باعث ھیں اور عورتوں میں ایگ کا نہ بننا بے اولادی بھانج پن اور پی سی او ڈی۔ نیز فلوپین ٹیوب کی بندش کا باعث ھیں اور جب اسمیں عسر تمث لاحق ھوتا ھے تو حیض آور زہر دینے سے عورتوں میں مردانہ ہارمون کی مقدار بڑھ جاتی ھے اور چہرے پر داڑھی نمودار ھوتی ھے الغرض مکمل بانجھپن غالب آ جاتا ھے۔ اور جو بھی زہر درد کو سن کرتا ھے کولیسٹرول بڑھاتا ھے اور دل کی شریائین کی بندش کا سبب ھوتا ھے پھر آپکو معلوم ھے سٹنٹ ڈالنے سے پہلے مریض کو بڑی اذیت ناک جانچ سے گزار کر جیب خالی کروا کر خالی توڑے کی طرح جھاڑ کر گھر منتقل کیا جاتا ھے۔ جب کری ایٹی نین بڑھ جاتا ھے حد لیول سے تجاوز کرتا ھے تو مریض کو ڈلائیسس پر منتقل کر کے لوٹا جاتا ھے چند بار ڈسٹل واٹر سے خون فلٹر کرنے کے بعد جب خون کی مقدار جسم میں کم ھو جاتی ھے تو خون لگانے کا حکم صادر کیا جاتا ھے چند بار خون لگنے سے الرجی خارش جیسے امراض تحفہ میں مستقل ملتے ھیں جتنے بھی زہر خون

کے دورے کو کم کرنے کی غرض سے دیئے جاتے ھیں ان سے تیزابیت بڑھ جاتی ھے بھوک مر جاتی ھے کچھ کو ذیابطیس تحفے میں دی جاتی ھے اکثر خون کی کمی کی وجہ سے تھکن کمزوری اور جسمانی کمزوری کا ڈاکوٹر سے شکواہ کناں ھوتے ھیں تو مزید چونے کے مرکبات تھما دیئے جاتے ھیں جس سے مزید افعال کبد سست اور معدے کا السر آنتوں کا السر اور لیور سروسز لاحق ھوتا ھے جسے جگر کا کینسر کہتے ھیں پھر جگر میں بلبلے بن جاتے ھیں رسولیاں بھی بن جاتی ھیں مریض خون الٹتا پھرتا ھے استسقاء ذکی لاحق ھوتا ھے اور عظم طحال ھو جاتا ھے اور پورٹل وین دب جانے کی وجہ سے معدے کے اندر نازک وینز پھٹ جاتی ھیں جگر کا بڑا لوب پہلے پھول جاتا ھے اور پھر سکڑنا شروع ھو جاتا ھے قارورہ خون آمیز یا شدید ذرد رنگ کا ھو جاتا ھے (جو کہ شدید سوزش جگر کی علامت ھے) اور اسکی مقدار بہت کم ھو جاتی ھے پھر پیشاب آور مزید عضلاتی مرکبات دے کر تیزابیت کو فروغ دیا جاتا ھے انسان کا تمام انہضام گل کر نارہ ھو جاتا ھے اور تعفن اٹھ جاتا ھے کھانا پینا کیا پانی بھی نھیں نگلا جاتا یہ آخری دیدار کرنے کے اور وصیت کرنے کے لمحات ھوتے ھیں اور (معافی دینے اور لینے کے لمحات) پھر دفن کرنے لمحات سے گزر کر خرچے کا حساب کیا جاتا ھے۔ ابھی بہت کچھ اس الوپیتھی کی جہالت پر رویا جاسکتا ھے اسی پر اکتفا کرتا ھوں وقت ھے ابھی بھی سمجھ جاؤ طب پر توجع دو اور اندر کے چھپے ھوئے شیطان کو باہر نکال کر سوچو نبی پاک جب ہجرت کر کے یثرب گئے تو یثرب بیماریوں کا گھوارہ تھا اسلام میں روزہ رکھنے کی برکت اور نبی پاک کی دعا کی برکت جس سے تمام بنی یثرب نے اپنے اندر کی بھل صفائی کی ہر قسم کی گندگی کو خود سے دور کیا کینہ بغض حسد جھوٹ اور شراب نوشی سے خود کو پاک کیا ہر قسم کے حرام کردہ اشیاء سے خود کو پاک کیا اللہ نے یثرب کو مدینہ منورہ بنا دیا۔ دستو۔ الوپیتھی میں نشہ حرام اور زہر کے علاوہ کچھ نھیں ھے اسی طرح ہومیو پیتھی بھی اسی کا مظہر ھے۔ اگر صحت چاھتے ھو جو اللہ کی سب سے بڑی نعمت ھے تو اسلامی تعلیمات کا بغور مطالعہ کرو اللہ ہم سب کا حامی و ناصر ھو آمین خاکسار۔ طیب الحق مرزا۔

[2/20/2019, 9:50 AM] حکیم انیس چشتیاں: السلام علیکم

آجکل مصنوئی کھادوں کے بغیر دیسی اور قدرتی کھادوں سے تیار غذائی فصلیں اگانے کا رواج زور پکڑ رہا ہے تاکہ طرح طرح کی بیماریوں سے بچا جاسکے۔

آپ نے مختلف نشریاتی چینلز اور اخبارات میں پڑھا یاسنا ہوگا کہ بہت سے مصنوئی کوکنگ آئل یا گھی بنانے والے مردہ جانوروں کی آنتوں، ہڈیوں یادوسری آلائشوں سے کوکنگ آئل اور بناسپتی گھی تیار کرتے اور ہمیں کھلاتے ہیں

توکیوں نہ آپ کو خالص ترین اور صحت بخش کوکنگ آئل تیار کرنے کا طریقہ ایک بار دوبارہ بتادیا جائے

مجھے یہ بھی یقین ہے کہ آپ میرا مشورہ بالکل بھی نہیں مانیں گے اور ڈاکٹروں کا پیٹ بھرتے رہیں گے۔

دراصل ہمارا مسئلہ یہ ہے کہ گھر میں شکر، لیموں، نمک ہونے کے باوجود صحت بخش سکنجبین نہیں بنائیں گے اور بھاگم بھاگ جاکر نکڑ سے کوئی صحت دشمن مشروب مہنگے داموں پکڑ لائیں گے۔

عزیزانِ من!

آج کل فروری میں سورج مکھی کی کاشت تقریباً مکمل ہوچکی ہے۔ لیکن ابھی بھی کاشت کا موسم باقی ہے جبکہ کینولہ اور سرسوں کی فصل اگلے ماہ تیار ہوجائے گی۔

کسان بھائی اپنی سالانہ ضرورت کے مطابق سورج مکھی، کینولا، سرسوں یا مونگ پھلی کاشت کریں اور اپنے گھر کا خالص ترین کوکنگ آئل خود تیار کریں۔ جو دوست کاشتکار نہیں ہیں وہ کٹائی کے موسم میں براہِ راست کسان یا پھر غلہ منڈی سے خرید کرلیں۔ کسان سے اجناس سستے میں ملیں گی۔ 40 کلو سورج مکھی، سرسوں، کینولہ یا مونگ پھلک سے تقریباً 13 کلو خالص آئل حاصل ہوگا۔ سپائلر (برقی کوہلو) جگہ جگہ لگے ہوتے ہیں۔ آپ اندازہ لگالیں کہ آپ کا سال بھر کتنا آئل استعمال ہوتا ہے۔

بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ 5 کلو آئل آگ پر خوب بھڑ کائیں۔آگ سے نیچے اتار کر آدھ کلو دہی ڈال کر رات بھر ٹھنڈا ہونے دیں۔کچھ لوگ اس میں آٹے کا پیڑا،ادھ پکی روٹی یا ایک درمیانہ پیاز ڈالنے کا مشورہ دیتے ہیں۔لیکن میرا ذاتی تجربہ دہی کا ہے۔ میل وغیرہ دہی میں بھر جائے گی۔ صبح آئل کو نتھار کر محفوظ کر لیں۔لیجیے خالص کوکنگ آئل تیار ہے۔اس میں سے Smell بھی نہیں آئے گی۔

محترمہ اور بچے پہلے پہل شاید پسند نہ کریں لیکن اگر آپ نے مردانگی دکھائی اور اپنی منوا کر رہے تو آہستہ آہستہ وہ عادی ہو جائیں گے۔

پچھلے دو چار سال سے کینولا،سورج مکھی یا سرسوں کا ریٹ 1800 سے 2200روپے فی 40 کلو رہا ہے۔آپ مونگ پھلی کا آئل بھی اسی طریقے سے حاصل کر سکتے ہیں۔مونگ پھلی مہنگی ہوتی ہے۔آپ اس آئل میں کھانا بنائیں،پکوڑے تلیں یا سموسے بنائیں۔یہ میرا ذاتی تجربہ ہے۔ہمارے علاقے میں سورج مکھی کی اوسط پیداوار 20 سے 25 من فی ایکڑ ہے۔

اللہ پیارے پاکستان کو اپنی حفظ وامان میں رکھے۔آمین۔اپنی دعاؤں میں پاکستان کے بہتر مستقبل کی دعا کو ضرور شامل رکھیں۔

پاکستان زندہ باد

حفیظ بیگ

کروڑ لعل عیسن (لیّہ(

[2/20/2019, 3:20 PM] حکیم انیس چشتیاں: ملٹھی کو دنیا کا اہم ترین پودا تصور کیا جاتا ہے۔ یہ مٹر کے خاندان سے تعلق رکھتا ہے۔ انگریزی میں اسے Liquorice Sweet Wood اور اُردو میں اسے ملٹھی کہتے ہیں۔ ملٹھی عرب، ترکستان اور افغانستان میں عام پائی جاتی ہے۔ پاکستان میں صوبہ بلوچستان اور چترال کے علاقے میں قدرتی طور پر دنیا کی ملٹھی پائی جاتی ہے جبکہ بیشتر ممالک مثلاً عراق، اسپین، یونان، چین اور اٹلی میں بڑے پیمانے پر تجارت کے لیے کاشت کی جاتی ہے۔ اسپین میں ملٹھی کو پہلی بار تیرہویں صدی عیسوی میں کاشت کیا گیا جبکہ برطانیہ میں اس کی کاشت سولہویں صدی میں شروع کی گئی۔

قدیم زمانے ہی سے ملٹھی کو جڑ کو استعمال کیا جارہا ہے۔ روم کی تاریخ سے معلوم ہوتا ہے کہ چوتھی صدی میں ملٹھی کو بطور دوا استعمال کیا جاتا تھا اور کہا جاتا تھا کہ اس کی جڑ پیاس کو ختم کرنے میں جادوئی تاثیر رکھتی ہے اور اس کی جڑ چوسنے کے بعد انسان بغیر پانی کے بارہ دن تک زندہ رہ سکتا ہے۔ ارسطو بھی ملٹھی کی جڑ کو پیاس کم کرنے اور شوگر میں مفید بیان کرتا ہے۔ قدیم چینی علم الادویہ میں بھی ملٹھی کو پیاس، کھانسی، بخار، درد ضیق النفس میں استعمال کیا جاتا تھا اور اس کا مسلسل استعمال عمر میں اضافے کا باعث سمجھا جاتا تھا۔

ملٹھی پر بہت سی سائنسی تحقیقات کی گئی ہیں جس سے اس میں موجود درج ذیل کیمیاوی اجزاء دریافت کیے گئے۔ ان میں ایک زرد رنگ کا قلمی سفوف، ایک لیس دار مادہ، شکر انگوری، نشاستہ، فاسفورک، سلفیورک اور میلک ایسڈ، ترشے، کیلشیم اور میگنیشیم کے نمک اور گلاسیر ایزین شامل ہیں۔ گلاسیر ایزین شکر سے 50 سے 200 گنا زیادہ میٹھا ہوتا ہے۔

ملٹھی اپنی گرم خاصیت کی بنا پر سوداوی امراض مثلاً بواسیر، تپ کہنہ اور دمہ خشک میں استعمال کی جاتی ہے اور یہ اپنی محلل غشاء مخاطی خاصیت کی بدولت دقت بول، تقطیر البول، سوزاک اور قروح الحلیل کی بیماری میں بھی مفید

ہے۔اس کے علاوہ ملٹھی کا استعمال یرقان میں آنکھوں کی زردی ختم کرنے میں مدد دیتا ہے۔اس کا جوشاندہ پینے سے بذریعہ قے بلغم خارج ہوتا ہے اور پھیپھڑے کی نالیاں صاف ہو جاتی

Bhai Farooque, [27.10.21 12:30]

ہیں۔قے نہ آنے کی صورت میں بذریعہ دست پیٹ صاف ہو جاتا ہے اور سینہ و حلق کی ترشی زائل ہو جاتی ہے۔ ملٹھی اپنی مخرج صفرا خاصیت کی وجہ سے پیچش، یرقان، ورم صفراوی میں مفید ہے۔

یورپ میں السر کے علاج کے لیے ملٹھی استعمال کی جاتی ہے۔جدید تحقیقات سے ثابت ہوا ہے کہ معدے کے زخمی خلیوں کو ٹھیک کرنے میں ملٹھی مدد دیتی ہے۔اس کے علاوہ ملٹھی کا استعمال ہاتھ پاؤں کی جلن اور اخراج خون میں فائدہ مند ہے۔نیز ٹی بی، ورم ہر قسم، ورم گردہ، پتے کی پتھری اور آماس کے لیے بہترین ہے۔

لندن (انگلستان) کے معروف نباتاتی معالج ڈاکٹر میلون کا یہ نسخہ کھانسی کے لیے بہت شہرت رکھتا ہے۔

السی کے بیج ۱۲ گرام

ملٹھی ۲۵ گرام

عمدہ کشمش ۱۲۰ گرام

اور تازہ پانی ۲ لیٹر

تمام اجزاء پانی میں ڈال کر دھیمی آنچ پر ڈھک کر اتنا پکائیں کہ پانی کی مقدار نصف رہ جائے' اب اس میں اچھی قسم کا گڑ ۵۰۰ گرام شامل کر کے چھان کر قوام درست کر لیں۔ رات سونے سے قبل ایک پیالی گرم پانی میں یہ شربت چار چمچے ملا کر تھوڑا تھوڑا چسکی لے کر پئیں۔ کھانسی کی شکایت رفع ہو جائے گی۔

ایک امریکی نباتاتی معالج ڈاکٹر جیمس ڈیوک کے مطابق ملٹھی میں معدے اور آنتوں کے زخم ٹھیک کرنے کی صلاحیت کے ساتھ ساتھ سرطان دور کرنے کی بھی خصوصیات پائی جاتی ہیں۔ امریکہ کے سرطان پر تحقیقی ادارے بھی ملٹھی کو اپنی تحقیق میں شامل کر رکھا ہے۔ اب تک کی تحقیق کے مطابق اس کا اہم جز ٹرائی رٹر پناڈز (Reritependids) سرطان کا مفید علاج ثابت ہو سکتا ہے۔ کیونکہ یہ جسم میں پروسٹاگلینڈین کی تیاری کا سلسلہ روک دیتے ہیں۔ پروسٹاگلینڈین ہارمون جیسے شحیمی الیڈ (Fatty Acid) ہوتے ہیں جو سرطانی خلیات بننے کا عمل تیز کر دیتے ہیں۔ ملٹھی کا جز جسم پر سرطان کا سبب بننے والے اجزا کا حملہ روک سکتے ہیں۔ تحقیق کے نتیجے میں ان اجزاء کی ان خاصیتوں کا اندازہ ہوا ہے۔

ادویاتی استعمال ملٹھی کو گلے کی سوجن دور کرنے کیلئے چبایا جاتا ہے۔ خشک نزلہ یا زبان پر خراش کی صورت میں پانی میں ملٹھی کی جڑ ملا کر غرارے کرنے سے فائدہ ہوتا ہے چونکہ ملٹھی تیزاب سے ہونے والی جلن کو کم کرتی ہے اس لیے اس کو گیسٹرک السر میں مفید قرار دیا جاتا ہے۔ ملٹھی کے پائوڈر کو مکھن اور شہد میں ملا کر زخم اور کٹی ہوئی جلد پر لگایا جاتا ہے۔ ملٹھی اور سرسوں کے تیل کو ملا کر پیسٹ بنا کر پائوں یا انگلی کے کسی حصے کے سخت ہو جانے پر لگایا جائے تو فائدہ ہوتا ہے۔ ملٹھی' دودھ اور زعفران کا پیسٹ بنا کر گنج پن اور خشکی کا علاج کیا جاتا ہے۔ ملٹھی مختلف ادویاتی سیرپ اور گولیوں میں ذائقہ پیدا کرنے کیلئے استعمال کی جاتی ہے جبکہ دوران حمل' دل اور گردے کی بیماریوں میں اس کا استعمال غیر موافق قرار دیا جاتا ہے۔ 6.6 گرام ملٹھی اور سونف ذرا کوٹ کر 370 گرام پانی میں چار پانچ جوش دے کر اس قہوے میں دودھ' کھانڈ یا نمک ملا کر صبح و شام پینے سے بھوک زیادہ لگتی ہے' بدن چست رہتا ہے' پیاس دور اور نزلہ زکام کا خطرہ ٹل جانے کے علاوہ دماغ تروتازہ ہو جاتا ہے۔ معدہ میں تیزابی مادہ جمع

ہو جانے سے جب درد ہونے لگے اور مریض تڑپنے لگے تو چھ گرام ملٹھی، پودینہ اور ایک بڑی الائچی کو دو کپ پانی میں جوشاندہ بنا کر گھونٹ گھونٹ کھانڈ یا نمک ملا کر پلاتے رہنے سے خدا کے فضل سے جلد صحت یابی ہوتی ہے۔ مسکن، ملین اور مدر بول ہے۔ کھانسی کو مفید، غلیظ اخلاط کو معتدل القوام کرتی ہے

[2/21/2019, 5:10 PM] Hk RIAZ Ahmad: جناب احمد انیس صاحب اسے جنگلی رائی کہتے ہیں پنسار سے باریک رائی کے نام سے ملتی ہے جب گندم کی فصل کٹ جاتی ہے تو ہمارے علاقہ مین وافر مقدار ریتلے علاقوں مین دستیاب ہوتی ہے

[2/24/2019, 3:54 PM] Hk RIAZ Ahmad: ساجد صاحب کیا چاندی بنانے کا ارادہ ہے مہوسین اسکے بڑے متلاشی ہوتے ہین

چوہے کنی بھوسلی بھورے اسکے کیس

پانی پیے بنگ کامت جائین پردیس

[2/25/2019, 2:47 AM] Hk RIAZ Ahmad: موسے کنی ہی چوہا کنی ہے مترادف نام ہے

[2/27/2019, 3:46 PM] +92 333 5169205: یہ بوٹی چمبل کے لیے اکسیر ہے مانسہرہ کے علاقہ میں گندم کے ساتھ پیدا ہوتی ہے۔ اس پانی لگانے سے اگلے دن چھالے بنتے ہیں دو تین دن پانی ستا ہے پھر آہستہ آہستہ ٹھیک ہو جاتا ہے۔

اس کا نام کسی دوست کو معلوم ہو تو شیئر کریں

مانسہرہ میں اسے چھچنبہ بوٹی کہتے ہیں

[2/27/2019, 3:52 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اپنی حالت میں کھڑی بوٹی کی تصویر لوڈ کریں شائید کچھ پتا چل سکے

[2/27/2019, 3:56 PM] +92 333 5169205: کوشش کرونگا سرا بھی یہی ملی ہے۔ ایک شخص نے جلدی آرام کے لیے پاوں پر ایک گھنٹہ باندلی اس کا گوشت ہی گل گیا۔ہڈی نظر آنے لگی۔ بڑی ظالم اثر ہے

Bhai Farooque, [27.10.21 12:30]

[2/28/2019, 7:58 AM] Hk RIAZ Ahmad: یہ کام تو جل دھنیا کا ہے جسکا علاقائی نام گنڈو چھلی ہے

[3/2/2019, 12:12 PM] +92 301 6812572: السلام علیکم

میں حکیم تو نہیں مگر شوقیا کبھی کبھار یا کسی کی فرمائیش پر ایک آدھ دوائی بنالیتا ہوں

پچھلے دنوں

میں اپنے واجب الاحترام پیارے دوست استاد الحکماء

طیب الحق صاحب سے ملنے بلکہ قدم بوسی کے لیئے گیا

سبحان اللہ کمال کی شخصیت ہیں شفقت پیار عاجزی انکساری محبت مہمان نوازی سارے کمال ایک ہی شخصیت میں مجھے مل گئے اللہ تعالی استادوں کو اجر عظیم سے نوازے اپنا دواخانہ سارے کا سارا آگے رکھ دیا ایک ایک دوا دکھائی جس کے بارے تفصیل پوچھی کمال شفقت سے سمجھایا

میرے ساتھ میرے بھتیجے حکیم عمران صاحب تھے

میں نے ان سے کہا اپنے استادوں کو ملنے آئے ہیں بلا جھجھک جو پوچھنا چاہو پوچھو

تو عمران نے کافی سوال کیے جن کا جواب خوش ہو کر کمال شفقت سے محترم استاد جی نے دیا میں تو اتنا متاسر ہوا کہ دل کرتا ہے بار بار استادوں کی زیارت کو جاؤں

انہوں نے ایک رُب یعنی ست دکھایا جو میں نے آکر بنایا

اس پر بات آپ سب کے گوش گزار کرنا چاہوں گا

[3/2/2019, 12:34 PM] +92 301 6812572: جی پار تھینیا

اس کا رب ست میں نے کیسے نکالا

میں اس بوٹی کو جڑ سمیت اکھاڑ لایا صرف وہ پودے جن پر ابھی پھول نہیں آئے گھر لا کر ان کو اچھی طرح دھویا پھر میں نے سوچا کہ اس کا ست نکالنے کے لیئے کافی لکڑی لگے گی

جو کہ میرے پاس نہیں تو لکڑی کے کم خرچے کے لیئے میں نے جڑوں کو خوب اور پتوں کو نارمل کوٹ لیا اس سے فائدہ یہ ہوا کہ بوٹی جلدی گل گئی

گلانے کے بعد جب ٹھنڈا ہو تو اس کو اچھی طرح کپڑے سے نچوڑ لیا تھوڑی دیر کے بعد اس پانی کو دوبارہ چھان کر چولہے پر چڑھا کر اس کا رب تیار کر لیا جب مال گاڑھا ہونے لگا تو اس کو اتار لیا اور تین دن کھانا جب تیار ہو جاتا تو حکا تیار کرنے کے بعد بچے کھچے چند انگاروں پر رکھ دیتا تو وہ گولی بنانے کے لائق ہو گیا مگر ہوا کیا چند گولیاں گندم کے دانے برابر بنائیں اور اسے رکھ دیا کہ صبح گولیاں بناؤں گا صبح دیکھا تو وہ سارا ست ٹرے میں پھیل چکا تھا یعنی اس کی گولی نہیں بن پائے گی

[3/2/2019, 12:46 PM] +92 301 6812572: میں نے دو مریضوں کو دیا

ایک صاحب جن کو مقعد کے ارد گرد بہت خارش تھی جو کہ بوسیر کی نہیں تھی کیوں کے مقعد کے سوراخ سے دو چار ملی دور تھی

تین دن کے بعد مریض نے مبارک دی کہ میں ٹھیک ہو گیا ہوں

دوسری مریضہ جن کی عمر ساٹھ کے لگ بھگ ہے بیس بائیس سال سے وہ بتاتی ہیں کہ مجھے آتشک ہے

اور اب ان کے جسم پر دھدر کہہ لو یا چنبل حکیم حضرات ہی بہتر جانتے ہیں کہ یہ کیا ہے سارے جسم پر دھبے گرمیوں میں کھجلانے پر پانی بھی نکلتا ہے

اس مریضہ کو دیا

اس کا کہنا ہے کہ اب نہ خارش ہے اور جو اس کی وجہ سے دل گھبراتا تھا اب گھبراہٹ جاتی رہی دھبے فی الحال موجود ہیں

اس کو دوا دو ماہ کے لیئے دی ہے ممکن ہے دھبے بھی ذیل ہو جائیں

[3/2/2019, 12:49 PM] +92 301 6812572: دوسری دواجو میں نے بنائی استاد محترم نے اس گروپ میں بیان فرمائی اس کا بھی ذکر کرنا ضروری ہے کل ان شاءاللہ گوش گزار کروں گا

[3/2/2019, 1:28 PM] +92 301 6822510: یہ اونٹ کٹارہ کی نسل سے لگتی ہے لیکن اونٹ کٹارہ نہیں اسکی پیکچر کل ان شاءاللہ سینڈ کروں گا

ممکن میں غلطی پر بھی ہو سکتا ہوں

[3/2/2019, 3:38 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: یہ اونٹ کٹارا ہر گز نھی ھے اسکو لیہ کہتے ھیں۔ یہ بھی جگر کا ختمی علاج ھے

[3/2/2019, 3:43 PM] Shahbaz Ali Kamoki: سر جی اسکا مزاج گرم تر ہے؟

[3/2/2019, 5:19 PM] +92 301 6812572: السلام علیکم

میرے قابل قدر استاد جناب حکیم طیب صاحب نے اسی گروپ میں ایک نسخہ اسی بوٹی پر بیان فرمایا

ایک حصہ یہ بوٹی پار تھینیا

دو حصے فلفل سیاہ تین حصے ست گلو خانہ ذاد

اس میں چونکہ اس وقت گلو پر پتے نہیں اس لیئے میں گلو کی ٹہنیوں کو استعمال کیا ٹہنیوں کو اچھی طرح دھو کر ان کی گنیریاں بنائیں گنیریوں جو کوب کیا اور معروف طریقے سے ست تیار کیا یہ ست پار تھینیا جیسا نہیں بلکہ خشک ہو گیا

تو اس دوا کی چنے برابر بلکہ چنے سے معمولی بڑی حبوب تیار کیں

ایک مریض جن کی عمر پچیس سال ہے اسے ایک سال سے ٹائیفائیڈ ہے جس کی وجہ سے اس کے کان بھی بھوں بھوں کرتے تھے اس مریض کو پہلی خوراک دو گولیاں دیں صبح مریض نے آکر مبارک دی کہ آپ کی دوا کام کر گئی آج تیسرا دن ہے آج اس نے بتایا کہ آج ایک کان بھی سیٹ ہو گیا مریض کہتا ہے میں آٹھ دن دوا لوں گا

جبکہ میں اس کو پرانے ٹائیفائیڈ کی وجہ سے پندرہ دن دوا کھلاؤں گا

پہلی خوراک دو گولی اس کے بعد ایک گولی صبح و شام دے رہا ہوں

اس کے ٹائیفاید میں سو فیصد نتائج ہیں

Bhai Farooque, [27.10.21 12:30]

[3/2/2019, 5:22 PM] +92 301 6812572: بہت بہت معزرت دن چھوٹے ہونے کی وجہ گاڑی پرائی ہونے کی وجہ سے ایک ہی دن میں آپ سے مل کر آنا مشکل تھا امید ہے آپ برا محسوس نہیں کریں گے

[3/3/2019, 4:52 PM] Hk RIAZ Ahmad: جہاں تک میرا خیال ہے افسنتین ایستادہ بوٹی ہے مفروش ہو تو میرے علم مین بالکل نہیں

[3/3/2019, 4:54 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: افسنتین مفروش نھی ھوتی

[3/4/2019, 6:32 AM] +92 301 6812572: یہ بوٹی چند سال پہلے ہمارے ھاں آئی

اب گندم کے کھیتوں میں اس کی بھر مار ہے

جانور اس کو نہیں کھاتے

[3/4/2019, 10:22 AM] +92 301 6812572: اس کی ایک خوبی یاد آگئی

پنڈت کرشن کنور دت شرمات نے اپنی کتاب میں لکھا ہے

کہ اگر اس بوٹی کو چارپائی کے چاروں کونو پر باندھا جائے

تورات کو جب مچھر آئیں گے تو پہلے اس بوٹی کے پاس آئیں گے اور جیسے ہی اس پر بیٹھیں گے تو اس میں چپک کر رہ جائیں گے

تو میں نے اس پر تجربہ کیا واقعی اس پر جو مچھر بیٹھے گا اس پر جپک جاتا ہے

مگر اس پر آنے والے سارے مچھر اس پر تھوڑا ہی بیٹھتے ہیں کئی بار کھیت میں اس پر مکھی کو بھی پھنسا ہوا دیکھا ہے

اس میں یہ ہنر ضرور ہے مگر نہ کے برابر کیونکہ حشرات بھی اس کے پاس آنے سے گریز کرتے ہیں

[3/4/2019, 8:55 PM] Hk RIAZ Ahmad: سداب ہمارے علاقہ کی خاص بوٹی ہے ٹنوں کے حساب سے مقامی لوگ ملک کے طول و عرض مین بھیجتے ہین صبح ان شااللہ کوشش کرونگا

[3/5/2019, 7:16 PM] Hk RIAZ Ahmad: رواڑی

۔۔۔راڑی۔۔۔یابھوگنی۔۔۔اراڑی بھی بعض جگہ بولا جاتاہے جب گندم کاٹ لی جاتی ہے تو۔۔۔وٹوں پر اسکی کالی پھلیاں غور سے دیکھنے سے نظر آتی ہین جو بیجوں سے بھری ہوتی ہین صاحب مخزن اکسیر حکیم امام بخش شاہی طبیب جو ماہر کیمیا گر بھی تھے نے ایک نسخہ شنگرف خام کا اسمیں 1 تولہ ایک ہی خوراک رمز و کنایہ مین بیان فرمایاہے تاکہ عام لوگ اسے نہ سمجھ سکین اگر احباب نے مناسب جانا تو ترجمہ کر کے پیش کر دونگا تو ایک خوراک 1 تولہ شنگرف اگر بے ضرر ہو تو انقلاب ضرور برپا کر دے گی والسلام

[3/5/2019, 7:22 PM] +92 312 7567252: السلام علیکم ورحمۃاللہ, کیا رواڑی کو بھوگنی بوٹی کہتے ہیں, رہنمائی فرمادیں

[3/6/2019, 4:22 PM] +92 307 4514578: محترم دانائے نباتات جناب طیب الحق مرزا صاحب اندرانی سفید گل کس علاقہ میں ملے گی اور کس موسم میں مل سکتی ہے رہنمای ضرو کیجیے گا مہربانی ہو گی

[3/7/2019, 7:37 AM] Hk RIAZ Ahmad: السلام علیکم جزاک اللہ نگند بابری غدی اعصابی مزاج کی حامل ہے ایک کمپنی والا صرف نگند بابری کا شربت خواتین کے لیے بناتا ہے جو دھڑا دھڑ بکتا ہے واقعی کمال کی دوا ہے لیکن پنسار سے ایکسپائر ملتا ہے

[3/11/2019, 7:07 PM] Hk Fayaz Sambrial: سوزاک صرف ایک خوراک سے ختم۔

بیروزہ اوران بجھا چونا ھموزن لے کر پتال جنتر سے تیل نکالیں۔ نکلتا بہت تھوڑا ھے۔

دو قطرے کیپسول میں ڈال کے صبح نہار دودھ کے ساتھ اگلے دن لیبارٹری کروالیں۔

[3/12/2019, 7:22 AM] Hk RIAZ Ahmad: اصلی سرمق یہی ہے ہمارے یہاں مقامی زبان میں جساگ کہتے ہین یعنی ساگ جیسا۔ساگ میں یہی ڈالا جاتاہے باتھو صرف کشتہ سازی مین کام آتاہے

[3/12/2019, 8:15 AM] +92 301 6812572: یہ گلابی نیلگوں پھول والی ترشک ہے

مفروش پیلے پھول والی کی طرح پھیلتی نہیں چھوٹاساپوداہے اس کے پتے قدرے اس سے بڑے ہیں

ایک اوراسی کی قسم جو چھوٹاساپوداہی ہے پیلے پھول میں بھی ہے

جیسے ہی وہ مجھے ملے گی اس کی بھی تصویر لوڈ کروں گا

[3/12/2019, 8:25 AM] Hk RIAZ Ahmad: جساگ اصلی سرمق

[3/12/2019, 3:26 PM] +92 345 2182992: چھلکا بادام کا تیل نکالنے کا طریقہ اس آڈیو میں ہے۔

[3/12/2019, 3:40 PM] +92 345 8524512: اس طریقہ سے تو عرق نکالا جاتاہے صرف بادام کے چھلکے بغیر کسی پانی وغیرہ کے کیسے تیل نکل سکتاہے

[3/12/2019, 4:02 PM] Hk RIAZ Ahmad: یہ عرق نما تیل ہوگا اگر یہ تیل 10 تولہ ہو تو احراق نیلا 1 تولہ ملادیں خارش چنبل دھدر کیلیے اکسیر ہے بعض دفعہ 1 خوراک ہی کافی ہوتی ہے

[3/12/2019, 4:08 PM] Hk RIAZ Ahmad: تغار پنجابی میں بٹھل یا کڑاہی اوپر رکھدیں پانی گرم نہ ہونے دیں فہوالمقصود

[3/12/2019, 4:39 PM] Yasir Shah Rukne Alam: سونف میں ہلکی سی نمی دے کر پیس لیں. چھاننے سے آخر میں سونف کے چاول ہی بچ جاتے ہیں .

اکثر جب اکسیر بادیاں کیلیئے سونف پیستے ہیں اور موسم میں نمی ہو تو سونف پیس کر چھن جاتی ہے اور چاول رہ جاتے ہیں. جن کو دھوپ لگا کر دوبارہ پیسنا پڑتا ہے

[3/12/2019, 4:45 PM] Yasir Shah Rukne Alam: نمی دینے کیلیئے سونف لے کر فوارہ جس کو اکثر درزی استعمال کرتے ہیں اس کی ہلکی سی پھوار دے کر شاپر میں ڈال کر بند کر دیں اور دھوپ میں رکھ دیں. امید ہے کہ تمام سونف نمی جزب کر جائے گی. اور فراری (بظاہر خشک لیکن اندر نمی لیے ہوئے(

Bhai Farooque, [27.10.21 12:30]

کر کے پیس کر چھان لیں .

ان شاءاللہ سونف کے چاول حاصل ہو جائیں گے

[3/17/2019, 8:42 AM] Muhammad Fawad: السلام علیکم ورحمۃاللہ وبرکاتہ استاد محترم جناب حکیم عبدالحکیم صاحب آپ بخیریت ہیں عرض ہے کہ ایک اصطلاح ہے. اقلاء (کھار نکالنا). اور اس کو کسی بھی چیز کو جلا کر نمک نکالنا بھی کہتے ہیں. اس پر رہنمائی فرمائیں کہ یہ کھار یا نمک کس معنوں میں ہے. ایلو طرز

میں تینوں کیمیکلز کو سالٹ (نمک) کہا جاتا ہے. حالانکہ طب یونانی اور قانون مفرد اعضاء میں نمک کا تعلق صفراء سے جوڑا جاتا ہے. اس

[3/17/2019, 8:43 AM] Muhammad Fawad: محترم جناب حکیم طیب الحق مرزا صاحب سے بھی درخواست ہے کہ اس پر رہنمائی فرمائیں.

[3/17/2019, 9:15 AM] Muhammad Fawad: محترم جناب طیب الحق مرزا ایک اصطلاح ہے ترویق (چلانا, پھاڑنا) لکھا ہے اس پر رہنمائی فرمادیں

[3/17/2019, 9:17 AM] Muhammad Fawad: یہ محلول چیز کو چھاننے کا ایک طریقہ ہے. یہاں چلانا اور پھاڑنا پر بھی رہنمائی فرمادیں

[3/17/2019, 9:45 AM] Hk RIAZ Ahmad: جناب جلا کر کھار نکالی جاتی ہے نمک بعد مین بنایا جاتا ہے مختلف مزاج مختلف تیزاب سے

[3/17/2019, 10:43 AM] +92 345 8524512: بوٹی کے پانی کو اتنا ابالا جاتا ہے کہ وہ پھٹ جائی ے اور اس کی سبز ی جدا ہو جائی ے

[3/18/2019, 7:52 AM] +92 345 8524512: یہ دو عدد مٹی کے پیالہ ٹائی پ بر تن لے کر ایک میں مطلوبہ دوا رکھ کر اس پر دوسرا پیالہ دے کر لب بند کر کے آگ پر رکھ کر جو ہر اڑاتے ہیں اوپر والے بر تن کو ٹھنڈا رکھنے کے ل ئی ے اس پر گیلا کپڑا رکھتے ہیں تاکہ جو ہر آسانی سے حاصل ہوں۔ اس کے علاوہ یہ کام روغنی ھانڈی میں بھی کیا جاتا ہے۔

[3/19/2019, 7:00 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: جی بالکل یہ بھی موساکنی مفروش ھے میرے پاس اسکی تصویر موجود ھے ایک گروپ میں میں نے سینڈ کی تھی تو کچھ جہلاء نے اسکی تردید کی تھی کہ یہ موساکنی نھی ھے

Bhai Farooque, [27.10.21 12:37]

[3/19/2019, 7:07 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: گندنا۔ پنجابی میں بگاٹ کہتے ھیں عضلاتی اعصابی مزاج ھے گندم کے کھتے میں بکثرت پائی جاتی ھے اور گندم کے ساتھ اگر پپس جائے یعنی مکس ھو جائے تو کھانے والے ٹن ھو جاتے ھیں

[3/19/2019, 7:58 PM] +92 300 4452866: اسبغول کیسے لگا، سکتے ھیں پلیز ھمیں بھی گائڈ کر دیں۔

[3/19/2019, 8:13 PM] Hk RIAZ Ahmad: منڈیر یعنے وٹ بنا کر پانی لگادیں جہان تک پانی پہنچے اس سے اوپر اسپغول۔۔ بالنگو۔۔۔ زیرہ وغیرہ لگادیں اب موسم ہے پانی زیادہ برداشت نہین کرتا

[3/19/2019, 8:14 PM] +92 300 4452866: زبردست۔۔۔۔۔ میں نے تو اب چھت پہ بھی لگانے شروع کر دئے ھیں۔۔۔ یہ تو کمال ھو گیا۔۔ مجھے خیال ھی نھی آیا، کہ ایسی چیزیں لگاوں ۔۔۔۔۔۔

[3/19/2019, 8:55 PM] Hk RIAZ Ahmad: بہت خوب مہوسین کا مشہور مقولہ ہے کہ۔۔ جستن کبریت احمر عمر ضائع کردن است

کہ سرخ گندھک کی تلاش عمر کو ضائع کرنا ہے مگر آپ نے توسب مہوسین کی بولتی بند کردی جزاک اللہ

[3/22/2019, 12:41 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: بلی لوٹن ھے سفید پھول والی کو چڑی کنگنی کہتے ھے

[3/22/2019, 11:48 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسکا ذائقہ کڑوا ھے۔؟اور جو میں جل دھنیا ایک نمبر اکسیری کی تصویر لوڈ کی تھی وہ اس سے مختلف ھے بلکہ زمین آسمان کا فرق ھے اسکے پتے قدرے بڑے ھیں غور سے دیکھیں۔

[3/23/2019, 12:22 PM] Shahbaz Ali Kamoki: لاہور ٹرانسفامر کے نیچے کپ سٹور سٹاپ پر

کل تصویر لی تھی اسکی میں نے

[3/23/2019, 12:29 PM] +92 300 4452866: میں نے ابھی بیج لگاے ھیں مجھے بھت پسند ھے یہ لوگ توپکا کے بھی کھاتے ھیں مگر مجھے کنفرم۔ نھی یہ تو،اساتذہ کرام ھی درست رھنمائی کر سکیں گے۔۔۔۔

[3/23/2019, 12:30 PM] +92 300 4452866: ٹہنی اتار لیتے تو شائد اگ بھی جاتی ھے میرے خیال سے۔

[3/23/2019, 2:51 PM] +92 315 3658380: السلام علیکم۔اسے شمالی بہر بنگتل آسام نیپال کی رائی میں بکثرت خودرو اور لگائی بھی جاتی ہے۔ منی پلانٹ کی قسم سے ہے۔شاخیں یا بیل توڑ کر دوسری جگہ لگادی جائے تو لگ جاتی ہے۔ساگ یعنی پتے اور نرم بیل کا مزیدار اور ہاضم ساگ ہوتا ہے۔معدہ کو ٹھنڈک

دینے کے علاوہ پیٹ کی خشکی و گرمی دور کرتا ہے۔بیج گہرے جامنی ہوتے ہیں جو سوکھ کو کالے ہو جاتے ہیں۔یہ بیل بیجوں سے بھی لگایا جاتا ہے۔دور قدیم میں بیجوں سے رنگ سازی کا کام لیا جاتا تھا۔کالے تازہ بیج دبایا جائے تو جامنی پانی سا نکلتا ہے جو کپڑوں پر لگ جائے تو داغ لگا دیتا ہے اور جلد زایل نہیں ہوتا۔

کراچی اور نگی ٹاؤن میں اس کی بیلیں اکثر گھروں میں نظر آتی ہیں اور ایمپریس مارکٹ اور نگی ٹاؤن نیز بنگالی علاقوں کے بازاروں ساگ (پتے) فروخت ہو رہے ہوتے ہیں۔اس کی موٹی سخت بیل سہاجنہ پھلی کی طرح گوشت یا آلو وغیرہ میں شوربہ دار پکایا جاتا ہے

[3/23/2019, 4:41 PM] +92 301 6812572: ٹہنی بھی لگتی ہے اور بیج بھی اگ آتے ہیں

بنگالی اس کا ساگ شوق سے کھاتے ہیں

دیگر سبزیوں کی طرح یہ بھی بنگال اور بنگلہ دیش میں بکتی ہے

ایک بنگالی سے میں بھی اس کے بیج لایا تھا مگر پاکستان میں آکر دیکھا تو لوگوں نے گھروں میں اس کی بیل لگا رکھی ہے

[3/24/2019, 6:22 AM] Hk RIAZ Ahmad: برہمی اور سنکھاہولی دونوں انتہائی مقوی اعصاب ہین حکیر دت کے مطابق انکاسہ آتشہ عرق ہمراہ برچھ کمال کے اثرات رکھتا ہے اسکے متعلق کئی افسانے مشہور ہین ان مین ایک یہ ہے کہ ایک بادشاہ کو روزانہ یہ عرق بلایا جاتا تھا عرق پینے کے بعد وہ 2 بار تھوک دیتا تھا دواساز یہ سمجھتا کہ بادشاہ نے کوئی کمی دریافت کرلی ہے اگلے دن مزید اہتمام سے بناتا آخر تنگ آکر اس نے قرعہ انبیق ہی توڑ دیا تو بادشاہ نے اس سے پوچھا تو اس نے کہا اس سے بہتر میں نہین بنا سکتا جبکہ تھوک کر آپ میری غلطیون کو پکڑتے ہین بادشاہ نے کہا کہ ایک بار مین اس شخص پر تھوکتا ہون جو اس آبحیات کو جانتا ہے اور پیتا نہین دوسرا اس شخص پر جسکو اللہ نے وسعت دی ہے اور وہ نہین پیتا

[3/24/2019, 6:26 AM] Hk RIAZ Ahmad: اصل گھوڑ سمی کا پتہ بعینہ گاجر کے پتہ کے بور کھتا ہے

[3/24/2019, 10:28 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: کلونجی ایران میں بہت بڑی مقدار میں کاشت ھوتی ھے اور یہ کوئی اچمبے کی بات نھی کہ اولوں کے ساتھ تخم بھی برسے ھیں ایسا ھوتا رہتا ھے بلکہ مچھلیاں بھی برستی دیکھی ھیں۔

[3/28/2019, 2:20 PM] +92 301 6812572: جلد ھنیا سے مشابہ یہ چھوٹا سا پودا ہے اس کے پتوں کو چبا کر دیکھا کسی قسم کی کوئی تلخی نہیں

اس کو ٹلہ جوگیاں پر پایا

ٹلہ ویران ہو چکا ہے

اس پر جو پودے بوٹیاں بنگال آسام برما سے لا کر لگائی گیئں تھیں نابود ھو چکی ہیں عرب سے جو کھجوریں لائی گیئں وہ بھی نہیں رہیں

Bhai Farooque, [27.10.21 12:37]

آ جا کر برگد چیڑ اشوکا اور ایک اور پودا جو کشمیر سے لایا گیا یہ بچے ہیں اور باقی مقامی پودے ہیں

یہاں سے پہاری سلسلہ شروع ہوا بھیکڑ کے علاوہ ڈھاک کا جنگل ہے تھوڑا اوپر جا کر کوُاور پھلائی ہے دشوار گزرا راستہ بیس بائیس کلومیٹر وہ بھی چڑھائی

اف خدایا

اللہ اکبر

[3/28/2019, 4:10 PM] +92 301 6812572: بہیکڑ بھسی کا نسخہ جو وہاں کے مقامی لوگ استعمال کرتے ہیں

تین چار چھٹانک اس کے پتے لے کر تین چار کلو پانی میں ابال لیں

اور اد پانی کو بالٹی میں ڈال کر اوپر سے دوسرا پانی ملا کر خارش والے کو نہلائیں اگر پرانی خارش ہو تو تین دن نہلائیں

[3/28/2019, 4:30 PM] +92 345 5183349: اس کی کچھ تازہ پتے لے کر کوٹ کے رات پانی میں ڈال دیں صبح 3 عدد کالی مرچ پیس کر شامل کر لیں

انتھائی مسافقہ خون ہے

[3/28/2019, 4:52 PM] Hk RIAZ Ahmad: یہی رواڑی ہے اکسیری بوٹی

[3/28/2019, 6:33 PM] Hk RIAZ Ahmad: یہ انتہائی مقوی باہ ہے اسکی ایک خوراک میں 5 گرام سے 1 تولہ تک شنگرف خام کھائی جاسکتی ہے

[3/31/2019, 6:42 AM] Yasir Shah Rukne Alam: استاد محترم آپ نے گندھک کو اس کے تیزاب میں صاف کرنے کا طریقہ بتایا جزاک اللہ.

اس میں سوال یہ ہے کہ ایک بار تیزاب اور گندھک ملانے کے بعد تیزاب نیا لینا ہے یا گندھک نئی لینی ہے. یعنی ایک پاؤ تیزاب گندھک لیا اور ایک پاؤ گندھک عمل کر کے اس میں ملائی. اب دوسری مرتبہ کیا گندھک نئی لینی ہے اور اسی تیزاب میں ملانی ہے .

نئی گندھک کی مقدار کیا ہو. ؟

وضاحت فرمادیں. جزاک اللہ خیر

[3/31/2019, 11:49 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: کپڑے اگر گندھے ھوں تو انکو بار بار ڈیٹرجن سے دھویا جاتا ھے یا ایک ھی دفعہ ڈیٹرجن استمال کر کے جتنا مرضی گندا ابھی باقی ھو تو دوسرے کپڑے اس گندے پانی اور گندے ڈیٹرجن سے دھونا شروع کر دیتے ھیں؟

[3/31/2019, 7:14 PM] Hk RIAZ Ahmad: نیز جسے صاف کرنا ہے بار بار اسی کو صاف کرنا ہے

[3/31/2019, 8:34 PM] +92 301 6812572: رواڑ بیل کی شکل میں ہوتی ہے

سرپھو کا کا پودا ہوتا ہے

رواڑی گھیوں کے ساتھ یا کچھ دن بعد پک کر ختم ہو جاتی ہے سرپھو کا قریب قریب سارا سال رہتا ہے

[4/3/2019, 2:19 PM] +92 345 5183349: کرک ناتھ یا کرک ناگ دونوں نام سے مشہور ہے اسکا گوشت بھی سیاہ ہوتا ہے اکسیری کشتہ جات اسی کے انڈے میں تیار کیے جاتے ہیں کمیاب ہے

[4/3/2019, 3:10 PM] Hk RIAZ Ahmad: سنیاسی تیل

میرے بھتیجے کا موٹر سائیکل حادثہ 12 سال قبل ہوا جسمیں ہڈیوں کی کافی شکست وریخت ہوئی شیخ زید لاہور میں آپریشنز ہوئے مگر درد نہ رک سکے استاد محترم مرحوم کا بتایا نسخہ یاد آیا جسکے استعمال سے آج تک مریض مطمئن ہے

-----

روغن کلونجی روغن زیتون اور روغن مالکنگنی ہموزن صبح شام مالش کرین

[4/3/2019, 3:29 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: افیون تو کو کنار سے ممکن ھے اور نشہ آور ھ ء ہم اسکا نشہ دور کیئے بغیر استمال کر کے بڑے بہادر بنتے ھیں اور نہ ہی ضروری سمجھتے ھیں۔ رب برگ برگد کا مزاج اور افعال واثرات بھی افیون جیسے ھیں پر یہ منشی صفات سے مبرا ھے۔ تین کلو برگ برگد سے چار سو گرام تک رب میں نے اخذ کیا ھے اگر تھوڑی سی محنت مزید کر لی جائے تو بعید نیں نصف کلو برامد ھو سکے۔

[4/3/2019, 3:31 PM] Hk RIAZ Ahmad: بہت خوب زبردست

[4/3/2019, 3:32 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: رب برگ برگد خانہ ساز تین کلو برگ تازہ سے تین سو پچھتر گرام رب اخذ کیا ھے اگر تھوڑی سی محنت مزید کرتا تو نصف کلو برامد ھونا یقنی تھا

[4/3/2019, 3:36 PM] Shahbaz Ali Kamoki: تخم خشخاش سے اخذ کی تھی

ڈھائی تولہ نکلی تھی

[4/3/2019, 3:39 PM] Shahbaz Ali Kamoki: اکسیر ایک بنانے کے لئے افیون درکار تھی

ایک دفعہ بنائی تھی

اب ترتیب نہیں مل رہی

[4/3/2019, 3:43 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: تخم خشخاش سے ادکارب تو بن سکتا ھے افیون ہر گز نھی بن سکتی بلکہ پوست کو کنار سے بھی نھی بن سکتی میں نے بنا کر دیکھی ھوئی ھے افیون سے نصف کام کرتی ھے اور رب 4/1 حصہ کام کرتا ھے

[4/3/2019, 3:46 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اکسیر تو اکسیری چیز سے ھی بنتی ھے اس طرح جان چھڑاؤ پرا گرام کر کے ہم یہ سمجھیں کہ ہماری ترکیب سے مبینہ دواء اکسیر بن گئی ھے؟ ناممکن بلکہ خام خیالی ھے

[4/3/2019, 3:46 PM] Shahbaz Ali Kamoki: بازاری مصنوعی افیون سے یہ تخم خشخاش والی افیون کا رزلٹ اچھاہے۔بس اتنا فرق ہے

[4/4/2019, 3:52 PM] Hk Fayaz Sambrial: اجوائن خراسانی

(Hyoseyamus )

دیگر نام۔

عربی میں بزا لبسنج، بنگالی میں بوریاں خراسانی، سندھی میں جان خراسانی، سنسکرت میں مدر کارنی، ہائیوسائیمس نا گرہ لاطینی میں کہتے ہیں

فیملی

Solanaceae

ماہیت۔

اسکا پورا اجوائن کے پودے کی نسبت اونچا ہوتا ہے۔اس کو باغوں میں خوبصورتی کے لئے بھی لگایا جاتا ہے۔اس کا تنا گول،سیدھا اور تیز بو ہوتی ہے۔

Bhai Farooque, [27.10.21 12:37]

پتے۔

پتے تنے میں سے سیدھے نکلتے ہیں۔جو لمبائی میں لگ بھگ سات انچ سے نو دس انچ لمبے تقریباً پانچ پانچ انچ چوڑے جن کے کنارے کٹے ہوئے اور سبز رنگ کے ہوتے ہیں۔جن پر کچھ روئیں سی بھی ہوتی ہیں۔

پھول۔

خوبصورت گچھوں میں سفید یا زردی مائل سبز کبھی کبھی سینگی رنگ کے ہوتے ہیں۔جن کے اوپر دھاریاں ہوتی ہیں۔ہر پھول میں پانچ پانچ کنگرے دار پنکھڑیاں آلو کے پھول کی طرح میں ہوتی ہیں۔

پھل۔

پھل کے اندر ڈوڈے کا قطر انچ اور اس کی شکل تمباکو کے پھل کی طرح دو خانے ہوتے ہیں۔جس میں کالے یا بھورے رنگ کے تخم بھرے ہوتے ہیں۔

یہ تخم دونوں طرف سے چپٹے اور باریک ہوتے ہیں۔یہی بطور دواء استعمال کئے جاتے ہیں۔

مقام پیدائش۔

خراسان (ایران) مغربی پنجاب، سندھ، بلوچستان کماوں، کشمیر، نیپال، بھوٹان، شملہ میں آٹھ ہزار سے نوہزار تک فٹ کی بلندی پر پیدا ہوتا ہے۔

نوٹ۔

اجوائن خراسانی کے پتے برٹش مار موکوپیا میں شامل ہیں۔

اقسام۔

پھولوں کی رنگ کے لحاظ سے چار اقسام کی اجوائن خراسانی ہے۔

1۔

سفید۔

2۔

سرخ۔

3۔

سیاہ۔

4۔

زرد۔

ذائقہ۔

تلخ اور بو تیز ہوتی ہے۔

مزاج۔

سرد وخشک درجہ سوم۔

افعال۔

مسکن، مخدر، منوم، حابس، رادع مواد۔

استعمال۔

مسکن ومخدر ہونے کی وجہ سے بلغمی کھانسی، وجع المفاصل۔ عرق النساء، نقرس، دانت وکان کادرد اور ہر قسم کے
دردوں میں

اندرونی طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ آگ پر ڈال کر بخور کرنے سے درد ودندان جبکہ روغن کنجد میں پکا کر کان میں
ڈالنے سے

درد گوش کو فائدہ ہوتا ہے۔ منوم ہونے کی وجہ سے جنون ہذیان اور بے خوابی میں مفید ہے۔ حابس ہونے کی وجہ
سے ہر عضو کے

جریان خون کو روکتی ہے۔ اور آنکھ کی طرف سیلان رطوبت اور نزلات کو روکتی ہے۔ رادع ہونے کی باعث اورام
کی ابتدا میں مفید

ہے۔

منہ میں خون آنے کو خشخاص کے ہمراہ مفید ہے۔۔ قابض ہے خون حیض کو بند کرتی ہے۔جو شاندے کی کلی

درد کے لئے مفید ہے۔

اجوائن خراسانی سمی اور تیسرے درجے کی دواء ہے۔اس لئے عرصہ دراز تک یا کثیر مقدار میں استعمال کرنے سے

صدر،دوار،خناق

،سبات،اختلاط عقل، جنون،ہذیان، ثقل گوش اعضاء کا استرخاء بدن کا ٹھنڈا اور اس کی رنگت زرد ہو جاتی

ہے۔مریض گفتگو کرنے پر

قادر نہیں ہوتا ہے اور اگر جلد علاج نہ کیا جائے تو موت واقع ہو سکتی ہے۔اجوائن خراسانی اگر زیادہ مقدار میں کھالی

جائے تو فوری طور پر

اجوائن خراسانی اگر زیادہ مقدار میں کھالی جائے تو فوری تور پر معدہ کو انبوبہ معدی سے اچھی طرح دھوئیں یا قے

کرائیں

۔گھی اور دودھ بار بار پلائیں۔

نفع خاص۔

بلغمی یا تشنجی کھانسی۔

مضر۔

دماغ کیلئے۔

مصلح۔

گھی، دودھ، شہد۔

بدل۔

افیون اور خشخاش۔

کیمیاوی اجزاء۔

ہائیو سین، سکوپوئین، ایڑوتین، یہ تین الکائیڈ اور ایک سمی روغن پایا جاتا ہے۔

مقدار خوراک۔

چار سے چھ رتی یعنی دو سو پچاس سے پانچ سو ملی گرام تک۔

مشہور مرکبات۔

معجون برشعشا، سفوف سیکراں، معجون مقوی وممسک۔

کاپی پیسٹ

------

عامر باجوہ

[4/5/2019, 5:12 AM] Hk RIAZ Ahmad: حسن یوسف کا بیج زہریلا ہوتا ہے

زنخے بہت استعمال کرتے ہیں چہرہ کی سجاوٹ کیلیے

[4/5/2019, 6:33 AM] +92 333 5169205: معدہ کے تین حصے ہیں تینوں کے افعام

ایک دوسرے سے جدا ہیں جن کو مختصر سمجھ کر بڑی آسانی سے امراض معدہ پر قابو پایا جاسکتا ہے۔

ہیں باقی کسی کو نہیں بتاتے باقی بھی تو انکی اولاد ھوتی ھے میں نے ایک کام جو کسی سے نہ ہو سکا اللہ نے میرے ہاتھوں کروانا لکھا تھا جب وہ کام میں نے بلا معاوضہ اللہ کی رضا کی خاطر کیا اصل تو اللہ ہی ہر کام کرتا ھے انسان تو زریعہ ھوتا ھے۔ تو انکے منچلے بیٹے نے مجھے خوش ہو کر یہ نسخہ دیا جبکہ اس سے پہلے میں دوسری دواء بنایا کرتا تھا جو اس سے کم اثر ھے۔ میں نے انسانوں فلاح وصدقہ جاریہ کے لیئے یہ نسخہ عام کر دیا مگر افسوس کہ لوگوں کو ھضم نہی ھوا۔ جس وجہ سے مجھے دکھ پہنچتا ھے آئندہ کبھی نہیں بتاؤنگا کیونکہ کچھ لوگ ایسی چیزوں کے اہل نہی ھیں۔ کتابیں اور علم لادنے والی بات ھے۔

[7/29/2019, 6:19 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: دوسری مرتبہ جب تیل کو گرم کریں تو اتنا گرم کریں کہ پانی کا ہلکہ چھینٹا دینے سے تیل سے تڑکہ لگنے جیسی آواز آئے یعنی اچھی طرح گرم کر کے اتار لیں (بہت زیادہ بھی گرم نہ کریں کہ باقی پیسی ھوئی اشیاء جب شامل کی جائیں تو وہ جلنا شروع ھو جائیں) کر باقی ماندہ پیسی ھوئی اشیاء شامل کر کے خوب ہلائیں پھر گرم گرم تیل میں پانی ان بجھ چونے والا شامل کرنا شروع کریں۔

[7/29/2019, 6:29 PM] +92 345 8524512: اَلسَلامُ عَلَیکُم وَرَحمَةُ اَللہِ وَبَرَکاتُہُ استاد محترم مجھے دوسروں کا تو علم نہی لیکن اللہ جانتاں ہے میں آپ کی انتہائی ی دل سے عزت کرتا ہوں اور کرتا رہوں گا ان شاءاللہ جو کچھ آپ بغیر پوچھے بتا دیتے ہیں وہ باتیں لاکھ خدمت کرنے پر بھی کوئی بتانے کو تیار نہی ہوتا پھر بھی جو آپ کی بے قدری کرے اس کا پھر اللہ ہی حافظ ہے۔

[7/29/2019, 6:34 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: میرا کچھ نقصان نہی ھے میں اپنے سر سے بوجھ اتار چکا ھوں اپنی زمہ داری بخوبی ادا کرتا ھوں کل محشر کو میں بری الزمہ ھونگا ان شااللہ مجرم کون ھے اسکا فیصلہ آپ کریں

[7/29/2019, 6:46 PM] +92 301 5361130: سمندر جھاگ ڈھائی تولہ ھے مطلب 30 گرام

کاربالک ایسڈ بھی 18 گرام بنے گی

[7/29/2019, 6:57 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: یہ سر رمضان کی فرمائش پر ڈالا گیا تھا میں شامل نہی کرتا مگر اچھی بلکہ بہت اچھی چیز ھے پندرہ گرام بھی کافی ھے

[7/29/2019, 7:05 PM] Muhammad Fawad: السلام علیکم ورحمۃاللہ وبرکاتہ استاد محترم اس میں مزید رہنمائی ہو تو فرمادیں

[7/29/2019, 8:16 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: برگ نیم ہر جگہ تازہ میسر نہی ھوتے اور رتن جوت بھی خشک ملتی ھے انکو اگر پانی میں اچھی طرح جوشاندہ بنا کر روغن میں جلالیا جائے تو بہت بہتر ھوگا۔ اگر کسی کو تازہ برگ نیم مل سکتے ہوں تو تازہ بھی کوٹ کر استمال کر سکتا ھے

Bhai Farooque, [27.10.21 12:39]

[7/29/2019, 8:26 PM] Muhammad Fawad: استاد محترم جناب حکیم طیب الحق مرزا صاحب کا نسخہ مرہم جل جانے والے مقام پر لگانے کیلیے

-1روغن کنجد ایک سیر

-2برگ نیم تازہ آدھا پاؤ

-3رتن جوت ایک تولہ

-4رال سفید 5تولہ

-5سمندر جھاگ5/2تولہ

-6سندور ایک تولہ

-7دم الاخوین 1تولہ

-8ست پودینہ 2/1تولہ

-9چونا آن بجھ ایک پاؤ

-10پانی 5/2کلو

نوٹ:-(برگ نیم اگر تازہ میسر نہ ہو تو خشک ڈال لیا جائے۔اور برگ نیم اور رتن جوت کو پانی میں جوش دے کر (جوشاندہ)بنا کر ان کا جوشاندہ شامل کر کے روغن میں ہلکی آنچ پر جلالیں خیال رہے پانی جلے لیکن روغن نہیں جلنا چاہیے(.

اس کی ترکیب تیاری

-1چونا آن بجھ+پانی کو مکس کر کے رکھیں۔دو دن بعد مقطر پانی کسی صاف بوتل میں محفوظ کر لیں۔(ڈیڑھ سے دو سیر پانی مقطر لے لیں(.

-2روغن کنجد+(برگ نیم+رتن جوت )

روغن اور دونوں اجزاء کو مکس کر کے پکائیں کہ دونوں اجزاء جل جائیں.اور ٹھنڈا ہونے پر پن چھان کر محفوظ کرلیں .

-3 باقی تمام اجزاء کو الگ الگ باریک کرلیں .

-4اب نمبر 2 کا پن چھان کر محفوظ کیا ہوا روغن لیں اور چولہے پر رکھ کر نرم آنچ سے گرم کریں.(اتنا گرم کریں کہ ہلکا پانی کا چھینٹا دینے سے تڑکہ کی آواز آئے)اور نیچے اتار لیں .

-5اب اس میں باقی اجزاء سفوف شدہ ڈال دیں اور اچھی طرح مکس کریں.(علاوہ ست پودینہ )

-6اب اس میں مقطر پانی پلانا شروع کریں.(تھوڑا تھوڑا ڈال کر اچھی طرح مکس کرتے جائیں.(

-7 پانی مقطر اس وقت تک پلائیں جب تک پانی اس میں جذب ہوتا جائے جب جذب نہ ہو تو پانی پلانا چھوڑ دیں.

-8آخر میں ست پودینہ شامل فرمالیں.

[7/29/2019, 10:36 PM] Hk RIAZ Ahmad: سونے کی

قدر سنار جانتا ہے جواہر کا جوہری

پھول کی قدر بلبل اور دلدل خچر کی حضرت علی قدردان تھے۔۔ہم آپکی وہ قدر نہیں کرسکے جس کے آپ مستحق تھے اسلیے یہ کہا

[7/30/2019, 7:11 AM] Muhammad Fawad: استاد محترم جناب حکیم طیب الحق مرزا صاحب اس نسخہ میں تقریباً تینوں تحریکوں کے اجزاء موجود ہیں.اس نسخہ کا مزاج کیا بنے گا .

اور دوسرا سوال استاد محترم یہ ہے کہ

جل جانا مختلف انداز کا ہوتا ہے. ایک تو بجلی سے جلنا .

دوسرا گرم پانی سے جلنا اور تیسرا آگ سے جلنا .

چوتھی آجکل (اللہ پاک معاف فرمائیں) مختلف تیزابات سے جلنا بھی

ان پر رہنمائی فرمادیں

[7/30/2019, 7:12 AM] Muhammad Fawad: اور آپ نے استعمال کروایا ہے تو اب تک کن کن کو کروایا ہے.

[7/30/2019, 7:19 AM] Muhammad Fawad: اس تحریر کو نوٹ کرتے ہوے اپنے رجسٹر پر یہ چند سوالات ذہن میں آئے.

[7/30/2019, 6:36 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: جلنا تو سب میں موجود ھے؟ وہ کسی سے بھی جلا ھوا استمال کروائیں

[7/30/2019, 7:49 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اس درخت کے پتے لگتے ہیں ایک دوست نے دو سال قبل مجھے بتایا تھا کہ اسکے پتے شوگر کے مریض کو کھلائے ہیں جس سے اسکی شوگر بالکل نارمل ھوگئی ھے اسکو توڑنے سے دودھ نکلتا ھے اور یہ زہریلے ھوتے ہیں ہمارے ہاں ایک دفعہ گائے نے اسکے تازہ پتے کھالیئے جس وجہ سے اسکے منہ سے جھاگ چھوٹ گئی تھی اور اسکا منہ پک گیا اور گلا بند ھونے سے مر گئی تھی اس نے بہت زیادہ کھالیئے تھے۔ اس صاحب سے پوچھو اسکو توڑنے سے دودھ برامد ھوتا ھے؟ تو پھر یہی ھے

[8/1/2019, 4:37 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسکے اوپر لکیریں موجود ہیں؟ بالکل پالش تو نہیں؟ اسکو آگ دینے سے یہ سفید ھوتا ھے یا آگ لگتی ھے تو ٹھیک ھے ورنہ شیشہ ھے

[8/1/2019, 4:38 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: جہاں سے کٹا ھوا ھے وہ کس رنگ کی ھے

[8/1/2019, 4:40 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: رات کو میں گندنا کے بارے مفردات کی بک میں دیکھا رھا تھا تو بگھاٹ اس طرح لکھا ھوا ھے

[8/1/2019, 4:54 PM] +92 304 6552497: اگ دینے سے سفید ھوتا ھے

[8/1/2019, 5:00 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: نقلی کو آگ دینے سے اسکو آگ نہی لگتی اور ویسے کا ویسے ہی سرخ رنگ کا شیشہ رہتا ھے اور توڑنے سے یک رنگ ھوتا ھے اندر اور باہر سے ایک ہی طرح کا مگر اصلی باہر سے رنگ کچھ مختلف ھوتا ھے اگر یہ سفید ھوتا ھے تو ٹھیک ھے سفید ھونے پر بالکل کچا اور پھول جاتا ھے۔

[8/1/2019, 9:51 PM] +92 302 6411312:

سر کتابوں میں بھنگرہ سیاہ کی جو شناخت لکھی گئی ہے یہ اس پر پورا نہیں اترتا ہے...

کیا بھنگرہ سیاہ کے پتے بھنگرہ سفید سے مختلف ہوتے ہیں...

یہی تصویر پچھلے سال ایک بھائی نے خواص المفردات گروپ میں لگائی تھی تو پروفیسر حکیم حفیظ اللہ بٹ صاحب نے اس کا بوٹینیکل نام

*Leacus aspera*

بتایا تھا...

[8/1/2019, 11:17 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: پہلے نمبر پر فرنگی ناموں کا مجھے علم نہیں دوسری بات کیا فرنگی ہمیں ہماری ادویات کے بارے میں بتائینگے ؟تب ہمیں پتا چلے گا اور کتابوں میں بہت سارے ابہام پائے جاتے ہیں۔اسکی وجہ یہ ھے اکثر کتابیں چھاپنے والوں کی اپنی کوئی تحقیق نہیں ھوتی پانچ سات کتابیں اکٹھی کر کے ان میں سے ایک مجموعہ

Bhai Farooque, [27.10.21 12:39]

بنا کر اپنے نام سے چھاپ کر پیسہ بناتے ہیں جس طرح نیٹ پر آج کل جو چل رہا ھے جو نظر آیا بس اپنی ویب سائٹ پر لگا کر مہا حکیم بنے بیٹھے ہیں بھلے غلط ہی کیوں نہ ھو میں نے کافی لوگوں کی ویب سائٹ دیکھی ہیں یقین کریں بڑا دکھ بھی ھوتا ھے غصہ بھی آتا ھے کہ تمہیں پتا نہی تو تم کسی سے پوچھ لو غلط بات پر اسی لیئے لوگ مصر ھوتے ہیں کہ نیٹ سے تصویر لی ھے بندہ پوچھے نیٹ پر فرشتوں نے ڈالی ھے یا یہ الہامی کتب ھیں جس پر غلطی کی گنجائش نہیں ؟ یہ بھی انسانوں نے ہی لوڈ کی ھے۔بس کاپی پیسٹ کا دور دورہ ھے۔ایسے ایسے بلنڈر کتابوں میں اور نیٹ پر بھرے ھوئے ہیں انساں دھنگ رہ جاتا ھے آپ یقین کریں میرے پاس ایک بھی مفردات کی کتاب موجود نہیں جس سے میں دیکھ کر بتا سکوں البتہ ایک کتاب ھے جس پر کچھ بوٹیوں کے نام اور کچھ کے خواص درج ہیں اور ایک بھی تصویر اس پر موجود نہیں میں نے جو کچھ بھی سیکھا اور سمجھا ھے استادوں کی بدولت ھے جنگل جنگل کھجل خرابی کاٹی ھے وہ بھی اپنی اسطاعت کے مطابق اور بہت ساری بوٹیوں کا کتب میں کہیں تزکرہ تک موجود نہیں۔اور جو نیٹ پر فرنگی نام سے بوٹیاں موجود ہیں کیا وہ کنفرم کرینگے تب ہم انکا بتایا ھوا نام استمال کرینگے ؟جبکہ یہ شعبہ طب کا ھے اور اگر وہ بوٹیوں کے استمال کو جانتے اور سمجھتے ھوتے تو ہمارا نام لیوا بھی کوئی نہ ھوتا۔وہ تو سب کیمیکلز استمال کرتے ہیں

اگر وہ بوٹیاں استمال کرتے ہوتے تو آج وہ ہمیں گھاس کی ٹیبلٹ بنا کر کھلا چکے ہوتے اور ہم گھاس کو بھی ترس رہے ہوتے۔ اسی لیئے آئے روز طرح طرح کے نت نئے امراض جنم لے رہے ہیں اور مجھے یہ بھی علم ھے اب وہ ہربل ادویات بھی اپنے نام سے بنا کر بہت مہنگے داموں بیچ کر عوام لو لوٹ رہے ہیں یہ انکی ناکامی کا منہ بولتا ثبوت ھے اور یہ چاہتے بھی اب یہی ہیں کہ تم اپنی ادویات کے نسخے ہمیں دو اور ہم بنا کر اپنا کاروبار چمکائیں اور تم چپ کر کے گھر بیٹھو طب دستبردار ہو جاؤ۔ ابھی کچھ ماہ قبل پتا چلا ھے لاھور کی دواء ساز کمپنی نے برگ سناء کی گولیاں بنا کر فروخت کر رہی ھے تیس گولیوں کی پیکنگ چھ سو بیالیس روپے کی ھے جسکا کل وزن چالیس گرام کے قریب ہوگا آپ اندازہ کریں کسقدر لوٹ مار مچا رکھی ھے اور بڑے فخر سے بک رہی ھے جبکہ تم تو طب کو مانتے ہی نہیں تو ہماری ادویات کیوں استمال کر رہے ہو؟ اور ہمارے اوپر بڑی سخت پابندیاں ہیں کہ حکیم الوپیتھی زہر استمال کرتے ہیں جس وجہ سے گردے فیل ہو رہے ہیں کتنی احمقانہ بات ھے اگر ڈاکوٹر استمال کرے تو پھر ٹھیک؟ کیا پھر گردے فیل نہیں ہوتے؟ حکیم کرے تو پھر ہوتے ہیں؟ تم ایسا زہر بناتے کیوں ہو جب گردے فیل کرتا ھے؟ کیا جس زہر سے گردے فیل ہو رہے ہیں وہ حکیم بناتے ہیں؟ تم یہ زہر بند کرو نہ کوئی استمال کرے نہ گردے و جگر فیل ہو۔ میں تو اس بندے کو حکیم نہی مانتا جو الوپیتھی زہر استمال کرے ہم تو تمہارے کھلائے ہوئے زہروں کو اجسام سے نکال رہے ہیں جسکی بدولت مریض شفاء یاب ہوتا ھے اگر تم اتنے کی کامیاب ہو مہارت رکھتے ہو اور فخر کرتے ہو اپنی ادویات و طریقہ علاج پر تو ہماری چرائی ہوئی ادویات کیوں استمال کرتے ہو؟ اور بڑے فخر سے لکھتے ہو یہ ہربل ھے آرگینک ھے اور اپنے زہروں سے چار سو گنا زیادہ منافعے پر کیوں بیچ رہے ہو؟ شرم مگر تم کو نہیں آتی ایک جھوٹ یعنی چوری اور اوپر سے سینہ زوری۔ واہ

[8/1/2019, 11:19 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: بسد بیخ مرجان کو کہتے ہیں جو سوراخ دار ہوتا ھے جیسے بھڑوں کا چھتہ سوراخ دار ہوتا ھے

[8/1/2019, 11:20 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: شاخ مرجان یا صرف مونگا۔

[8/2/2019, 12:24 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: چوہے کنی جیسی بوٹی ھے اوندھاھولی مطلب الٹے پھولوں والی یعنی جسکے پھول کارخ زمین کی طرف ھو۔اوندھامگر جب چوہے کنی نہیں ھوتی اوندھاھولی اس وقت ھوتی ھے اور نیلے پھول رکھتی ھے

[8/2/2019, 12:24 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: یہ اونٹ کٹارے کی تصاویر ہیں

[8/2/2019, 12:26 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: پھر دیکھتاھوں ہاتھی سنڈی کی کافی اقسام ہیں چار تو میں نے دیکھی ہیں۔

[8/2/2019, 4:44 PM] +92 312 7567252: ربن پلانٹ اور اسکی جڑ ہے بعض احباب اسے موصلی سفید کی قسم بھی کہتے 3

[8/2/2019, 8:13 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: جی تھوہر ھے بلی تھوہر کہتے تھے ہمارے استاد باقی اللہ ہی بہتر جانتا ھے اسکے سرخ پھول ھوتے ہیں جو دمے پر مستمل ہیں۔

[8/2/2019, 8:39 PM] Muhammad Fawad: السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ استاد محترم جناب طیب الحق مرزا صاحب تخم (تربوز, خربوزہ وغیرہ) کو مقشر کرنے پر رہنمائی فرمادیں

[8/2/2019, 8:47 PM] Muhammad Fawad: استاد محترم روغن کنیر اور روغن ترب لکھاہے ایک نسخہ میں حضرت صابر رحمہ اللہ نے اس کو اخذ کرنے کے طریقہ پر رہنمائی فرمادیں.اور کنیر سفید ہی مراد ہے؟

Bhai Farooque, [27.10.21 12:39]

[8/2/2019, 8:49 PM] Muhammad Fawad: استاد محترم (شیر تھوہر) طلاء میں کون سا مستعمل ہے. اس پر بھی رہنمائی فرمادیں

[8/2/2019, 10:29 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: ڈنڈا تھوہر

[8/2/2019, 10:30 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: ترب مولی کو کہتے ہیں اسکے تخموں سے تیل نکال لیں

[8/2/2019, 10:34 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: میں صابر صاحب کا نسخہ نہیں پڑھا ویسے کنیر کا روغن بنانے کو معروف طریقہ بتا دیتا ھوں۔ کنیر سفید اور کنیر سرخ دونوں مستمل ہیں مشترکہ بھی بنیایا جاتا ھے۔ چار کلو خالص دیسی گائے کا دودھ لیں اور اس میں دس تولہ پوست بیخ کنیر تازہ کوٹ کر دودھ میں شامل کر کے خوب جوش دیں اور ضامن لگا کر دھی بن جانے پر بلو کر مسکہ اخذ کر کے ہلکی آنچ پر گھی بنالیں معروف طریقے سے۔

[8/2/2019, 10:34 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: یہ کبھی مقشر نہی کیئے۔

[8/2/2019, 10:40 PM] Muhammad Fawad: استاد محترم آپ نے کشتہ نقرہ کی ترکیب تیاری میں لونگ کا فرمایا تھا. آجکل موجود ہیں اس پر بھی رہنمائی فرمادیں. ایک پاؤ لونگ کا فرمایا تھا.

[8/2/2019, 10:41 PM] Muhammad Fawad: لونگ ببول کا فرمایا تھا

[8/2/2019, 10:49 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسکے لونگ ایک پاؤ لے کر کوٹ لیں تاکہ مثل نغدہ ھو جائے اس میں تین پاؤ پانی شامل کر لیں یا ایک کلو شامل کر لیں اسکو آگ پر خوب پکائیں

جب پانی خشک ھونے کے قریب ھو تقریباًایک پاؤ پانی رہ جائے تو اسکو اچھی طرح کپڑے سے نچوڑ لیں اور وزن کریں پھر ایک تولہ چاندی کے لیئے آدھ پاؤ پانی درکار ھے پھر تھوڑا پانی مزید خشک کر لیں تاکہ مطلوبہ مقدار حاصل کی جا سکے (اگر دو تولے چاندی کشتہ کرنی مقصود ھو تو نصف کلو لونگ درکار ہیں۔اس حساب سے پانی بھی بڑھا لیں) ۔جب آدھ پاؤ پانی رہ جائے تو ایک تولہ پارہ مصفی اور ایک تولہ چاندی تیزابی ہر دو کو کھرل میں خشک کھرل کریں کہ یک زات ھو جائے پھر تھڑا تھوڑا بنایا ھوا پانی شامل کر کے کھرل کرتے جائیں حتاء کہ تمام پانی جزب ھو جائے اور پھر ٹکیہ بنا کر خوب اچھی طرح خشک کر لیں اور آگ کی تیاری کریں

[8/3/2019, 7:37 AM] Muhammad Fawad: السلام علیکم ورحمۃاللہ وبرکاتہ استاد محترم جناب طیب الحق مرزا صاحب کسی بھی بیج کا تیل نکالنے کے طریقہ پر رہنمائی فرمادیں.

[8/4/2019, 7:09 AM] Hk RIAZ Ahmad: سطرہ کی طرح کا ایک اوزار ہوتا ہے سنا ہے کہ برہمن عورتیں فارغ اوقات مین اس سے مغز نکالتی ہیں

[8/6/2019, 6:14 PM] +92 312 7567252: پٹھ کنڈا ,

کھانسی میں مستعمل ہے

[8/6/2019, 9:30 PM] Hk Irfan Saqib: محلل عضلات

قاطع بواسیر وبخار

2 سے 3 پتوں کا قہوا دیں

یا 1 سے 2 رتی پانی سے شفوف دیں

اسکے متعلق جناب استاذ الحکمت ثانی ارسطو استاد محترم حکیم ساجد صاحب کا تجربہ کافی ہے میں نے اسکو استعمال نہیں کیا مزید رہنمائی ساجد صاحب ہی فرمائیں گے

غالبا سال سے زیادہ عرصہ ہو گیا ان سے بات ہوئے امید ہے اب شفقت فرمائیں گے

[8/6/2019, 10:06 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: پار تھینیم۔ کانگرسی گھاس۔ کاجر بوٹی۔ عضلاتی غدی مزاج

[8/6/2019, 10:13 PM] +92 312 7567252: السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکتہ

عرفان بھائی بندہ ناچیز طالب علم ہے. طفل مکتب ہے ابھی تو ....

پار تھینیم کے پھول اور نرم پتوں کا سفوف 1 گرام همراه پانی موکے والی بواسیر جس میں شدید درد ہو بہت سود مند ہے, موسمی بخار میں 500 ملی گرام دن میں 2 بار, شوگر کے لئے بھی اتنی ہی مقدار مفید است,

[8/6/2019, 10:15 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: دودھ کی بالائی سے ایک گرام رات سونے سے قبل دیں بواسیر جاتی نظر بھی آئے گی ان شاءاللہ

[8/6/2019, 10:19 PM] +92 345 8989194: پار تھینم

عام طور پر گاجر بوٹی بھی کہا جاتا ہے

[8/7/2019, 2:40 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: اس نے یہ بوٹی ڈائریکٹ نہی استمال کی بلکہ اس بکری کا دودھ استمال کیا ھے اس پر بھی غور وحوض کرنے کے ضرورت ھے اگر اس نے یہ بوٹی استمال کی ھے پھر تو کہا جاسکتا ھے۔ اس بوٹی کی کڑواہٹ یہ بتاتی ھے کہ یہ عضلات غدی ھے پھر بھی مزید تجبہ جات کرنے کی محتاج ھے

[8/7/2019, 6:13 AM] Hk RIAZ Ahmad: جو لوگ اپنے اکابر کا ادب نہیں کرتے وہ کبھی ترقی نہیں کر سکتے اللہ کریم آپکا سایہ تادیر قائم رکھیں ایسے ہی پھول جھڑتے رہین اور عشاق چنتے رہیں

[8/7/2019, 7:39 AM] +92 332 7274299: اسلام علیکم

میرے بھائی یہ بات میں نے ہی پوسٹ کی تھی اس بیبی نے کچھ ماہ بکری کا اس بوٹی والا دودھ استعمال کیا تھا۔ ہم نے گاجریں لگائی تھیں ستمبر والی تو اس میں یہ بہت اگ آئی تھی جب اکھاڑ پھینکی تو وہ عورت اٹھا لے گئی پھر اس نے بتایا کہ بھائی اور تو مجھے پتہ نہیں یہ کڑوی بوٹی کیا کرتی ہے لیکن جب صرف اس بوٹی ڈال کر بکری کا دودھ پینے سے پیٹ کا پانی اور ہاتھ پاوں کی سوجن اتر گئی اور اللہ نے مجھے پھر سے چلنے پھرنے کے قابل کر دیا۔ میں نے یہ دیکھا ہے کہ گرم خشک مزاج کو یہ بہت الرجی خارش کرتی ہے۔ مجھے غدی عضلاتی والا ٹرمز کا تو پتہ نہیں اب کوشش کر رہا ہوں سیکھنے کی

Bhai Farooque, [27.10.21 12:39]

4

Bhai Farooque, [27.10.21 12:43]

[8/9/2019, 12:09 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: رُدو نتی اور رود نتی میں زمین آسمان کا فرق ھے اس بوٹی کو رود نتی کہنا غلط ھے یہ رُدو نتی ھے جبکہ ردو نتی کی تین اقسام میرے مشاہدے میں ہیں اور یہ جو ردو نتی ھے اس سے لیسدار رطوبت تو خارج ھوتی ھے مگر اسکو چیونٹیاں نہیں چپکتیں بلکہ اسکی رطوبت نمکین ھوتی ھے۔اور جسکو چیونٹیاں چپکتی ہیں اسکا ذائقہ شیریں ھوتا ھے اس میں ایک مفروش اور ایک ایستادہ ھوتی ھے پتے دونوں کے الٹے ھوتے ہیں اور رود نتی کلاں کا تزکرہ کیا ھے تو اسکا مزاج اعصابی غدی ھے ٹی بی کا شافی علاج ھے تیں ماہ کے استمال سے خستہ حال گلے ھوئے پھپھڑے بھی درست ھو جاتے ہیں

[8/9/2019, 12:23 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: ہم کتابی افعال واثرات و مزاج نہی لکھتے بلکہ عملی مشاہداتی علم شیئر کرتے ہیں کیونکہ کتب میں صرف چار مزاج کا تزکرہ ملتا ھے جبکہ مزاجوں کو درجہ اول دوم سوم سے منسوب کیا جاتا ھے۔طب قدیم والے خشک سرد و تر گرم اخلاط کے منکر ہیں۔

[8/9/2019, 8:19 AM] +92 345 8989194: پکچر اس وڈیو کے نیچے صاف اور واضح موجود ہیں

[8/9/2019, 8:20 AM] +92 345 8989194: یے رود نتی ہمارے ہاں بھی پائی جاتی ہے مگر بہت کم نا ہونے کے برابر ہے

[8/9/2019, 8:26 AM] +92 345 8989194: عملی وذاتی مشاہدہ لکھنے اور بیان کرنے کا مزا ہی کچھ الگ ہے

امید ہے ایسی طرح عملی تجربہ شیئر کرتے رہیں گے

تاکہ ہم جیسے طالب علم لوگوں کو رہنمائی کا موقع ملے اور آپ کے حاصل کردہ سینہ بسینہ علم سے مستفید ہوتے رہیں

ہم آپ کے قدردان ہیں اور آپ کے حق میں دعا گو بھی

سدا خوش وسلامت رہیں

[8/9/2019, 8:39 AM] +92 345 8989194: سنیاسیوں کے سینہ میں چھپا مفرد دوا کا

راز::

احباب ذی الوقار کی خدمت میں پیش ہے

عرق النساء دائیں سائڈ کا ہو

یا بائیں سائڈ کا ہو دونوں میں مجرب ہے مریض درد و تکلیف کی وجہ سے چارپائی پر ہی کیوں نہ ہو چند روز کے استعمال
سے مکمل تندرست ہو جاتا ہے

بفضل خدا

ان شاء اللہ

اجزا و نسخہ

لاکھ مغسول بیری 10 گرام لیکر اس کو باریک پیس کر کپڑے سے چھان لیں اب اس کے 12 حصہ کریں دوا تیار ہے

ترکیب استعمال

ایک حصہ مزکورہ دوا کا

ایک چمچ مکھن میں مکس کر کے صبح خالی پیٹ استعمال کریں ہر روز اس طرح صبح خالی پیٹ استعمال کریں 12 روز میں کامل شفاء ہو گی

ان شاء اللہ

پرہیز

لال مرچ

تیز مصالحہ جات

گوشت آلو گوبی بیگن چاول دھی لسی انار لیموں کھٹی اشیاء سے

لاکھ مغسول

اس کو صاف کرنے کی دیگر کئی تراکیب ہیں مگر ہم یہاں پر احباب کی آسانی کے لیے عام و آسان ترکیب لکھ دیتا ہوں تاکہ علم و عمل میں مزید آسانی ہو

لاکھ کو پگھلا کر کسی برتن میں گرم پانی میں ٹپکائیں

اس کا گرد و غبار پانی میں بیٹھ جائے گا اور صاف شدہ لاکھ پانی کے اوپر آجائے گی یہ لاکھ مغسول کہلاتی ہے

احتیاط لاکھ صاف کرنے کے لیے اضافی لیں مثلاً اگر آپ 10 گرام لاکھ لیکر صاف کرینگے تو یے کم ہو جائے گی اس لیے اضافی لاکھ لیکر صاف کریں

نوٹ

عورتیں دورانہ حمل ایام حیض یا نفاس کی حالت میں استعمال نہ کریں یا پھر اپنے معالج کے مشورہ سے استعمال کریں

۔۔عبدالکریم آزاد۔۔

[8/9/2019, 10:50 AM] +92 300 4452866: بھائی ھمارے گھر کے پاس جو منڈی ھے ادھر سے نھی ملتا۔۔۔۔ یہ میں نے لاھور میں ملتان چونگی کے پاس، والی منڈی کی بات کی ھے۔

[8/9/2019, 10:57 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: ابھی مجھے لگتا ھے کافی مقدار میں آرہا ھے اب انہوں نے اسکو سٹور کرلینا ھے اور ساری سردیاں پھر مہنگے داموں فروخت کرنا ھے

[8/9/2019, 2:27 PM] +92 300 4452866: جی مجھے اچھا نھی لگا۔۔۔۔ سر ھمارے لئے بھت قابل احترام ھیں. یہ مناسب نھی کہ میں تنگ کروں۔۔ انشاللہ مل جائیں گے۔ سبزی منڈی سے پتہ

کروالوں. آپکا، سچ میں بھت بھت شکریہ۔۔۔اللہ تعالی آپکی زندگی میں اسی طرح غیب سے آسانی کریں جیسے آپ ھمارے لئے کرتے ھیں.۔۔۔۔

[8/9/2019, 2:44 PM] Hk RIAZ Ahmad: میرے بالکل ہمسایہ میں بہت لگے تھے ابھی دیکھونگا اگر موجود ہوئے تو تصویر اور تازہ خربوزہ ابو جہل بھیج دونگا۔۔۔۔۔ان شاءاللہ

[8/9/2019, 2:51 PM] +92 333 5169205: سر ریاض صاحب جب ان کا پانی نکالیں گے تو لگ سمجھ جائے گی۔

[8/9/2019, 3:00 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: مجھے کسی بھی بوٹی کا پانی نکالنا ھو تو قیمے والی مشین سے گزارتا ھوں پھر کچھ دیر رکھنے کے بعد نچوڑ کر پانی اخذ کر لیا جاتا ھے

[8/9/2019, 3:23 PM] +92 333 5169205: یہ سر ٹھیک ہے کوٹ کر نکالنے سے ہمسائے بھی پریشان ہو سکتے ہیں۔ویسے سے اچھا طریقہ ان کو مسل کر پانی نکالنے کا ہے اس سے یہ مروڑ پیدا نہیں کرتا۔

اس کے تخم مروڑ پیدا کرتے ہیں۔

[8/9/2019, 3:36 PM] Hk RIAZ Ahmad: میں اور طریقہ سے پانی نکالتا ہوں 4 ٹکڑے کر کے بڑے شاپر مین ائر ٹائٹ بند کر کے اسے دوسرے شاپر میں بند کر کے دھوپ میں رکھ دیتا ہون جب وہ مضمحل ہو جائیں تو کپڑے سے نچوڑ لیتا ہوں آپکی توقع سے زیادہ پانی نکلے گا تجربہ شرط ہے

Bhai Farooque, [27.10.21 12:43]

اب 1 کلو پانی تمہ میں ھے تازہ جڑ تمہ کچل کر راتکو بھگودین جتنی اسمیں ڈوب جائین صبح ہلکی آنچ پر پکائیں نصفپانی جل جائے توڈیڑ کلو قند میں شربت بنالین دمہ کا تریاق ہے

[8/9/2019, 6:43 PM] Hk RIAZ Ahmad: تپ کہنہ۔۔۔و۔۔۔۔جوع البقر

دھریک کے بیج جنھیں دھر کونے کہتے ہیں جن مین ابھی گٹھلی نہ پڑی ہولیکر اسکا کسی بھی طرح دودھ نما سبز پانی نکال لین اور اسکے ہموزن گلو سبز کا پانی نکال لیں ہر دو کے وزن کا چوتھائی اجوائین دیسی ملا کر خوب پیسیں اور جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنالیں صبح دوپہر شام 1۔۔۔1 گولی ہمراہ کسی عرق مفرح یاسادہ پانی

فوائد پرانا بخار خواہ کتنا بھی ہو۔۔۔نیز بھوک کیلیے بھوک بہت لگتی ہے جتنا کھاوسب ہضم یہ نسخہ حافظ عبدالمجید میرٹھی کا ہے جوانہوں نے 1887 میں کسی کو لکھوایا تھا تجربہ پر بہت مفید پایا

[8/9/2019, 7:23 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: یہ ہمارے ہاں بہت کم ھوتی ھے پہاڑی علاقوں میں ملتی ھے دہشتگر دانڈیا اور بنگلہ دیش میں بکثرت ھوتی ھے اور بڑے پیمانے پر کاشتکاری ھوتی ھے یہ بطور سبزی سالن پکا کر کھایا جاتا ھے ویسے خشک پنسار سے ملتی رہی ھے مری میں لاری اڈے پر لوگ تھڑا لگا کر بیچتے ہیں اسی موسم میں ھوتی ھے اسکے قند گول اور قدرے گیند جتنے ھوتے ہیں اور زہریلے ھوتے پرانے وقتوں میں جو کتب میں درج ھے اطباء اسکو کاٹنے اور چھیلنے سے قبل ہاتھوں کو تیل سے چپڑ کر کاٹنے کو کہتے تھے تاکہ زہریلے اثرات جلد و ہاتھوں کو نقصان نہ پہنچائیں۔

[8/9/2019, 8:41 PM] +92 315 3658380: اسے ہم اول کہتے ہیں۔یہ شدید لس دار ہوتا ہے اور اس کل پانی یا لس جہاں لگ جائے شدید خارش نما سر سری پیدا کرتا ہے جو کئی گھنٹہ رہتی ہے۔خارش کر دی جائے تو دانے نکل آتے ہیں اسی لیئے ہاتھوں میں تیل لگایا جاتا ہے تاکہ خارش نہ ہو۔اس کی ابل کر پانی پھنک دیا جاتا ہے پھر سبزی بنتی ہے۔ابالنے سے لس تقریبا ختم ہو جاتا ہے۔

بہترین کا سر ریاح جوڑوں کے درد اور اورام کے لیئے بیحد مفید ہے۔سب سے اچھا استعمال اچار کی شکل ہے۔یہ اچار بیحد لذیذ اور بھوک بڑھادیتا ہے۔کچا اور ابال کر دونو صورت بنتا ہے۔کچا کا بنا زیادہ لذیذ اور مفید ہے۔انتہائی گرم ہوتا ہے۔اگر زیادہ کھالیا جائے خاصًا اچار تو نکسیر جاری ہو جاتا ہے۔زچہ کے لیئے بیحد مفید ہے۔اس کا تعلق اروی کی نسل سے ہے۔وغیرہ

[8/9/2019, 8:41 PM] +92 315 3658380: تصحیح۔۔اس کا پانی۔اس کو ابال کر۔

[8/9/2019, 8:45 PM] Muhammad Fawad: السلام علیکم ورحمۃاللہ وبرکاتہ محترم اطباء حضرات مجھے کوئی خاص علم نہیں جڑی بوٹیوں پر. لیکن چند سوالات پیدا ہوتے ہیں اس ذائقہ تلخ لکھا ہے کیا یہ سرد خشک نہیں بلکہ خشک سرد (عضلاتی اعصابی) مزاج بنے گا؟

اور ہمراہ پھل کا مزاج بھی سرد تر نہیں بلکہ تر سرد (اعصابی عضلاتی) بنتا ہے.؟

اس پر رہنمائی فرمادی جائے تو ذرانوازی ہو گی اللہ پاک آپکو جزاء عطاء فرمائیں گے

[8/9/2019, 8:47 PM] Muhammad Fawad: نہایت سرخ رنگ پھل کے کیا یہ درج بالا مزاج ہو سکتے ہیں؟

[8/10/2019, 8:44 AM] Hk RIAZ Ahmad: محترم افضل صاحب مسہل کو بھول جائین آپ محرک 4دیں اور رزلٹ دیکھیں مسہل سے پرہیز کریں غزا بھی مناسب دیں زعفران کا قہوہ دیں فہوالمقصود

[8/10/2019, 11:23 AM] Hk RIAZ Ahmad: نسخہ برائے تپدق رائی چرائتہ کافور ہم وزن لیکر پیس لیں 40 گنا پانی میں راتکو بھگوئین صبح عرق کشید کریں اسی طرح 4 آتشہ عرق بنائیں دق وسل خواہ کتناہی پرانا ہو 6 ماشہ کو شربت گل بنفشہ سے دیں 1 ہفتہ کا مکمل کورس ہے

[8/10/2019, 12:08 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: ایک دفعہ میں حافِ آباد اپنے مرحوم شاگرد کے پاس گیا تو وہاں ایک سنیاسی صاحب نے اسکی دوست کو حنظل کے اندر شنگرف کو مدبر کرنے کی مہم دے رکھی تھی ایک سو ایک سالم حنظل میں ایک ایک کرکے داخل کرکے کپڑ وٹی کرکے بھوبھل میں دبا کر تشویہ دینے کے عمل میں لگا رکھا تھا اور اس عمل تکرار میں مشغول تھے پچاس سے زیادہ مرتبہ وہ عمل دہرا چکے تھے مجھے پوچھنے لگے یہ سنیاسی بتا گیا ھے کیا کام کریگا تو میں نے کہا یہ قبض واستسقاء طبلی پر مستمل ہوگا تو کہنے لگے پتا نہی جب بن جائے گا تو پھر پوچھینگے کیا کریگا تو میں نے کہا آپکو علم نہی کیا کریگا تو کہنے لگے نہی اس نے کہا ھے بس یہ عمل کرو میں نے کہا واہ۔ پھر کچھ عرصہ بعد مکمل ہو جانے کے بعد میں نے پوچھا تو کہنے لگے استسقاء پر استمال کرنے کو کہا ھے اسے نے تو کوئی خاطر خواہ نتائج برامد نہی ھوئے تو میں نے کہا دواء غلط نہی آپکو استمال کا نہی پتا کس مریض پہ استمال کرنا ھے آپ نے بس یہ سن رکھا ھے مرض استسقاء یہ تین قسم کا ھوتا ھے یہا ایک پر زیادہ کام کرے گا ایک پر تھوڑا کام کریگا اور ایک پر تو بالکل کام نہی کریگا تو۔ دواء صرف ایک تولہ تیار ھوتی ھے۔ میں نے کہا ہم اسطرح کے کام نہی کرتے مہنت بہت زہادہ ھے اور دواء ایک مریض کی بھی تیار نہی ھوتی یہ تو اگلے کو مشغول رکھنے کا بہانہ ھے ۔کون کریگا اتنی مہنت اور حاصل کیا ھے ؟ صفر/صفر۔

Bhai Farooque, [27.10.21 12:43]

[8/10/2019, 12:23 PM] Hk RIAZ Ahmad: یہ نسخہ حکیم سائین بخش بھٹی سنیاسی کی ایجاد ہے جب حاکم علی پسر سائین بخش طبیہ کالج دہلی میں پڑھتے تھے توانہین یہ مرض لگ گیاانہوں نے سائین بخش کو پیغام بھیجاکہ اپنے بیٹا کولے جاووہ بیمار ہے سائین بخش لے گیااور ایک ماہ بعد واپس کرگیااور کہا حکیم صاحب اب اس پراور کوئی تجربہ نہ کرنااجمل خاں ہنس پڑے اور کہااگرنہ کرتاتواتنا قیمتی نسخہ کیسے ھاتھ آتا بعض لوگوں کاخیال ہے کہ اجمل خاں نے خوداسے بیمار کیا تھا بعض لوگ اس نسخہ کے اتنے معترف ہین کہ ایک خوراک ہی کافی ہے واللہ اعلم بالصواب

[8/10/2019, 2:29 PM] +92 345 8989194: نسخہ مرہم

بادی موہکے مسوں کے لیے

*ھوالشافی*

روغن تارامیرا 100 گرام

کچلہ سالم100 گرام

بیڑی کا تمباکو50 گرام

سرخ ناس50 گرام

*ترکیب تیاری*

تیل کوآگ پر گرم کریں جب گرم ہو جائے تواس میں کچلہ تھوڑاتھوڑاکر کے شامل کریں جب کچلہ جل کر بلکل سیاہ کوئلہ ہو جائے توآگ بند کردیں۔ ٹھنڈاہونے پر تیل چھان کر دوبارہ آگ پر رکھیں۔جب تیل گرم ہو تواس میں تمباکو شامل کریں۔جب تمباکو جل جائے توآگ بند کردیں۔ٹھنڈاہونے پراس میں ناس شامل کریں بس تیار ہے۔

*ترکیب استعمال*

بادی بواسیر کے مسے ہوں یا جسم کے کسی بھی حصہ میں مسے ہوں اس تیل سے مسے کے منہ پر ہلکا سا لگائیں۔ چند یوم کے استعمال سے بغیر کسی تکلیف کے مسے ہمیشہ کے لیے نابود ہو نگے۔ بفضل خدا۔ ان شاءاللہ

*نوٹ *

-1 سرخ ناس وہ ہے جو عام طور پر گاؤں دیہات کے لوگ ناک میں سونگھا کرتے ہیں جس میں ہلکی خشبو بھی ہوتی ہے

-2 تمباکو کا فضلہ تیل میں ہی رہنے دیں۔

*عبدالکریم آزاد*

[8/10/2019, 5:25 PM] +92 345 8989194: سرخ ناس کی کل پکچر لگاؤں گا

تاکہ سب کو سمجھنے میں آسانی ہو گی

میں دیکھتا ہوں اگر پکچر موجود ہے تو اپلوڈ کرتا ہوں

ان شاءاللہ

[8/10/2019, 6:00 PM] +92 312 7567252: سرخ ناس سے مراد وہ نسوار ہے جو پرانے اطباء سر درد پرانا نزلہ زکام کے لئے بزریعہ ناک سعوط کروایا کرتے تھے یہ سندھ کے لوگ اکثر استعمال کرتے ہیں, اس کا نسخہ غالباً کنزالمجربات میں درج ہے

[8/10/2019, 6:03 PM] +92 345 8989194: جی بلکل آج بھی تھر کے لوگ اس کا استعمال کرتے ہیں

[8/10/2019, 6:42 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: یہ تو نسوار ھے بزریعہ ناک سونگھی جاتی ھے اس میں تمبا کو اور تخم سرس ھوتا ھے۔ میرے نانا ساری زندگی استمال کرتے رہے لائل پور سے منگواتے تھے پہلے جو ملتی تھی وہ بہت تیز ھوتی تھی ایک دفعہ ناس لینے سے ہلکان کر دیتی تھی اب بہت گھٹیہ آتی ھے

[8/10/2019, 6:58 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اس میں کندش بھی ھوتی ھے غالباً ۔

[8/10/2019, 7:04 PM] +92 345 2182992: جی محترم

یہی لال ناس۔ایک کل تیل جو بھی بالوں میں لگایا جاتا ہے۔اس میں ایک تولہ اس کا سفوف ملالیں۔مکس کریں تیار ہے

[8/10/2019, 7:29 PM] Muhammad Fawad: جی بہت شکریہ.اس کے استعمال کے طریقہ پر بھی رہنمائی فرمادیں جس سے جوؤں کے متعلق استعمال اور تجربہ؟

[8/10/2019, 7:30 PM] Muhammad Fawad: استاد محترم جناب طیب الحق مرزا صاحب آجکل سوی کے کیڑے کا بہت ایشو ہے اس کے تدارک پر بھی رہنمائی فرمادیں

[8/10/2019, 7:31 PM] Muhammad Fawad: جو کہ لکڑی دیوار زمین ہر جگہ ہی اثر انداز ہوتی ہے

[8/10/2019, 9:15 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: مٹی کا تیل چھڑکاؤ کیا جاتا ھے یا

پھر سرنج سے اسکی بنائی ھوئی مٹی کی لکیر میں ڈالا جاتا ھے۔

[8/10/2019, 9:37 PM] +92 345 2182992: نسخہ دوبارہ سمجھ لیں۔

یہ ہمارے بچپن میں عام استعمال ہوتا تھا۔

پنساریوں کے ہاں بھی بنابنایا ملتا تھا۔

بزرگ خواتین بھی اسکو جانتی تھیں۔ □ ✓

ایک پاؤ تیل سرسوں میں ایک ٹیبل اسپون ڈال کر مکس کریں۔

بس تیار ہے۔

جس کے سر میں ٹولے (جوئیں) ہوں

اسکو یہ تیل لگا کر دو گھنٹہ رکھیں۔

پھر دھولیں۔

______________ دوسرا نسخہ

آدھا کپ مٹی کا تیل لیں اور اس میں آدھا چمچ لال ناس ملائیں کہ تیل سرخ رنگ کا ہو جائے۔

یہ نسخہ ہمارا آزمودہ ہے اور تیر بہدف ہے

[8/10/2019, 10:43 PM] Muhammad Fawad: جی جزاکم اللہ استاد محترم.ایک چیز دل میں آرہی تھی کہ مٹی کا تیل میں اکسیر 4 مکس کر لی جائے تو کیسا رہے گا.اور اگر کرنا مناسب تو اس کا تناسب کتنا ہونا چاہیے

[8/10/2019, 11:02 PM] +92 315 3658380: بقر عید اور موسم کے حوالہ سے 2 نسخے

1 آملہ۔ ہڑ چھوٹی۔ پیپل۔ گاؤزباں۔ ہم وزن۔ ان کا نصف پانچوں نمک (پہاڑی۔ لاہوری۔ کالا۔ سمندری۔ ٹاٹرک لیمون کا نمک) سفوف بنالیں۔

فواید۔ ہاضمہ بھوک نہ ہونا یا نا کھانے کی خواہش اور موسم کے اعتبار سے سر سری والی کھانسی وغیرہ۔ آدھ سے ایک چاءے کا چمچ یا حسب ضرورت

Bhai Farooque, [27.10.21 12:43]

2 سونٹھ۔ سہاگہ۔ کالا نمک۔ ہینگ۔ ہم وزن۔ سفوف بنا کر سہانجنہ کے پتوں کے عرق میں مٹر یا چنا برابر گولیاں بنالیں۔

فواید۔ ہر قسم کی اجابتی کیفیت۔ بواسیر ھیچپش دست اسہال ڈایریا وغیرہ اور پیٹ کے ہر قسم کا درد ریاح باؤ گولہ تیزابیت امعاء وغیرہ ایک یا دو گولی حسب ضرورت

[8/11/2019, 12:11 AM] +92 321 5181891: نسخہ برائے تپدق رائی چرائتہ تلخ کافور ہم وزن لیکر پیس لیں 40 گنا پانی میں راتکو بھگوئین صبح عرق کشید کریں اسی طرح 4 آتشہ عرق بنائیں دق وسل خواہ کتناہی پراناہو 6 ماشہ کو شربت گل بنفشہ سے دیں 1 ہفتہ کا مکمل کورس ہے

یہ نسخہ حکیم سائین بخش بھٹی سنیاسی کی ایجاد ہے جب حاکم علی پسر سائین بخش طبیہ کالج دہلی میں پڑھتے تھے توانہین یہ مرض لگ گیاانہوں نے سائین بخش کو پیغام بھیجاکہ اپنے بیٹا کو لے جاووہ بیمار ہے سائین بخش لے گیااور ایک ماہ بعد واپس کر گیااور کہا حکیم صاحب اب اس پر اور کوئی تجربہ نہ کرنا اجمل خاں ہنس پڑے اور کہا اگر نہ کرتاتواتنا قیمتی نسخہ کیسے ھاتھ آتا بعض لوگوں کا خیال ہے کہ اجمل خاں نے خود اسے بیمار کیا تھا بعض لوگ اس نسخہ کے اتنے معترف ہین کہ ایک خوراک ہی کافی ہے واللہ اعلم بالصواب

[8/12/2019, 6:20 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: عینک چھوڑ ومقوی بصر عمدہ و لاجواب مجرب ھے۔ مغز بادام گربندی یا چمن یا ایرانی ایک پاؤ۔ مصری ایک پاؤ۔ بھنے ھوئے چنے ایک پاؤ مع چھلکہ ۔سونف کے چاول ایک پاؤ۔(سونف کے چاول نصف کلو سونف کو اوکھلی میں کوٹنے اور چھاننے سے ایک پاؤ چاول برامد ھوتے ہیں) چاروں اشیاء کوٹ کر مکس کرلیں اور کسی جار میں بند رکھیں مقدار خوراک ایک بڑا کھانے والا چمچ نہار منہ ھمراہ دودھ اور ایک شام چار بجے ھمراہ دودھ نیم گرم۔اگر دودھ سے استمال کرنے سے بلغم پیدا ھو تو گرم پانی سے استمال کریں نصاب دواء چھ ماہ یہ مزکورہ اجزا ایک ایک پاؤ ایک ماہ کی دواء بنتی ھے۔جب ختم ھو پھر بنالیں ہر قسم کی نظر کی کمزوری کی لیئے از حد مفید ھے بدنی کمزوری قلت وقت منی کی خرابیاں بھی درست کرتی ھے بنائیں اوراستمال کر کے دعاؤں یاد رکھیں۔اس دواء سے انگنت لاتعداد بچوں کی عینک اتر چکی ھے ساڑھے چھ نمبر تک عینک اتر جاتی ھے بدن طاقت ور ھو جاتا ھے گردے طاقتور ھو جاتے ہیں ان شااللہ۔

[8/12/2019, 6:25 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: [8/12, 6:03 PM] Tayyabulhaqmirza: اور سب سے ضروری تاکید۔ بادام خود توڑ کر نکالیں نکلے ھوئے بادام ہر گزنہ لیں امریکی بادام بادام نہی ھوتے زائیدالمیاد یعنی اکسپائیر ھوتے ہیں کیونکہ بادام اگر اپنے چھلکے میں موجود ھو تو اسکی میاد دو سال ھے اگر نکال لیا جائے تو اسکی میاد دو ماہ ھے تو اسی تناظر میں پنساری اپنے باپ دادے کے وقت کی اشیاء بھی فروخت کر دیتے ہیں جو کہ زائیدالمیاد اور ختم ھو چکی ھوتی ہیں اس وجہ سے دواء کام نہی کرتی اور ہم نسخہ کو غلط تصور کر کے صاحب نسخہ کو برا گرانداتے ہیں۔

[8/12, 6:12 PM] Tayyabulhaqmirza: یہ دواء اسقدر طاقت پیدا کرتی ھے جو بچے لاغرو کمزور ھوتے ہیں ایک ماہ کے استمال سے ہی والدین حیران و ششدرر رہ جاتے ہیں اللہ کی منشاء سے اگر مزید بچے کو موٹا کرنا مقصود ھو تو شام کے وقت بچے کو گاجر کا مربع پانی سے دھو کر کھلائیں اور مربع اس دواء کے ایک دو گھنٹہ بعد کھلائیں پھر کمال کے اثرات وقدرت کا مشاہدہ کریں۔ شکریہ۔

[8/13/2019, 2:23 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: گوشت ہمیشہ کچا خشک کیا جاتا ھے

[8/13/2019, 2:53 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: گوشت کو باریک باریک کر لیا جاتا ھے جیسے تار۔ ہار نما یا پھر سن کی رسی پر لٹکا کر سایہ میں لٹکا دیا جاتا ھے ایک دن یا حد دو دن میں مکمل خشک ھو جاتا ھے۔ جب پکانا مقصود ھو تو مصالحہ وغیرہ تیار کر کے اسمیں مزکورہ گوشت شامل کر کے چند منٹ بھوننے سے پک جاتا ھے۔

[8/16/2019, 8:43 AM] Hk RIAZ Ahmad: نسخہ برائے برص

نگند بابری سرخ گل 4 ماشہ فلفل سیاہ 6 ماشہ دونوں کو پاؤ بھر پانی میں گھوٹکر نصف صبح اور نصف شام پلائیں 45 یوم میں مکمل فائدہ ہوگا ان شاءاللہ یہ نسخہ حکیم فتح چند امر تسری سیاح کا ہے

[8/16/2019, 8:43 AM] Hk RIAZ Ahmad: نسخہ برائے فتق

تج آسگند۔ تخم میتھی۔ انبہ ہلدی اسپغول مسلم۔۔ کندر۔ ایلوہ۔۔ رال

ہموزن لیکر پانی سے اسقدر سحق کریں کہ مثل سریش لیسدار ہو جائے پھر برگ نیب کے جوشاندہ سے متورم خصیہ کو دھو کر سوتی کپڑا بقدر ورم پر دوا لگا کر چسپاں کر دیں اور سینکتے رہیں جسقدر ورم اترتا جائے گا کپڑا اترتا جائے گا کاٹتے جائین دوبارہ ان شاءاللہ دوا لگانے کی نوبت نہین آئے گی مناسب ہو موسم سرما مین یہ عمل کیا جائے تاکہ پسینہ نہ آئے

رکھ دیا ہے کاغذ پہ کلیجہ نکال کے

[8/16/2019, 9:22 AM] Hk RIAZ Ahmad: نسخہ برائے سپودھن یعنی ورم بدن

Bhai Farooque, [27.10.21 12:43]

فلفلدراز 8 تولہ کو پوٹلی باندھکر خالص شیر گاو نصف آثار خام میں جوش دیں جب شیر خشک ہو جائے تو گھان نکال کر کسی تھال مین پھیلا کر خشک کرلیں دوائے مسحوقہ کے نصف وزن قند ملا کر رکھین خوراک 1 درم سے 5 درم تک ہے حسب حال بیمار 21 دن تک ان شاءاللہ کافی ہوگا

[8/16/2019, 9:42 AM] Hk RIAZ Ahmad: کچھ لوگوں کا خیال ہے کہ نظریہ ثلاثہ والوں کے پاس HBP کا کوئی فوری علاج نہیں ان کے لیے اجوائین دیسی خالص 5 تولہ آب لہسن دیسی

10 تولہ میں خشک کریں اب اسمیں پاڑہ او کسائڈ 1 تولہ اور زعفران موگرہ 1 تولہ سحق بلیغ کرکے حبوب بقدر مرچ سیاہ۔۔ بندوالو کے علاوہ تمام خون کے راستے کشادہ کردیتاہے یہ صرف یاران نکتہ دان کیلیے ہے

[8/16/2019, 2:33 PM] Muhammad Fawad: جی محترم حکیم صاحب اس میں آپ نے فرمایا کہ بندوالو کے علاوہ تمام راستے کشادہ کردیتاہے محترم سمجھ نہیں سکا؟

[8/16/2019, 2:57 PM] Hk RIAZ Ahmad: پارہ نہیں پاڑہ ہرن کی قسم ہے اسکے سینگ کا کشتہ کرکے جب اوس میں رکھا جاتاہے تو اوکسائیڈ ہوجاتاہے

[8/17/2019, 10:25 AM] +92 345 6752811: اس سے آرام نہیں آتاہے بہت تجربہ کیاہے

[8/17/2019, 10:30 AM] +92 345 2182992: یہ شروع کینسر کے اسٹیج پر ہی کام کرتی ہے۔ یہ بہت اچھی خون صافی ہے۔

مگر ایڈوانس اسٹیج کینسر پر کام نہیں کرتی، دیگر تریاقات کی ضرورت ہوتی ہے۔

[8/17/2019, 10:31 AM] +92 345 2182992: پنساریوں سے عام مل جاتی ہے ۔لمبے لمبے کانٹے ہوتے ہیں۔

[8/17/2019, 10:51 AM] +92 345 6752811: شروع میں بھی بہت استعمال کرائی رتی بھر بھی 2تا3 ماہ تک نہیں پڑا

باقی اللہ شفادینے والاہے

[8/17/2019, 11:17 AM] +92 312 7567252: پنساریوں سے دھماسہ پرانا ملتا ہے اسکے اثرات نہ ہونے کے برابر ہوتے ہیں, تازہ دھماسہ واقعی اچھے نتائج دیتا ہے البتہ مقدار خوراک بیماری کی سٹیج کے مطابق ہو, اسکے باریک پاوڈر 1000 ملی گرام کی خوراک دن میں 2 یا 3 بار ھمراہ پانی جسم پر باریک موہکوں کو ختم کرنے میں بہت ہی تیر بہدف ہے لیکن 1 ماہ متواتر تمام عضلاتی عزاؤں سے پرھیز کے ساتھ, باقی بیماریوں پر آپ خود سمجھ لیں کہ اسکی مقدار خوراک کتنی ہونی چاہئے.

[8/17/2019, 3:40 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: نگند بابری نیلے پھول والی تو دیکھی ھے سرخ پھول والی ابھی تک نہی دیکھی۔

[8/19/2019, 2:36 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: حب مقوی خاص۔ ھوالشافی ۔رائی 12 تولے سرخ مرچ 12 تولے۔ کچلہ مدبر 3 تولے۔ کشتہ فولاد 4 تولے۔ سم الفار سفید 3 ماشہ۔ ترکیب تیاری۔ تمام ادویہ کو پیس لیں اور سم الفار کو الگ کھرل کریں اور باریک شدہ ادویہ میں ملا کر نخودی گولیاں بنالیں۔ مقدار خوراک۔ ایک ایک گولی دن میں چار بار مناسب بدرقہ۔ یاھمراہ آب تازہ دیں۔ یا قہوہ دیں۔ افعال واثرات ۔عضلاتی غدی ھے۔ دل وعضلات کو فوراً تحریک دیتی ھے عضلاتی غدی تمام نسخہ جات سے فوری اثر ھے۔ اعلیٰ درجہ کی مقوی معدہ ھے۔ ہیضہ جیسے موذی مرض کا تریاق ھے صرف تیسری خوراک میں ہیضہ کا مریض تندرست ھو جاتا ھے۔ ہر درجہ میں مفید ھے۔ جب جسم ٹھنڈا ھو کر تشنج شروع ھو جائے تو دس دس منٹ بعد قہواہ سے دیں اتنی شدید صورتوں میں گولی پیس کر دیں تاکہ فوراً جذب ھو کر اپنا عمل شروع کر دے۔ پہلی خوراک سے ہی جسم گرم ھونا شروع ھو جاتا ھے۔ فوائید۔ عصبی امراض لقوہ۔ فالج۔ رعشہ۔ ادھرنگ۔ ریاحی دردوں۔ قے ۔دمہ۔ نزلہ۔ اسکے استعمال سے فوراً دور ھونا شروع ہو جاتے ہیں۔ ایسے مریض جو بولنا بند ھو چکے ھوں۔ انکے لیئے اس سے بہتر کوئی دواء نہیں ایسی صورت میں گولی کو پیس کر زبان پر ملنا اور کھلانا ضروری ھے۔ باؤلے کتے کے کاٹے ھوئے کے لیئے آب حیات ھے تمام اعصابی علامات کے لیئے بیحد مفید ھے۔ مجربات صابر رحمۃ اللہ علیہ۔

یہ انجیر نہیں ہے۔یہ گولر کہلاتا ہے۔[8/19/2019, 10:15 PM] +92 315 3658380:
موربندر اور کو اشوق سے کھاتے ہیں۔اسے جنگلی انجیر کہہ سکتے ہیں۔اسکادرخت نسبتا گھنا اور بلند ہوتا ہے۔مزہ اور فواید میں انجیر سے بیحد کم ہے۔

جنگلی انجیر کو پھگواڑہ کہتے ہین وہ[8/20/2019, 7:23 AM] Hk RIAZ Ahmad:
اور پودا ہے

شمالی ہند اور بنگال و بہار کے سرحدی[8/20/2019, 1:46 PM] +92 315 3658380:
علاقہ جو آج جھاڑ کھنڈ کہلاتا ہے وہاں جنگلی انجیر کہلاتا اور فروخت ہوتا ہے۔

السلام علیکم ورحمۃاللہ وبرکاتہ استاد[8/20/2019, 4:21 PM] Muhammad Fawad:
محترم جناب طیب الحق مرزا صاحب اکسیر 4 کی معیاد کتنی ہوتی ہے؟

یہ خراب نہی ھوتی[8/20/2019, 4:33 PM] Hk Tayubulhaq Mirza:

Bhai Farooque, [27.10.21 12:44]

5

Bhai Farooque, [27.10.21 12:44]

[8/21/2019, 10:15 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: کنیر کی بہت ساری اقسام ہیں کچھ مصنوعی پیداوار ہیں یہ بھی کنیر ھے

[8/21/2019, 10:15 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: ناگ دون۔ناگ پھنی۔

[8/21/2019, 6:37 PM] Hk RIAZ Ahmad: کنیر زہریلا پودا ہے اس بچ جائین

[8/21/2019, 7:49 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: یہ گوما ھے تریاق مار گزیدہ

[8/21/2019, 7:51 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: یہ فنگس ھے گائینوڈرما۔اسکی پینتیس ہزار اقسام ہیں۔

[8/21/2019, 8:01 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: بوٹیاں ساری ہیں کام کی ھوتی ہیں اگرانکے بارے میں علم ھو کافی ادویاتی بوٹیاں ہیں مگر اصل بوٹی کو فوکسی نہی کیا گیا جس وجہ سے شناخت میں دقت ھے

[8/21/2019, 8:11 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: یہ نرگس کی دوسری قسم ھے جو کمیاب ھے سفید والی عام ھوتی ھے

[8/21/2019, 8:19 PM] Hk RIAZ Ahmad: صرف اسکے پاس جس سے بوٹیاں باتیں کرتی ہیں ورنہ ایک بار میں مرتے مرتے بچاہوں

[8/21/2019, 8:19 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: مری میں دو اقسام کی رتن جوت پائی جاتی ھے اس میں سمجھ نہیں آرہی اسکے پتے کونسے ہیں پیچھے کھڑی بڑے پتوں کے بارے میں کچھ گمان ھوتا ھے کہ رتن جوت ھے مگر پھولوں کی بناوٹ واکھٹے ھونا رتن جوت پر دلالت نہی کرتے لیکن رتن جوت کے

پھول بھی اسی طرح کھلتے ہیں مگر ایک کے اوپر والے جوڑ میں اور اسکے سانے والے پتے کے جوڑ میں پھول کھلتا ھے
۔

[8/21/2019, 8:21 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسکے بارے میں کچھ گمان ھوتا ھے کہ ناگ دھمنی ھے تریاق مار گزیدہ۔اسکے قریب بھی سانپ نہی آتا۔

[8/21/2019, 8:23 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: تمام بوٹیاں ادویاتی ہیں مگر کچھ کے بارے میں علم نہیں اور کچھ کی شناخت میں دقت ھے

[8/21/2019, 8:23 PM] +92 333 5169205: سر فوجی صاحب کو ذرا ٹریننگ کی ضرورت ہے عام بوٹیوں کو یہ دیکھتا بھی نہیں ہو گا۔خاص بوٹیاں تو اوپن نہیں ہوتی۔

اختر صاحب پروگرام بنائیں کسی دن چلتے ہیں۔

[8/21/2019, 9:01 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: موساکنی نام کی ایک اور بوٹی ھے جو اصل چوہے کنی ھے مگر لوگوں اس کے بارے میں مشہور کر دیا ھوا ھے کچھ نادان انڈین دوست اس بات کو ماننے کو تیار نہیں وہ کہتے ہیں یہ بھی موسا لفظ سنسکرت کا ھے جسکا مطلب چوہا ھے اور چوھے کے کان صرف اس سے مشابح ہیں مگر انہی کی کتب میں دوسری چوہا کنی کا بھی تزرہ ھے مگر منہ نہ مانوں والی بات ھے۔

[8/21/2019, 9:03 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: یہ بھی کسونڈی ھے کم جگہ پر دستیاب ھوتی ھے رات ھونے پر اسکے پتے بھی نوکدار کسونڈی کی طرح سو جاتے ہیں۔اس وجہ سے رات ھو چکی تھی تو اسکی مکمل تصویر نہ بنا سکا پھر کبھی موقع بنا تو دن میں تصویر بنا لونگا۔

[8/21/2019, 9:07 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: بھومی آملہ۔رات ھو جانے کی وجہ سے یہ بھی سو جاتی ھے اس وجہ سے اسکی تصویر بھی صاف نہیں بن سکی۔

[8/21/2019, 9:08 PM] +92 345 8989194: جی بلکل آپ نے بجا فرمایہ

البتہ ہندوسی بوٹی اور چوہے کنی دو الگ الگ بوٹیاں ہیں

غالباً موسے کنی فارسی کا الفظ ہے

[8/21/2019, 9:10 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: میری اس بات پر ایک گروپ میں بات ھوئی تھی مگر ہندو کہتے ہیں یہ سنسکرت کا لفظ ھے موسا کنی۔کیا کہا جاسکتا۔یہ بات تو لغت سے بھی معلوم کی جاسکتی ھے

[8/21/2019, 9:18 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: دس پندرہ دن تک پھر جاناھے فرید بوٹی۔جسے جیونتی۔یا جل جمنی بھی کہتے ہیں اسکی ایک بیل نظر آئی تھی اسکے پتے چھوٹے تھے جس وجہ سے تصویر نہی بنائی۔

[8/21/2019, 9:21 PM] +92 345 8989194: بہت خوب

سرجیونی یا سنجیونی بوٹی کے بارے میں کچھ معلومات ہیں یا اس کی پکچر زوغیرہ

[8/21/2019, 9:27 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسکا پانی نچوڑکر دکھتی آنکھ میں ڈالنے سے بہت جلد ٹھیک ھوجاتی ہیں اور دھند جالا لکرے پر بھی مفید ھے۔ اسکا تزکرہ حدیث شریف میں ملتا ھے ۔

[8/21/2019, 9:36 PM] +92 345 8989194: اس کا پانی نکال کر مقطر کرکے سرمہ کو اس پانی سے کھرل کرکے یے سرمہ استعمال کرنے سے آنکھ کے جملہ امراض میں بھی بہت مفید ہے

[8/21/2019, 9:37 PM] +92 345 8989194: اس کا رس بہت تیز ہوتا ہے جلن پیدا کرتا ہے

[8/21/2019, 9:46 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسی لیئے اندھوں کو بنا کرتا ھے

[8/21/2019, 10:09 PM] +92 302 6411312: اس کے کچھ فوائد سے بھی آگاہ فرما دیجیے...

جزاکم اللہ...

[8/22/2019, 12:18 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: اعصبی غدی بوٹی ھے یورک ایسڈ وکری ایٹی نن پر مستمل ھے اسکا قہوہ شہد سے شیریں کرکے دیا جاتا ھے اسکو توڑنے سے پانی نما دودھ برامد ھوتا ھے اس پانی کو جسم پر لگا کر رگڑیں تو دودھیا جھاگ بن جاتی ھے۔

Bhai Farooque, [27.10.21 12:44]

[8/22/2019, 12:04 PM] +92 345 2182992: ماشاءاللہ۔

بغیر خون نکالے خون میں گلوکوز کی جانچ اور نبض کی رفتار ناپنے والا آلہ دو سالہ محنت کے بعد ایک طالب علم فیضان اقراء یونیورسٹی۔ کامیابی سے بنالیا۔

[8/22/2019, 12:41 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: انجبار کی شناخت کرنے کا آسان طریقہ یہ ھے ایک تو اسکی جڑیں سرخ ھوتی ہیں دوسرا اسکی جڑیں کوٹ کر پانی حاصل کر کے اس میں شنگرف پکانے سے شنگرف موم ھو جاتا ھے۔

[8/27/2019, 11:16 PM] +92 344 7950984: جی وعلیکم السلام،،،،، سرجی میں جو استعمال کرواتا ہوں،،،،،، وہ بتادیتا ھوں،،،،،،، گندم کے دانے تھوڑے بھون کر موٹا آٹا بنا کر دیسی گھی میں بھون لیں،،،،، ایک کلو آٹا،،، دو کلو گھی،،، کشمش،،،، گری،،،، بادام،،،،، پستہ،،،، گڑ،،،، موصلی سفید،،، کمرکس،،،،، ملا لیں،،،، سونف،،،، زیرہ سفید،، مزیدار پنجیری،،،، تیار کر کے استعمال کروائیں،،،،، کمزوری،،،،، ختم،،،، دودھ کی کمی،،، ختم،،،، نفاس ٹھیک،،،، درد،،،، ختم،،،، رحم طاقت ور،،،،، جسم مضبوط،،،،، پیٹ بھی نہیں بڑھے گا،،،، ھضم بھی ٹھیک،،،،،، باقی استاذہ کرام بہتر راھنمائی فرمائیں گے،،،،،

[8/27/2019, 11:22 PM] +92 344 7950984: اسمیں پھُل ماکھانہ بھی ملاتے ہیں،،، لیکن اس سے ٹیسٹ خراب ھو جاتا ھے،،،، میں اس لئے نہیں ملاتا،،،،،،

[8/27/2019, 11:31 PM] +92 344 7950984: گندم کا آٹا ایک کلو،،،،، گھی دیسی گھر کا دو کلو،،،،، گڑ یا چینی دو کلو،،،،،، گھی زیادہ بھی ملا سکتے ہیں،،،،،، باقی چیزیں حسب ضرورت،،،،،، بادام

،،،ایک پاؤ،،،، گری ایک پاؤ،،،، کشمش ایک پاؤ،،،،، موصلی سفید ایک نمبر کم از کم آدھ

پاؤ،،، کمر کس،،، سو گرام،،، سونف،،،، زیرہ سفید سو،، سو،،، گرام،،،،،،،

[8/27/2019, 11:38 PM] +92 344 7950984: وزن بڑھا بھی سکتے ہیں،،، میوہ

جات،،، موصلی،،،، کمر کس،،،، زیرہ کا،،،،، اگر جیب اجازت دے تو

[8/28/2019, 12:57 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: زچہ کو وضع حمل کے بعد

ایک کاڑھا دیتے ہیں جو ہمارا خاندانی نسخہ ھے پہلے بھی بہت دفعہ بتا چکا ھوں مختلف گروپس میں جو کہ اشد ضروری ھوتا

ھے۔ ھوالشافی۔ ہلدی نصف چھوٹا چمچ دیسی گھی دو بڑے چمچ ان دونوں کو دیگچی میں ڈالکر بریاں کریں کہ براؤں

ھوجائے سیاہ نہ ھو فوری اس میں نصف کلو دودھ شامل کرکے خوب پانچ منٹ پکا کر کسی ڈونگے کے ساتھ چھینٹیں

تاکہ ہلدی کا رنگ نمایاں ھوجائے اس میں شہد ڈالکر شیریں کریں اور نصف نیم گرم زچہ کو پلادیں اور باقی نصف

شام چار بجے نیم گرم کرکے پلادیں ہلکی و نرم غذا جسمیں شوربہ وغیرہ ھودیں۔ تین تا چار یوم مزکورہ کاڑھا دینے سے

بہت جلد اندرونی سوزش درد یں زخم وغیرہ ٹھیک ھوجاتے ہیں اور آئیندہ بہت سارے امراض سے چھٹکارہ مل جاتا

ھے اور یاد رکھیں زچہ کو ھوا سے دور رکھیں یہی لاپرواہی سے پرسوت کا بخار لاحق ھوتا ھے۔ اور طرح طرح کی

بیماریاں جنم لیتی ہیں۔

[9/1/2019, 12:38 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: کچھ لوگ اسکو ساگوان سمجھتے

ہیں مگر ساگوان کے پتے سیدھے ھوتے ہیں اسکے پتے سلوٹ دار ھوتے ہیں اسکو مروڑ پھلی کلاں کہتے ہیں

[9/2/2019, 7:11 PM] Hk RIAZ Ahmad: کئی بوٹیاں سفید پھول والی میں پارہ

ہوتا ہے

[9/3/2019, 7:21 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسلام علیکم تمام اہل علم سے گزارش ھے۔ گندم دال ماش اور مغز بادام سے کیا کام لیا جا سکتا ھے راہ نمائی فرمائیں شکریہ۔

[9/4/2019, 11:24 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: میں نے سوچا تھا ایک اپنا جگر پارہ سب کے سپرد کر کے سر خرو ھو جاؤں مگر مجھے اسکا اہل کوئی نہی مل سکا۔ مگر افسوس۔ سب محروم رہے۔

[9/5/2019, 6:24 AM] Muhammad Fawad: السلام علیکم ورحمۃاللہ وبرکاتہ.جی استاد محترم اصل میں آپ نے فرمایا کہ اہل علم حضرات بندا اہل علم نہیں مفردات کے سلسلے میں الف ب بھی نہیں جانتا. جتنا علم ملا اسی گروپ میں آکر اور آپکی بدولت ہی ملا. اس لیے دیکھنے کے بعد خاموش رہا. اور کوئی خاص بات دل میں آئی بھی نہیں جو کہ عرض کی جا سکے. اندازہ تھا اس سوال کے پیچھے کوئی علمی بات ہو گی ادباً کچھ عرض نہ کر سکا. اس میں میری کم علمی ہی سبب ہے اسکی معذرت چاہتا ہوں.

[9/5/2019, 11:25 AM] +92 315 3658380: جناب محترم طیب الحق صاحب کے اندر کریمی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئ ہے اسی لیئے مجسم طیب ہیں۔

[9/5/2019, 11:44 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: نو سال سے کم عمر بچوں کو نو عدد مغز بادام نو سے زائید عمر کے حامل بچوں کو گیارہ عدد اور گیا سے اوپر کے حاملین کو اکیس تک اور اکیس سے اوپر ھو تو فی سال کی عمر کے حساب سے ایک عدد اگر کسی کی عمر بائیس ھے تو تیئس اگر چوبیس ھے تو پچیس چھبیس ھے تو ستائیس۔ یعنی ہمیشہ تاک عدد مغز بادام دیئے جاتے ہیں جفت میں عمر تو ایک عدد کا اضعافہ کر دیا جاتا ھے۔ اس حساب سے بہت اچھے نتائج برامد ھوتے ہیں۔

Bhai Farooque, [27.10.21 12:44]

[9/5/2019, 12:03 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: کچھ لوگ ایسے گروپ میں براجمان ہیں جو ہفتے بعد بھی گروپ کھول کر نہیں دیکھتے وہ تو ہمیشہ کے لیئے اجازت کے مستحق ہیں وہ کبھی بھی دوبارہ گروپ پر بوجھ نہیں بنیں گے ایسے استادوں سے ہمیں کبھی اچھائی یا برائی کی امید نہیں ھے یہ چینی کی سادہ گولیاں ہیں جو صرف خانہ پُری ہیں۔

[9/5/2019, 12:04 PM] +92 324 6517730: محترم اگر کسی کی عمر 44_45 سال ھے تو کیا تعداد ھو گی شکریہ

[9/5/2019, 12:08 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: چوالیس ھے تو پیتالیس اگر پینتالیس ھے تو پینتالیس چھیالیس ھے تو سنتالیس۔

[9/6/2019, 11:44 PM] +92 345 5183349: [6/26, 20:16] Tayyabul Haq Mirza: بچھوبوٹی کے فوائید ومزاج۔ یہ بوٹی اعصابی غدی مزاج کی حامل ھے بہت عمدہ اور لاجواب بلکہ اکسیر صفت بوٹی ھے یورک ایسڈ۔ نقرس اور وجع المفاصل کا شافی علاج ھے امراض کلیہ میں مفید ھے عورتوں میں وضع حمل کے بعد کے عوارض پر مستمل ھے عورتوں میں دودھ کی کمی کو بہت جلد ٹھیک کر دیتی ھے اسکا سالن بنا کر کھایا جاتا ھے گردہ اور پتہ کی پتھیریوں کو مفید ھے بار بار پتھری بننے کے عمل کو ٹھیک کرتی ھے سوزش غدہ قدامیہ کا علاج ھے جنکو سوزش غدہ قدامیہ کی وجہ سے جریان مزی یا جریان منی ھوتا ھے اور اسکی وجہ سے سرعت کا عارضہ ھوتا ھے اسکو ٹھیک کرتی ھے۔ مصفیٰ خون ھے بواسیر کو نافع ھے۔ انتہائی کھاری ھونے کی وجہ سے عسر تمث کا علاج ھے درم رحم کو نافع ھے۔ اسکے ان فوائید کی وجہ تجربہ کی بنیاد پر پی سی اوڈی کو مفید ھوسکتی ھے مگر اس پر تجربہ نہیں کیا۔ خصیہ رحم کی سوزش وآلودگی وکمی بیضہ زنان۔ وکمی سپرم مردان پر اپنا اسر رکھتی ھے اپنی تھیلیل سیل کے اخراج کو بہت جلد روکتی ھے۔ استسقاء میں بھی مفید ھے

[6/26, 20:16] Tayyabul Haq Mirza: اسکا طریقہ استمال۔اسکو مفرد استمال کرنے کا مفصل بیان کر دیا ھے۔اسکا قہواہ یا تازہ مقطر پانی بیس بوند ایک گھونٹ پانی میں مکس کر کے یا سفوف کی شکل میں ایک تا ڈیڑھ گرام گرم پانی سے دیا جا سکتا ھے۔اسکو مرکب استمال بھی کیا جا سکتا ھے جس سے مزید بہتر نتائج حاصل کیئے جا سکتے ہیں۔اسکو انفیکشن کی صورت میں ہلدی کے ساتھ ملا کر استمال کیا جا سکتا ھے۔اسکو امراض کلیہ میں گوکھرو کے ساتھ ملا کر سکتے ہیں کرم منی یا آلودگی رحم یا کمی بیضہ زنان پر شنگرف اور موصلی کے مرکب کے ساتھ استمال کیا جا سکتا ھے اس سے بہت سارے کشتے بنائے جا سکتے ہیں مثلاََ قلعی۔ جست۔ شنگرف۔ہڑ ھتال ورقیہ۔ سم الفار۔سیسہ۔گاؤدنتی۔زہر مہرہ خطائی اکیلا ہی بہت سارے امراض کو نشٹ کرنے میں لاجواب ثابت ھو سکتا ھے یہ تو چند گزارشات عرض کی ہیں اگر اس ایک اکیلی بوٹی کے اوپر مکمل تحقیق کی جائے تو بہت سارے مسائل سے چھٹکارا ملسکتا ھے۔

میرے خیال میں درونج عقربی الگ بوٹی ھے جو کہ جڑیں ھوتی ہیں۔ مچھلی پکڑنے کے چارے میں استمال کیا کرتے تھے جو کہ کتاب میں لکھا ھے۔ بچھو کے مشابہ چھوٹی گرہدار سخت جڑ ھے جو باہر سے خاکستری اور اندر سے سفید ہوتی ھے۔

لسوریاں

اسکو کھانا یا منہ میں رکھ کر چوسنا یا قہواہ بنا کو استمال کرنا یا جوشاندہ استمال کرنے سے خشونت حلق و سینہ ورم حلق و نقص آواز خشک کھانسی تشنگی حدت صفراء سوزش بول شور بلغم کرم امعاء۔تپ حار صفراوی و دموی۔کو از حد مفید

ھے۔ مغلظ منی ھے۔ جریان کو فائیدہ کرتا ھے معدہ کو بوجہ برودت مضر ھے مزاج اسکا اعصابی غدی ھے۔ قلیل مقدار میں اسکو استمال کرنا چاہیے۔

اگن جھاڑا کسیری بوٹی ہے اسمین تانبہ زبردست کشتہ ہوتا ہے اسکے پتہ کو اگر تانبہ پر مسل دیا جائے تو سفید ہو جاتا ہے رہی اسکی شناخت اسکی ڈنڈی نسواری رنگ کی جسپر بالمقابل 2۔۔۔2 پتے 6 یا آٹھ کی تعداد مین لال مرچ کے ہمشکل اسپر سٹہ ریحان کی مانند ہوتا ہے اسکا ہرا پتہ ہی کام دیتا ہے جسکا یہ طریقہ ہے کہ ببول کے پتوں مین رکھیں تو یہ سبز رہے گا

اسکو برھمڈنڈی شیریں کہتے ہیں افعال واثرات برھمڈنڈی جیسے ہی ہیں۔ عالی درجے کی مصفی خون اور دافع بواسیر ھے۔ اعصابی خارش کو نافع ھے سفید دانے پھنسیاں درست کرنا اسکا خاصہ اولیں ھے

پارتھینیم

ہمارے علاقے میں اسکی بہتات ھے الحمدللہ رمضان میں اسکی صرف جڑوں پر تجربات کرونگا اور آپ اسکے ساتھ ہلدی بنائیں پھر دیکھیں اللہ کی قدرت۔ بڑی بڑی بیماریاں اسکے آگے لگ کر بھاگ جاتی ہیں۔ گینگرین بھی ٹھیک ہو جاتی ھے۔ فم مقعد اور امعاء مستقیم کا ناسور بھی ٹھیک کر دیتی ھے اور بھی بہت سارے فوائید پہلے بیان ہو چکے ہیں ٹائیفائڈ پر اسکے اکسیر جیسے اثرات ہیں۔ بواسیر کو تو جوتے مار کر بھگا دیتی ھے تقریباً پرانے اور نئے بخاروں کو بہت جلد دور کرنے بھرپور صلاحیت رکھتی ھے جعفی صاحب نے اسکا رب بنا کر استمال کیا ھے بھی آپکو بتا سکتے ہیں۔ دل

کے بندوال کھولنا اکسیر جیسی ادویات کا کام ھے۔اگر صرف ایک پار تھینیم پر مکمل تجربات کیئے جائیں تو مجھے نہیں لگتا کوئی مرض اسکی پہنچ سے باہر ھو۔الوپیتھی نے ایک ادناء سی خود ساختہ بیماری

Bhai Farooque, [27.10.21 12:44]

یعنی ڈینگی پر اربوں ڈالرز کمائے مگر مرض بڑھتا گیا جوں جوں دواء دی یہ اس بوٹی کا ادناء سا فعل ھے آپ خود اندازہ لگا سکتے ہیں کتنی کار گر اور بے مثال بوٹی ھے ملیریا بھی ٹھیک کرتی ھے کیا کیا بتاؤں۔

تیلیہ قند انتہائی زہریلی خطرناک مگر اکسیر بوٹی ھے اسکا پانی جسم کو لگ جائے تو چھالے پڑ جاتے ہیں اسکی بو بھی ناگوار اور زہریلی ھے اسکے تخم جو مکئی کے دانوں جیسے ھوتے ہیں اگست کے بعد پتے گر جانے کے بعد ایک سٹہ نما برامد ھوتا اس پر لگتے ہیں وہ ایک دانہ روزانہ کھانے سے ضیق النفس کا شافی علاج ھے ویسے بہت سارے مہوسی اسکو تلاش کرتے رہتے ہیں اسکو مقامی لوگ سانپ بوٹی اور پہاڑی لوگ اسکو سپے دی مک یعنی سانپ کا تھوک کہتے ہیں

یہ اسکے قند ہیں تیلیہ مطلب زہریلی۔تیلیہ جس چیز کے ساتھ لفظ لگتا ھے اسکا مطلب زہریلہ ھوتا ھے جیسے تیلیہ سپاری ھے میٹھا تیلیہ ایسے اور بھی اشیاء ہیں۔

اکثر لوگ اسکو بھی گھوڑ سمبی کہتے ہیں اس سے مشائخ اور بھی بوٹیا ھیں جنہیں گھوڑ سمبی کہتے ہیں کچھ لوگ برہمی کو گھوڑ سمبی کہنے پر اڑے ھوئے ھیں مگر گھوڑا ٹاپ یا گھوڑ سمبی الگ بوٹی ھے

گھوڑ سمی کی شناخت

اسکا پتہ چبائیں اگر ذائقہ گاجر کے پتہ سے مشابہ ہو تو اصل ہے واللہ اعلم باالصواب

مانگتے پھرتے ہیں اغیار سے مٹی کے چراغ

اپنے خورشید پہ پھیلا دیئے سائے ہم نے

السلام علیکم ورحمتہ اللہ

امت مسلمہ کے عظیم طبّی سائنسدان حکیم انقلاب ڈاکٹر دوست محمد صابر ملتانی نے پانچ دسمبر 1963 کو دنیائے طب کے تمام طریقہ ہائے علاج کے سائنسدانوں کے سامنے ہر قسم کے تپ دق اور سل (ٹی بی) کا یقینی نسخہ پیش کر دیا۔ اور یہ نسخہ غلط ثابت کرنے والے کو پانچ صد (500) روپیہ انعام دینے کا اعلان کر دیا تھا

حکیم انقلاب کی قائم کردہ طبّی جماعت تحریک تجدید طب پاکستان اس چیلنج پر آج بھی قائم ہے

دنیائے طب کا کوئی سائنسدان اس نسخہ کو غلط ثابت کر دے تو ہم اس کو دس ہزار روپیہ (10000) بطور انعام پیش کر دیں گے

نسخہ حاضر خدمت ہے

اسے بناؤ اور قوم کو فرنگی ایجنٹوں سے بچاؤ

حکیم انقلاب زندہ باد

تحریک تجدید طب پاکستان پائندہ باد

ھوالشافی

تازہ آک کا دودھ 10 گرام

باریک ہلدی خالص 150 گرام

دونوں کو 10 منٹ تک کھرل کر کے باریک چھاننی سے چھان کر کسی صاف شیشی میں رکھ لیں

یہ اکسیر تپ دق ہے۔۔

ہر قسم کی ٹی بی دو ماہ میں انشاءاللہ ختم

صرف تین خوراکوں سے خون آنا کم ہو جاتا ہے۔۔

اور تین دن میں خون آنا ختم ہو جاتا ہے۔۔

پہلے ہفتے بخار اور کھانسی کم

دوسرے ہفتے بخار ختم

اور تیسرے ہفتے میں کھانسی بھی ختم ہو جاتی ہے۔۔۔

42 سال سے میں یہ نسخہ استعمال کر رہا ہوں سینکڑوں مریض اس سے صحتیاب ہو چکے ہیں

اس کے علاوہ جسم کے کسی بھی حصے سے خون آ رہا ہو اس سے فوری بند ہو جاتا ہے

مقدار خوراک: ایک رتی سے ایک ماشہ تک حسب ضرورت

ہے کچھ عرصے بعد کوئی نہ کوئی نئی پراڈکٹ لانچ کرتے رہتے ہیں اور انکی کمپنی کی ساخت حکومت اور فراڈیوں کی نظر میں مضبوط ہوتی رہتی ہے، کیونکہ لوٹ کا مال مل بیٹھ کر کھاتے ہیں،

[9/22/2020, 10:53 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: یہ محترم بہو پھلی ایستادہ ہی ہے مفروش الگ ہے،

[9/22/2020, 10:55 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: راجہ صاحب آپ ماشااللہ محنت کرتے ہیں اللہ آپکو جزائے خیر دے اور آپکے علم میں مزید اضعافہ کرے آمین محترم تصاویر سورج کی روشنی کی وجہ صاف نہی بنائی گئیں تھوڑا اسکا خیال کر لیا کریں تا کہ مجھ جیسے کمزور نظر بندوں کے لیئے آسانی ہو بہت شکریہ جزاک اللہ،

[9/22/2020, 11:02 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: کندرو، کندوری، یہ دو قسم کی ہوتی ہے ایک تلخ اور ایک شیریں تلخ بطور ادویات مستمل ہے اور شیریں بطور ترکاری بکثرت استمال ہوتی ہے اسے بھی لوگ بطور ادویہ استمال کرتے ہیں مگر یہ تلخ سے ضعیف ہے، کندوری شیریں کی کاشت بڑے پیمانے پر کی جاتی ہے خودرو بھی ہوتی ہے، تلخ قسم بہت کڑوی ہونے کی وجہ سے بطور ترکاری مستعمل نہی،

[9/23/2020, 3:49 PM] +92 345 8989194: السلام علیہ ؐم

مفرد دوا آگ سے جل جانے کے لئے مفید ہے

آلو کو باریک کاٹ کر پیسٹ بنالیں متاثرہ جلی ہوئی جگہ پر اس کا لیپ لگائیں پہلی بار کے استعمال سے حیران کن رزلٹ ملے گا

ان شاءاللہ

عبدالکریم آزاد

[9/26/2020, 10:19 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسکے تخم اپنی رینج میں کاشت کریں،

[9/30/2020, 5:14 PM] +92 345 8989194: لیمن گراس الگ ہے

میرے خیال میں از خر مکی لیمن گراس کو کہتے ہیں

[9/30/2020, 7:19 PM] +92 345 8989194: السلام علیہم

چاندی

نقرہ

Silver

لاطینی میں

Argntum

دیگر نام

چاندی

قمر

ماہ

فضہ

سفید

سیم

ستارہ

نقرہ

روپا

سپا

مگس

رکمنی

ریہ

درب

فلک اول

نانگن

وغیرہ ناموں سے موسوم کرتے ہیں

ماہیت

چاندی سفید چمکدار قیمتی دھات ہے یہ سونے کے بعد دوسری قیمتی دھات ہے خالص بھی ملتی ہے لیکن دیگر چیزوں مثلاً پارہ گندھک سم الفار سرمہ کے ساتھ ملی ہوئی پائی جاتی ہے جس سے اس کو علیحدہ کر لیا جاتا ہے

رنگ سفید چمکیلا

ذائقہ کسیلا بے ذائقہ

مزاج

سرد خشک درجہ اول

بعض کے نزدیک

تر گرم

افعال

مقوی بدن مفرح و مقوی قلب مقوی دماغ و جگر معدہ اور مولد و مغلظ منی ہے

Bhai Farooque, [27.10.21 12:54]

استعمال

چاندی کو عموماً کشتہ یا ورق بنا کر تقویت کیلیئے اکثر امراض قلب ودماغ میں استعمال کرتے ہیں

چاندی کو گرم کر کے پانی میں بجھاتے ہیں اور اس پانی کو بھی تقویت قلب ودماغ کیلیئے پلاتے ہیں

کشتہ نقرہ اعضائے رئیسہ کو تقویت دینے خفقان حار وسواس مالیخولیا جنوں اور سرعت رقت منی احتلام اور تقویت باہ کے لئے کھلاتے ہیں چاندی کی سلائی بینائی کو تقویت دیتی ہے اور چاندی کے برتنوں میں کھانا پینا مفرح سمجھا جاتا ہے چاندی کا میل قابض مجفف ہونے کی وجہ سے دافع امراض چشم اور کئی سرموں کا جزو ہے

مقدار خوراک

کشتہ دو چاول سے ایک رتی تک

ورق نقرہ ایک سے دو عدد

چاندی کشتہ کے فوائد

چاندی کو شدہ کرنا

رس لیموں

کھٹی لسی

تارامیرا کا تیل

کلتھی کا پانی

ان میں بجھاؤ دینے سے شدہ کہلاتا ہے

کشتہ چاندی کے فوائد

خوراک کو ہضم کرکے بھوک بڑھاتا ہے

منی کو گاڑھا کرکے طاقتور بناتا ہے

جریان احتلام سرعت انزال

دل کی کمزوری دور کرتا ہے

جسم کی اضافی گرمی کو ختم کرتا ہے

چاندی کو بغیر شدہ اگر کشتہ کیا گیا تو کھانے سے جسم میں کس طرح تبدیلی دکھاتا ہے

پیاس کی شدت بڑھ جاتی ہے

انتہائی قبض پیدا ہونا

جسم میں آگ محسوس کرنا

جلد سفیدی مائل خشک ہونا

جسم پر دانے نکلنا

خام کشتہ کی علامت ہیں

کشتہ چاندی خام کی پہچان

حسب ضرورت تیار کشتہ لیکراس میں لونگ کا سفوف کھرل کریں اگر کشتہ سیاہ ہو جائے تو خام سمجھا جاتا ہے

کشتہ نقرہ کی تراکیب

01 کشتہ نقرہ

10 گرام تیزابی نقرہ

10 گرام ورقیہ عمدہ

دونوں کو کھرل کر کے یکذات کریں

50 ایم ایل شیرز قوم سے کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر خشک کریں بند گل کر کے پانچ کلو کی آگ دیں

سرد ہونے پر نکالیں

دستور موجب نئ ورقیہ کھرل کریں شیر زقوم سے ٹکیہ بناکر بند گل کرکے چار کلو کی آگ دیں سرد ہونے پر نکالیں

نئ ورقیہ ڈالکر شیر سے کھرل کرکے تین کلو کی آگ دیں سرد ہونے پر نکالیں

ورقیہ شامل کرکے شیر سے کھرل کرکے دو کلو کی آگ دیں سرد ہونے پر نکالیں

نئ ورقیہ شامل کرکے شیر زقوم سے کھرل کرکے ٹکیہ بناکر خشک کرکے بند گل کریں

ایک کلو کی آگ دیں سرد ہونے پر نکالیں تیار ہے پیس کر محفوظ رکھیں

استعمال خوراک ایک چاول سے دو چاول همراہ مکھن بلائی شہد سے

02 کشتہ چاندی سنیاسی راز جس کی دو سے تین خوراکیں بوڑھوں کو کامل مرد بنائے

چاندی برادہ تیزابی ایک تولا

ایک تولا سم الفار

دونوں کو آب پھٹگنڈا کے پانی سے کھرل کرکے ٹکیہ بناکر خشک ہونے کے بعد بند گل کرکے ایک کلو کی آگ دیں

سرد ہونے پر نکال کر دستور موجب سم الفار ڈال کر آب پھٹگنڈا سے کھرل کرکے ٹکیہ بناکر خشک ہونے پر بند گل کرکے ڈیڑھ کلو کی آگ دیں

اسی طرح دستور موجب تیسری آگ دو کلو کی دیں

ایک تولا سم الفار سفید کو آب پھٹکنڈا ایک پاؤ کے چوبہ دیں

اب تین گرام سم الفار اور چاندی کھرل کریں بند گل کر کے ایک پاؤ کی آگ دیں

اس طرح ہر بار تین گرام سم الفار ڈال کر ایک ایک پاؤ کی چار آگ دیں

ایک تولا مصفی پارہ

تین گرام چاندی سے کھرل کریں بند گل کر کے ایک پاؤ کی آگ دیں

اسی طرح چار آگ دیں

بس اب تیار سمجھیں

پیس کر محفوظ رکھیں

استعمال خواک بوڑھے کو نصف چاول مکھن سے

دو سے تین خوراک کافی ہیں

نوجوان کمزور کو خشخاص کے دانے برابر زیادہ سے زیادہ دو خوراک

فوائد قوت باہ میں اکسیر کا حکم رکھتا ھے

03 کشتہ چاندی

10 گرام برادہ چاندی

تین سو گرام دار چینی کا سفوف بنا کر بارہ حصہ کریں

ایک حصہ دار چینی کے درمیان برادہ چاندی رکھ کر ہلکی بند گل کر کے

ڈیڑھ کلو کی آگ دیں

اس طرح بارہ عمل کریں

چاندی کشتہ ہو گی

پیس کر محفوظ رکھیں

استعمال خوراک دو چاول سے ایک رتی تک مکھن سے

گیارہ روز تک

فوائد

جریان احتلام سرعت انزال باہ میں مفید ھے

دل کی خشکی گھبراہٹ کو اعتدال پر لاتا ہے

04احباب ذی وقار کی خدمت میں کشتہ نقرہ پارہ نوش پیش ہے

12 گرام باریک پترہ نقرہ

24 گرام سفوف میٹھا تیلیہ

2عدد بڑے اپلے

ترکیب تیاری

ایک اپلے میں کوٹھالی نما گڑھا بنا کر اس میں نصف سفوف تیلیہ بچھادیں اس پر پترہ نقرہ رکھیں اوپر باقی سفوف میٹھا تیلیہ دے کر اوپر اپلہ رکھ کر مٹی کا تیل چھڑک کر ہوا سے محفوظ جگہ پر آگ لگادیں جب آگ بلکل سرد ہو جائے تو احتیاط سے پترہ نکالیں اس طرح جدید نیا عمل کریں یہاں تک کہ تمام پترہ کشتہ ہو جائے تو تیار سمجھیں

نوٹ 3 عمل کرنے کے بعد پترہ پیسک ہو جائے گا برنگ نیلگوں سیاہی بمائل سفید ہو گا

7 عمل تک پترہ نیلا بمائل سفیدی ہو گا

21 عمل میں کشتہ نقرہ اعلیٰ درجہ کا پارہ نوش ہو جاتا ہے

اگر آپ کا کشتہ برنگ نیلگوں تیار ہوا تو سب سے اعلیٰ پارہ نوش کشتہ آپ نے تیار کر لیا ہے

البتہ 7 عمل مکمل ہونے پر عمدہ پیسک ہو جاتا ہے جو کہ بہترین پارہ نوش بھی ہے جتنی زیادہ محنت اتنا ہی عمدہ رزلٹ ملے گا

ان شاء اللہ

استعمال خوراک نصف چاول ہمراہ مکھن بلائی دودھ بعد از غذا

فوائد سرعت انزال ذکاوت حس

قوت باہ

جسم جوڑوں کے درد میں مفید ہے

نوٹ میٹھا تیلیہ پارہ کا لاجواب چھوڑ بھی ہے

آپ کی دعاؤں کا طالب

Bhai Farooque, [27.10.21 12:54]

عبدالکریم آزاد

[10/13/2020, 7:49 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: وعلیکم اسلام جناب آپ غدد جاذبہ کو کیا کرنا چاہتے ہیں پہلے اسکا علم ہونا ضروری ہے،

[10/13/2020, 11:13 PM] Hk Yousaf Kamboh: السلام علیکم استاد محترم اصطلاحات ادویہ کا مطالعہ شروع کیاھے تواس میں جاذب کے متعلق واضح کچھ نہیں لکھاھوااس لیے آپ سے رھنمائی طلب فرمائی تھی اگر آپ اصطلاحات ادویہ اور روزانہ نظریہ مفرد اعضاء کے علاج معالجہ میں استعمال ھونے والی اغذیہ وادویہ کے متعلق رھنمائ فرمادیا کریں توآپ کا یہ ھم پر احسان عظیم ھوگا

[10/17/2020, 11:41 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: بند کھوڑ، جوز مقدم طبّی نام ہے، زائیقہ ہلکہ کڑوا گلے اور حلق کو کڑوا کرتا ہے مزاج اغدی اعصابی، اعصابی غدی ہو سکتا ہے، اسی لیئے اسے اطباء گردوں اور نظام بولیہ کے مسائل پر استمال کرتے ہیں،

[10/20/2020, 6:30 AM] Hk Abdulhakem Gujranwala: جی محترم سر شبیر احمد راں صاحب سے گذارش ہے کہ ابھی اس معاملے خاموش ہی رہنے دیں کیونکہ میں معاملے کی چھان بین کر رہاہوں ابھی یہ قانون مکمل ہی نہیں ہوااور سامنے بھی نہیں آریاتواس پر کیابات ہوسکتی ابھی یہ اڑتی اڑتی خبریں ہیں جب تک کوئی مکمل تحریر یا مسودہ مکمل سامنے نہیں آتااس پر بات کرنا مناسب نہیں

[10/20/2020, 8:18 AM] Hk RIAZ Ahmad: گوندی یا گوندنی اور درخت ہے لہسوڑہ مختلف درخت ہے لہسوڑہ کی دو اقسام ہیں نر اور مادہ جنگلی انجیر کو مقامی زبان میں پھگواڑہ کہتے ہیں گولر علیحدہ درخت ہے

[10/21/2020, 11:16 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: تلخ کدو ہے جنگلی خودرو ہوتا ہے مشکل سے ملتا ہے،

[10/22/2020, 12:07 AM] +92 333 5199749: اس تصویر کے ساتھ یہ آڈیو گردش کر رہی ہے۔اس بارے میں آپ کیا فرماتے ہیں

[10/22/2020, 12:26 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسی طرح کا ایک وید تھا کسی گروپ میں کشتہ تانبا بتا رہا تھا کہ میں پانچ سو ملی گرام صبح دوپر شام خوراک دیتا ہوں پہلے تو مجھے ہنسی آئی مگر ہنسی پر قابو پاتے ہوئے گزارش کی جناب آپ کشتہ بناتے کیسے ہیں جو اتنی کم خوراک دے رہے ہیں؟ اس نے کہا بازاری بنا بنایا پتنجلی کا لیتا ہوں، میں نے بس ٹھیک ہے جناب کشتے کی مقدار بڑھائیں مزید فوائید ملینگے،

[10/22/2020, 12:28 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: کایاکلپ کے ہزاروں موصوف کے پاس ہیں اکثر تزکرہ فرماتے ہیں اور جب کبھی لب کشائی فرمائیں ہمیشہ صدری راز کہہ کر ارشاد فرماتے ہیں اور جب سنیں تو عقل دھنگ رہ جاتی ہے انسان کی خوراک بتائی ہے یا گائے بھینس کی،

[10/22/2020, 12:31 AM] +92 345 8524512: استاد محترم انھوں نے جھوٹ تھوڑا ہی بولا تھا گروپ میں باقاعدہ وہ پتیلہ پیش بھی فرمایا تھا

[10/22/2020, 12:31 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: میں اکثر انکے بڑے بڑے مہاویدوں کو جاہل کہہ دیتا ہوں پھر چمک جاتے ہیں،

[10/22/2020, 12:35 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: ان بیچارے ویدوں کی ایک مہااکسیر ہے جو ہر بندے کو ہر حال میں کھلانی ہی ہوتی ہے وہ ہے ترپھلہ ،انکی ویدک کا بنیادی اور آخری راز ہے ،کیوں استمال کرواتے ہیں صرف اور صرف قبض کشائی کے لیئے،

[10/22/2020, 12:37 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: اس طرح کا کوئی بھی دعواہ کرے اسے صرف ایک سوال کرناایک کلو خراطین سے کتناتانبا بر آمد ہوتا ہے،بس اس سے آپکو علم ہو جائے گا سچ کیا ہے جھوٹ کیا ہے حساب لگالینا کتنے کلو کا برتن ہے جسکا دعواہ کر رہا ہے،

[10/31/2020, 9:10 PM] +92 345 8989194: السلام علیہ صم

ارہر توئر مٹری

Cango Pea

Cajanus cajan

سندھی میں تور

ماہیت

یے ایک مشہور غلہ ہے جس کی دال پکا کر کھائی جاتی ہے اور اس کی پھلیوں کو بوائل کر کے بھی کھایا جاتا ہے

ارہر کی ایک مشہور قسم کا نام تور ہے

اس کا دانہ ارہر کے دانے سے چھوٹا ہوتا ہے پاکستان میں بارش اور کپاس کی فصل میں پیدا ہوتا ہے اس کی کاشت بطور برسات کی فصل پر کی جاتی ہے

مزاج

گرم وخشک درجہ دوم

بعض کے نزدیک سرد وخشک درجہ دوم

افعال

نفاخ قابض

استعمال

ارہر زیادہ تر بطور غذا مستعمل ہے یعنی دال پکا کر کھاتے ہیں یہ دیر ہضم ہے اور اس میں غذائیت کم ہوتی ہے دیر ہضم ہونے کی وجہ سے نفخ اور تبخیر پیدا کرتی ہے گرم مزاج والوں کو اس کے کھانے سے اسہال آجاتے ہیں بعض اطباء ارہر پھلیوں کا پانی نچوڑ کر چیچک کے دانے پر لگاتے ہیں اور زہر افیون کو دفع کرنے کیلئے پلاتے ہیں ارہر کی دال کو پانی میں پیس کر دن میں دو مرتبہ بالخورہ پر ضماد کرتے ہیں دوسرے روز بالخورہ کو کھجا کر سرسوں کا تیل لگا کر دن میں دو مرتبہ استعمال کرتے ہیں اس سے بالخورہ زائل ہو جاتا ہے اور بال نکل آتے ہیں

بعض اطباء برگ ارہر کو برگ نیم کے ہمراہ پیس کر چھن کے پینا مرض بواسیر کیلئے مفید ہے

Bhai Farooque, [27.10.21 12:54]

نفع خاص

بواسیر کیلئے

مضر

دیر ہضم

مصلح

ترش اشیاء

بدل

افعال تحلیل وغیرہ میں عدس مسور

[11/3/2020, 9:45 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: کھرل کے گھومنے کی سپیڈ زیادہ ہے دواءاڑتی ہے ایک منٹ میں ساڑھے تین چکر سے زائید نہی ہونے چاہیں، اور دستے کے چکر ساٹھ سے ستر چکر فی منٹ ہونے چاہیں، اس سے زیادہ کی ضرورت نہی ہوتی کھرل کا دستہ گھستا ہے دواءاڑتی ہے، کھرل بھی گھستا ہے،

[11/4/2020, 10:22 AM] +92 345 8989194: السلام علیکم

کباب چینی

کبانہ

ستیل چینی

لاطینی میں

Cubebe fructus

عربی میں کبابہ حب العروس

ہندی میں کنکول یا ستیل چینی

اردو پنجابی میں کباب چینی

یونانی میں ھلسون

کہتے ہیں

ماہیت وتعارف

ملک چین کی ایک بیلدار بوٹی کا پھل ہے اسی نسبت سے اس کو کباب چینی کہتے ہیں

اس کی بیل سہارا پاکر آس پاس کی درختوں پر چڑھ جاتی ہے اس کے پتے گول نوکدار پانچ چھ انچ لمبے چکنے ہوتے ہیں پھول چھوٹے سفید رنگ یا زرد رنگ کے گچھوں میں لگتے ہیں پھل سیاہ مرچ کے برابر شکن دار جو کہ پھول جھڑنے کے بعد گچھوں میں لگتے ہیں پھل پہلے سبز بعد میں بھورے رنگ کے اور اندر سے سفید ہوتے ہیں اور اس میں تنکے کی مانند ڈنڈی لگی ہوتی ہے

مقام پیدائش

جاوا جزیرہ نما ہند سماٹرا سے سنگاپور اور چین ھند و پاک میں آتا ہے

رنگ سیاہ اندر سے سفید

ذائقہ تلخ چرپرا خوشبودار

مزاج

گرم خشک درجہ دوم

افعال وخواص

ہاضم کاسر ریاح مسکن او جاع اور مانع اخراج رطوبات ممسک ملذذ مقوی باہ

محرک جگر محلل قلب اور مسکن دماغ ہے کیمیائی طور پر مولد حرارت وصفرا ہے ملطف جالی مفتح کاسر ریاح مدر بول وحیض سدہ ومسام کھولتی ہے مقوی معدہ مقوی دندان ومسوڑھے

استعمال

کباب چینی ملطف و مفتح ہونے کی وجہ سے سدہ جگر و طحال میں استعمال کی جاتی ہے ادرار بول حیض کیلئے اس کا سفوف یا جوشاندہ دیا جاتا ہے سوزاک قروح و مجاری بول کے لئے اس کو مفرد یا دیگر ادویہ کے ہمراہ بطور خیساندہ یا شیرہ پلایا جاتا ہے بعض اطباء چھاچھ کو ایک کورے پیالے میں ڈال کر اس پر سفوف کباب چینی چھڑک کر کپڑا باندھ کر یا جالی سے ڈھک کر رات کو چھت پر رکھ کر صبح پلاتے ہیں قروح مجاری بول کیلئے مفید ہے غذا خشکہ اور بغیر نمک دہی کے ہمراہ کھلائیں مذکورہ چھاچھ والا نسخہ چار پانچ روز کریں تو زیادہ مفید ہے

مقوی دندان اور مطیب دہن ہونے کی وجہ سے لفوفات میں شامل کرتے ہیں بدبو دہن کو دور کرنے اور تصفیہ آواز کیلئے اس کو تنہا منہ میں چباتے ہیں کھانسی کیلئے شہد میں ملا کر چٹاتے ہیں گردہ اور مثانہ کی پتھری کو توڑتی ہے بدبو دہن دور کرنے آواز صاف کرنے اور گانے والوں کیلئے ضروری ہے کہ منہ میں رکھ کر چباتے رہیں

کباب چینی تین گرام قلمی شورہ ایک گرام سفوف بنا کر ایسی تین پڑیا ہر روز کھانے سے سوزاک کو بہت نفع ہوتا ہے

معدہ و آنتوں کو قوت دے کر دستوں کو بند کرتی ہے کباب چینی کا خاص اثر ہوتا ہے اس کو تنہا یا اس کے تیل کو روغن کے ہمراہ زیادہ تر سوزاک قرحہ بول اور سوزش مثانہ میں استعمال کرتے ہیں

بیرونی استعمال

جسم کی بدبو کو دور کرنے کیلئے اس کا سفوف بدن پر ملا جاتا ہے اور شہد میں ملا کر طلا کیا جائے تو باہ میں تحرک پیدا کرتی ہے

دردسر کہنہ میں ضماداً بھی مفید ہے ضماد محلل اورام ہے عضو پر لگا کر جماع کرنے سے طرفین کو لذت حاصل ہوتی ہے

نفع خاص

سوزاک منقی مجاری بول

مصلح

مصطگی گلاب سرخ اور صندل سفید

بدل

دار چینی الائچی خردو کلاں

مقدار خوراک

ایک سے تین گرام

مدت قوت

اسکی قوت دو برس تک رہتی ہے

نسخہ سوزاک مجرب المجرب

50 گرام کباب چینی

10 گرام قلمی شورہ

03 گرام روغن بہروزہ

02 گرام روغن صندل

ترکیب تیاری

کباب چینی اور شورہ کو الگ الگ باریک پیس کر پھر مکس کریں بعد دونوں روغن مکس کر کے 500 ملی گرام والے کیپسول بھر لیں ایک ایک کیپسول دن میں تین بار پانی یا شربت بزوری یا انجار سے استعمال کریں

عبد الکریم آزاد

[11/6/2020, 12:12 AM] +92 345 8989194: السلام علیکم

بڑوں اور بچوں کے گردہ و مثانہ کی پتھری کی علامات و اسباب

تشریح گردہ

گردہ و مثانہ کی تشریح

گردے دو نالی دار گٹھلیاں ہیں جو کمر کے مقام پر ریڑھ کی ہڈی کے دو جانب پیٹ کے پیچھے واقع ہیں

گردہ 4انچ لمبا

2انچ چوڑا ہوتا ہے

گردہ کا وزن 200 سے 300 گرام تک ہوتا ہے

گردہ سیم کے بیج کی طرح اُبھرا ہوا ہوتا ہے اس کے بیچ میں ایک کھدانہ ہوتا ہے جس کو نافِ گردہ کہتے ہیں اسی راستے سے عروق واعصاب گردے کے اندر جاتے ہیں اور پیشاب کی نالی اسی راستے سے باہر آتی ہے گردے کے اوپر کا سرا گول اور موٹا ہوتا ہے جس کو کُلاہِ گردہ کہتے ہیں گردے کے اندر پیشاب کی نہایت باریک باریک نالیاں ہوتی ہیں ان نالیوں میں سے پیشاب کے قطرے رس رس کر گردہ کے درمیانی گڑھے جس کو حوضِ گردہ کہتے ہیں پہنچتے ہیں وہاں سے پیشاب کی نالی حالب کے ذریعہ مثانہ کی طرف چلے جاتے ہیں

Bhai Farooque, [27.10.21 12:54]

افعال گردہ

جس طرح دوسرے غدد خون کے مختلف مواد مخصوص رطوبات کی شکل میں خارج کرتے ہیں اسی طرح خون سے پیشاب کے اجزاء بھی گردوں کی باریک نالیوں کے ذریعہ خارج ہوتے ہیں

گردے 24 گھنٹے میں تقریباً ڈیڑھ لیٹر پیشاب خارج کرتے ہیں سارے جسم کا خون گردوں کے ذریعہ صاف ہوتا ہے

مثانہ کی تشریح

مثانہ پیشاب کی تھیلی اس میں پیشاب جمع ہوتا ہے پیڑو کے درمیان میں واقع ہے غشا مخاطی اور عضلی دو طبقات سے مل کر بنتا ہے مردوں میں مثانہ کے سامنے سیدھی آنت معا مستقیم

عورتوں میں بچہ دانی رحم ہوتی ہے مثانہ پُر ہونے کی حالت میں انڈے کی مانند ہوتا ہے اس میں تقریباً 600 گرام پیشاب جمع ہو جاتا ہے پُر ہونے کی حالت میں ناف تک چلا جاتا ہے

5 ڈوروں کے ذریعہ مثانہ اپنی جگہ پر قائم رہتا ہے مثانہ میں تین سوراخ ہوتے ہیں

دو گردوں کی نالیوں کے سوراخ

تیسرا سوراخ پیشاب کی نالی کا ہوتا ہے جس کے ذریعہ پیشاب مثانہ سے خارج ہوتا ہے مثانہ کی گردن پر ایک گول عضلہ لگا رہتا ہے جس کا کام سکڑ کر پیشاب کو روکنا اور ڈھیلا ہو کر پیشاب کو خارج کرتا ہے

گردوں میں متواتر پیشاب پیدا ہوتا رہتا ہے اور گردوں کی نالیوں کے ذریعہ سے مثانہ میں آکر جمع ہوتا رہتا ہے جب مثانہ پُر ہوتا ہے تو اعصاب کی وجہ سے اس میں گُدگُداہٹ پیدا ہوتی ہے جس سے انسان کو پیشاب خارج کرنے کی حاجت ہوتی ہے اور مثانہ کا عضلی طبقہ سکڑ کر پیشاب خارج کرتا ہے

درد گردہ

گردوں میں یا ان کی نالیوں میں درد واقع ہو تو اس کو درد گردہ کہا جاتا ہے

اسباب

گردے کے درد کا اہم سبب پتھری یا کوئی سنگریزہ ہوتا ہے جو گردوں کے جوف میں یا اس نالی میں جو پیشاب کو مثانہ تک پہنچاتی ہے پھنس کر درد کا باعث بن سکتی ہے

پانی کی کمی کسی جراثیم کی چھوت بھی گردے کے فعل میں خرابی پیدا کر کے درد کا سبب بنتی ہے

علامات پتھری گردہ

جب گردوں میں پتھری ہوتی ہے تو درد آہستہ آہستہ گردے اور ریڑھ کی ہڈی کے مقام پر ایک جانب درد کی ٹیس کنج ران اور خصیوں تک پہنچتی ہے پیشاب جلن اور کبھی کبھی خون کے ساتھ آتا ہے پیشاب کم مقدار میں قطرہ قطرہ خارج ہوتا ہے بعض اوقات درد اتنا شدید ہوتا ہے کہ مریض چیخ چیخ کر تڑپنے لگتا ہے اور پیٹ کو دباتا ہے کبھی کبھی قے متلی بھی ہو جاتی ہے

کبھی کبھی گردے کا درد ریاح کے سبب بھی ہوتا ہے قبض کی شکایت پیٹ پھولا ہوا ریاح کے اخراج کی کمی مقام معدہ و پیٹ میں بوجھ ہوتا ہے پیشاب میں کمی جلن اور درد ہوتا ہے لیکن خون نہیں آتا

ورم گردہ

ورم گردہ کے سبب اگر درد ہوگا تو پیشاب سرخ بدبوءدار جلن کے ساتھ مقدار میں کم آتا ہے تیز بخار چہرے پر ورم بھی نمایاں نظر آتا ہے

ورم حوض گردہ

اس مرض میں گردے کے جوف میں جہاں پیشاب کی چھن کر جمع ہوتا ہے وہاں ورم ہو جاتا ہے یے مرض عام طور پر عورتوں کو ہوتا ہے

اسباب

تیز بخار ملیریا آتشک چوٹ لگنا کوئی زہریلی چیز کھانا آنتوں کا ورم عورت کے پوشیدہ اعضاء میں ورم کا ہونا سخت گرمی چہرے پر ہلکہ ورم چہرے کی رنگت زرد دل کی دھڑکن تیز ہونا وغیرہ وغیرہ

ورم گردہ

ورم گردہ دو قسم کا ہوتا ہے جب علامتیں تیز ہوں تو حاد کہلاتا ہے

آہستہ آہستہ کافی عرصہ تک اس کا اثر رہے تو مزمن کہلاتا ہے

اسباب مرض ورم گردہ

غلیظ ماحولیاتی آلودگی ناک اور سانس کے ذریعہ یا کسی زخم کی سرایت کے ذریعہ جسم میں داخل ہو کر گردے کا ورم پیدا کرتا ہے کبھی ورم گردہ آتشک ذیابیطس شہد کی مکھی یا زہریلے جانور کے کاٹنے سے بھی ہو جاتا ہے بچوں میں اکثر یہ مرض ہوتا ہے

علامات ورم گردہ

تیز بخار جاڑے سے آتا ہے جی متلانا اُبکایاں آتی ہیں گردے کے مقام پر بھاری پن اور درد محسوس ہوتا ہے سانس جلد جلد آتی ہے بلیڈ پریشر کا ہائی ہونا جسم پھول جاتا ہے چہرہ اور پپوٹے پھول کر چمکنے لگتے ہیں آنکھیں ورم کی وجہ سے چُھپ جاتی ہیں

ورم مثانہ

مثانہ کا ورم چوٹ لگنے مرض سوزاک مثانہ کی پتھری زیادہ تیز مصالحہ جات والی غذائیں استعمال کرنے وغیرہ وغیرہ

علامات مرض ورم مثانہ

پیشاب میں جلن پیشاب کا سرخ ہونا پیشاب میں پیپ اور بدبوء آنا جب ورم کی شدت ہوتی ہے تو جاڑے سے
تیز بخار آنا مثانہ کے مقام پر چُبھن شدید درد ہوتا ہے پیڑو میں گرانی اور بے چینی ہوتی ہے

مثانہ کی پتھری

مثانہ کی پتھری اکثر بچوں اور کمزور اشخاص کو ہوتی ہے مردوں میں زیادہ ہوتی ہے پتھری بُھوری یا سفید رنگ کی
ہوتی ہے عموماً کیلشیم کے ذرات جمع ہو جانے سے یہ پتھری بن جاتی ہے

علامات بچوں کے مثانہ کی پتھری

بچوں کے مثانہ میں جب پتھری ہوتی ہے تو بچہ پیشاب کرتے وقت روتااور چلاتاہے حفشہ کوہاتھ سے پکڑکر مسلتاہے

عام طورپر مثانہ کی پتھری کادرد پاخانے کے مقام پر عضو تناسل کے اندریاسرے پراور خصیوں میں محسوس ہوتاہے

پیشاب کی بار بار حاجت ہوتی ہے پیشاب رُک رُک کرآتاہے بعض اوقات بچوں کے مثانہ کی پتھری کادرد پیشاب

کرتے وقت اتناشدید ہوتاہے کہ بچہ پیشاب کرنے کے ساتھ ساتھ پاخانہ بھی کردیتاہے اکثر بچے پیشاب کرتے

Bhai Farooque, [27.10.21 12:54]

وقت شدت درد کی وجہ سے رونے لگتے ہیں

علاج بڑوں کے لئے گردہ ومثانہ کی پتھری کا

10 گرام کشتہ سنگ یہود

10 گرام کشتہ سنگ سرمائی

10 گرام دانہ الائچی کلاں

10 گرام خار خشک

ترکیب تیاری

سب کاالگ الگ سفوف بناکر پھر مکس کر کے 500 ملی گرام والے کیپسول بھر لیں ایک ایک کیپسول دن میں تین بار پانی سے

قہوہ

10 گرام دال کُلتھی

10 گرام سونف

10 گرام دانہ الائچی کلاں

10 گرام دار چینی

ترکیب تیاری

ان سب کو ہلکہ کوٹ کر محفوظ رکھیں

ایک چمچ چائے والا دو کپ پانی میں ڈال کر آگ پر پکائیں تین چار جوش آنے پر اتار لیں بڑوں کے لئے دو دو چمچ بچوں کے لئے نصف سے ایک چمچ چائے والا پانی میں مکس کر کے استعمال کریں

علاج بچوں کے گردہ ومثانہ کی پتھری کے لئے

خالص شہد

سرکہ سیب

آب لیموں

روغن زیتون

ترکیب تیاری

چاروں اجزاء ہم وزن کو مکس کر کے اچھی طرح ہلا کر بوتل میں محفوظ رکھیں

استعمال خوراک نصف چمچ سے ایک چمچ چائے ہر تین گھنٹے بعد پلائیں

انفیکشن گردہ ومثانہ کی نالی کے لئے

50 گرام کباب چینی

10 گرام قلمی شورہ

03 گرام روغن بہروزہ

02 گرام روغن صندل

ترکیب تیاری

کباب چینی اور شورہ کو الگ الگ باریک پیس کر پھر مکس کریں بعد دونوں روغن مکس کر کے محفوظ رکھیں

بڑوں کے لئے 500 ملی گرام والے کیپسول دن میں تین بار پانی سے استعمال کرائیں

بچوں کے لئے ایک ایک چٹکی دن میں تین بار پانی سے استعمال کرائیں

بفضل خدا

بغیر کسی تکلیف کے گردہ ومثانہ کی پتھری ریت بن کر خارج ہو جائے گی

ان شاءاللہ

آپ کی دعاؤں کا طالب

عبدالکریم آزاد

[11/6/2020, 3:00 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسلام علیکم استاد محترم یہ بچہ جسکی عمر ساڑھے پانچ سال بیدائشی سفید موتیا تھا جسکی آنکھوں کا علاج کل چار ہفتے کیا گیا ہے ہر ہفتے موتیا کم ہوتا گیا دو ہفتے دواء آنکھوں میں نہی چبھی تیسرے ہفتے کے آخری دو یوم دواء چبھنے لگی اور موتیا پگلنا شروع ہوا چوتھے ہفتے مکمل پگل کر نکل جانے سے مکمل طور پر صاف ہو گیا ہے الحمدللہ علاج سے قبل بچہ سامنے سے نہی دیکھ سکتا تھا اطراف سے

دیکھتااور اکثراوقات چلتے چلتے ٹھوکر کھاکر گرجاتااب مکمل طور پر سامنے سے دیکھتاہے اللہ کااحسان عظیم ہے اور آپکی دعاؤں کا ثمر ہے،

[11/6/2020, 3:03 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: یہ آج کی تازہ تصویر ہے جس میں کسی قسم کاموتیابند نہی ہے اور سامنے سے تصویر بھی بنوائی ہے پہلے سامنے دیکھنے کو کہتاتووہ اپنے حساب سے سامنے دیکھتاجبکہ وہ اطراف سے دیکھ رہاہوتاتھا،اب اسکی مرگی کاعلاج شروع کرنے لگاہوں دعاء کریں اللہ اسے جلد کامل شفاءیاب کرے مجھے قوی امید ہے دوہفتوں میں مرگی بھی مکمل ٹھیک ہوجائے گی ان شااللہ،

[11/6/2020, 5:46 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: کہنے کوتوعمومی طوراسے گھاس کہتے ہیں مگریہ بہت عمدہ قسم کی دواءہے ریتلی زمین میں بکثرت ملتی ہے،عضلاتی اعصابی مزاج ہے ناگرموتھاکی طرح اسکی جڑیں بطور دواء مستعمل ہیں اعصابی کھانسی اور نزلہ کے لیئے بیحد مفید ہے اسکی جڑکے نیچے گٹھلیاں ہوتی ہیں جوباہر سے سیاہ اور اندر سے کریم کلرہوتی ہیں انہیں سایادار جگہ میں خشک کرکے پیس کر شہد شامل کرکے معجون بنالیں بچوں کودورتی تاایک ماشہ چٹانے سے نزلہ سینے کی بلغم سرکابخار دن میں تین سے چار بار دینے سے ٹھیک ہوجاتاہے بڑوں کوتین ماشہ تک دی جاسکتی ہے،جریان منی ولیکوریاکاشافی علاج ہے اعصابی تحریک میں کثرت بول وبول بستری کے لیئے نافع ہے،

اعصابی نامردوں کے لیئے آب حیات ہے نئی زندگی کی امنگ کودوبالاکرتاہے محرک باہ ہے اور ممسک بھی ہے زیادہ استمال اپنے قابض ہونے کی وجہ سے مضر ہے،

ایک تولہ اس گھاس کی خشک گٹھلیوں کاسفوف نصف کلوشیر گاؤ(کھانگڑ) میں نصف کلوپانی ڈالکراسے ہلکی آنچ پر پکائیں جب صرف دودھ رہ جائے پانی اڑجائے اسے چھان کر گڑ شامل کرکے روزانہ ایک دفعہ نوش کرنے سے دو

چار دن میں از کار رفتہ شخص کی زندگی میں نئی بہار آجاتی ہے، ہفتہ عشرہ میں مکمل صحتیابی مل جاتی ہے، اگر اعصابی تحریک کی وجہ سے عضو مخصوص اندر گھس گیا ہو اسے باہر نکالنا اسکا اولیں کام ہے،

اسکے پاؤ بھر تازہ نغدے میں تولہ شنگرف رکھ کر سمنپٹ کر کے ساڑھے تین کلو کی آنچ دیں (تین دفہ عمل تکرار کریں) تواز حد محرک باہ شنگرف بنتا ہے آگ کی مہارت ہے ورنہ شنگرف فرار ہو جاتا ہے، مقدار خوراک دو چاول تا ایک رتی ہمراہ دودھ مکھن،

منجانب طیب الحق مرزا،،،،،،،

[11/6/2020, 7:42 PM] +92 301 6812572: اس گھاس کو ہمارے ہاں مرک murak کہتے ہیں

کچھ لوگ اسے مشک کا بدل مانتے ہیں کچھ لوگ اس گھاس کو چھوٹا موٹا بھی کہتے ہیں

Bhai Farooque, [27.10.21 12:54]

بھیڑ بکری اسے خوب کھاتے ہیں

جہاں اس کی پیدائش ہو وہاں سے اسے ختم کرنا بہت مشکل ہے کہتے ہیں اس کے نیچے بائیں نمبر سات ناگر گانٹھیں ہوتی ہیں

جناب محترم استاد مرزا طیب الحق صاحب نے اس کے فوائد بتا کر اس گھاس کی افادیت کو چار چاند لگا دیے ورنہ ہم تو بکری کا چارا ہی سمجھتے رہے

[11/6/2020, 8:49 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسکے علاوہ جنہیں استقاط حمل کا عارضہ ہو. صبح نہار منہ اور شام چار بجے دو دو ماشہ ہمراہ دودھ بھینس دینے سے استقاط کا عارضہ نہی رہتا، اور مجھے قوی امید ہے حمل مزکر ہوگا ان شااللہ

[11/6/2020, 8:51 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اور یہ دواء شہد کے علاوہ استقاط کے لیئے استمال نہ کریں اور تیسرے ماہ کے نصف تک حد استمال کریں اسکے آگے تحریک بدل جاتی ہے، نقصان کا اندیشہ ہے،

[11/17/2020, 1:33 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: پلاس پاپڑا گول چپٹے تخم ہوتے ہیں جنکا قطر ایک تا ڈیڑھ انچ تک گول اور موٹائی 3 ملی میٹر ہوتی ہے،

[11/27/2020, 8:57 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: تخم جوزاماثل سیاہ ایک چھٹانک فلفل سیاہ ایک چھٹانک مویز ایک پاؤ اول تخم و فلفل باریک پیس کر چھان لیں اور مویز کے تخم دور کر لیں اور ہر سہ ادویہ ہاون دستہ میں خوب کوٹ کر یکذات کر کے چار چھ پولیتھن کے لفافے چڑھا کر نم دار زمین میں چالیس یوم کے لیئے دبادیں بعدہ نکال کر رکھ لیں مقدار خوراک فلفل سیاہ سے نخود سیاہ تک چوبیس گھنٹے میں ایک خوراک شدت مرض میں صبح شام ہمراہ چائے، گرم پانی، فوری اثر دواء ہے دس منٹ میں مشکیزوں کی طرح بہتا نزلہ موقوف کر دیتا ہے چھینکوں کو فوری بند کر دیتا ہے جریان کو روک دیتا مسک ہے مفت عوام الناس کو دے کر آخرت کے لیئے نیکیاں جمع کریں میں اس دواء کے پیسے نہی لیتا اور میرے استاد محترم مرحوم جناب حکیم یوسف صاحب کی بھی مجھے تاکید ہے جس وجہ سے اپنے وعدے پر قائم ہوں لحذا آپ بھی خدمت خلق کریں شکریہ

منجانب طیب الحق مرزا،،،،،

[11/30/2020, 4:15 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: ھوالشافی

کاکڑا سنگھی، فلفل دراز، ناگرموتھا برابروزن سہ چند شہد شامل کر کے معجون بنالیں ایک رتی تاماشہ چٹادیں روزانہ 3 تاچار بار بڑوں کو 3 ماشہ تک دی جاسکتی ہے،

فوئید

ڈبہ اطفال، سوء ہضم، کھانسی، بد ہضمی، بلغمی بخار، تپ دماغ،

منجانب طیب الحق مرزا،،،،

[12/2/2020, 4:08 PM] +92 333 8745204: اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ استاد محترم عبدالکریم آزاد صاحب ساٹھی برنج کونساچاول کانام ہے اور اگر ہوسکے تو تصویر سینڈ کریں۔جناب کی عین نوازش ہوگی

[12/2/2020, 9:07 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: برنج چاول کو کہتے ہے، عمومی طور پر برنج ساٹھی کے نام کے ساتھ کتب میں ملتاہے اسکا مطلب ہے ساٹھ دنوں جو دھان کی فصل پک جاتی ہے، یہ چاول موٹے ہوتے ہیں دیہاتی لوگ اسے سٹھی چاول کہتے ہیں یہ کاشت کرنے سے ساٹھ دنوں میں تیار ہوکر کاٹ لیئے جاتے ہیں،

[12/2/2020, 11:45 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: بیس سال سے زائید عرصہ ہوچکاہے میں عوام الناس کواگاہ کررہاہوں فارمی مرغی بناسپتی گھی وآئیل، چائے، سافٹ ڈرنک ہر قسم (پیکڈ آئیتمز دودھ ہر قسم) تلی ہوئی اشیاء، بغیر بھوک کھانادن میں کئی بار کھانا، چاکلیٹ، کافی، فاسٹ فوڈ نامی زہر، جتنی بھی بیرون ممالک سے پیکڈ اشیاء خوردونوش آتی ہیں تمام موجب امرض ہیں

ان میں سر فہرست ہیں موٹاپا، گردوں وپتے کی پتھری کینسر شوگر، جگر اور گردوں کے مسائل زنانہ ومردانہ بھانجھ پن، بے اولادی، دل اور آنتوں کے شدید مسائل پیدا کرتی ہیں، اسکے علاوہ تمام پین کلر امراض کو سن کرنے والی ڈرگز بھی یہی کام کرتی ہیں مگر ناعاقبت اندیش عوام ماننے ہو تیار نہی ابھی یہ فرنگیوں کے ایجنٹ بولیں گے تو عوام فوری اپنی اولیں فرصت میں مان کر عمل پیرا ہونا شروع کر دینگے،

ان سب کا ایک کام ہے مسلم کشی، فقط،

شکر ہے کفر ٹوٹا خدا خدا کر کے،

نہ سمجھو گے تو مٹ جاؤ گے تمہاری داستاں بھی نہ رہے گی داستانوں میں،

منجانب طیب الحق مرزا،،،،،،

[12/3/2020, 2:16 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: ایک سنگین غلط فہمی،

بناسپتی گھی وبناسپتی آئل ایک ہی باپ کی اولاد ہیں،

دنیاء بھر کا گند جسے بیرون ممالک سے غریب ممالک میں مہنگے داموں فروخت کر کے احسان کیا جاتا ہے جبکہ یہ قابل استمال ہر گز نہی ہوتا،

جو آئل بیرون ممالک سے درآمد کیا جاتا ہے وہ تیل کی شکل میں خام حالت میں نہی ہوتا بلکہ اس میں سے نصف حصہ قابل استمال تیل نکال لیا گیا ہوتا ہے جو سال بھر پڑا رہنے سے نصف اوپری حصہ الگ کر لیا جاتا ہے جس پر کوئی کیمیکل استمال نہی کیا گیا ہوتا، فضلہ غریب ممالک کو فروخت کر دیا جاتا ہے جو صرف جلانے کے کام آسکتا ہے، اکثر لوگ یہ سمجھتے ہیں گھی کی نسبت آئل بہتر ہے کیونکہ یہ جمتا نہی ہے، یہ سراسر غلط بات ہے،

Bhai Farooque, [27.10.21 12:54]

تیل کی صفائی کا عمل،

جو آئل در آمد شدہ ہوتا ہے اسے ٹینک میں ڈالکر کاسٹک سوڈے کو پانی میں حل کر کے بڑے بڑے ٹینکوں جس میں تیل ڈالا ہوا ہوتا ہے اسکے اوپر ڈالکر اچھی طرح موٹر کے زریعہ پھینٹا جاتا ہے اور چھوڑ دیا جاتا ہے کاسٹک سارا گند میل کچیل اپنے ساتھ لیکر نیچے بیٹھ جاتا ہے اور تیل بے رنگ ہو کر پانی سے ہلکہ ہونے کی وجہ سے اوپر رہتا ہے نیچے لگے بڑے بڑے نل کے راستے کاسٹک ملے پانی کو باہر نکال لیا جاتا ہے پھر اس تیل کو دو چار بار سادے پانی سے غسل دیکر کچھ دن بعد پانی نکال کر گرم کیا جاتا ہے کچھ تیل میں مکس پانی جل جاتا ہے صرف تیل باقی رہ جاتا ہے، اس عمل کو ریفائینگ کہتے ہیں،

جو احباب گھی بنانے والی ملز کے طریقہ کار کو جانتے ہیں وہ بخوبی جانتے اور سمجھتے ہیں آئل سے گھی کیسے بنتا ہے،

مختصراً عرض کیئے دیتا ہوں،

ہم جسے سوئی گیس کہتے ہیں یہ 16تا17 گیسسز کا مجموعہ ہوتی ہیں یہ بغیر بو کے پائیپ لائیز کے زریعہ سے آتی ہے اسے گھی ملز ٹنگسٹن کاربائیڈ کے پائیپ میں داخل کرتے ہیں جو 4000 فارن ہائیٹ درجہ حرارت پر گرم ہوتا جب گیسسز اس پائیپ سے گزارتے ہیں کیسسز وہاں پھٹ جاتی ہیں اس مجموعہ گیس سے چار قابل استمال گیسسز نکال لی جاتی ہیں باقی گیسسز دوبارہ پائیپ لائین میں داخل کر کے شناخت کے لیئے بو شامل کر دی جاتی ہے اسے ہم بطور ایندھن استمال کرتے ہیں جو الگ کی گئی چار گیسسز ہوتی ہیں ان میں سے ایک گیس بناسپتی آئل سے گزارا جاتا ہے وہ دانے دار شکل اختیار کر جاتا ہے اسے گھی کا نام دیدیا جاتا ہے آئل سے صرف گیس نہی گزاری گئی ہوتی ہوتا وہ بھی اسی باپ کی اولاد ہے،

کاسٹک ایک نامراد کیمیکل ہے جو انتہائی مضر ہے کسی بھی مخلوق کے کھانے کی چیز نہی یہ خصوصی طور پر نظام انہظام کو شدید متاثر کرتا ہے خلیات کو تباہ کر دیتا ہے ہڈیوں کو گلا دیتا ہے ہڈیاں بھر بھری ہو جاتی ہیں بال گر جاتے ہیں بنائی متاثر ہوتی ہے جگر و غدد کے نظام اور اسکے جتنے بھی خادمین ہیں انہیں برباد کر کے رکھ دیتا ہے غیر ہضم مادہ ہے،

غیر ہضم مادہ ہونے کی وجہ سے نظام انہضام کو متاثر کر کے جسم میں سنگین امراض وارد کرتا ہے کوئی بھی غیر ہضم مادہ نظام انہضام کو آہستہ آہستہ کمزور کر کے شوگر و کینسر اور دل جگر گردوں کی سنگین بیماریاں لاحق کرتا ہے،

الغرض جو چیز خلیات کو تباہ کرتی ہے وہ زنگی کو تلف کر دینے میں اپنا ثانی نہی رکھتی،

شائید کہ اتر جائے تیرے دل میں میری بات

منجانب طیب الحق مرزا،،،،،،

[12/3/2020, 7:55 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: محترم بالکل ثابت ہے مگر نہ تو یہ حجامہ کا گروپ ہے اور نہ ہی یہاں کسٹمر موجود ہیں ایسی پوسٹ کا کوئی فائیدہ نہی، میری بات کے متن پر غور کرتے تو شائید دوبارہ سوال نہ کرتے، جو گروپس میں حجامہ کی پوسٹ کرتے ہیں انہیں کرنے دیں اس گروپ میں کاروبار کی اجازت بالکل نہی اگر آپکے پاس علم ہے جو طب کے متعلق ہے اسے ضرور شئیر کریں مگر کاروبار کو چمکانے کی پوسٹ نہ کریں سب کو علم ہے جس نے حجامہ کروانا ہے یا نہی کروانا میں اکثر دیکھتا ہوں مزہب کو ضرور گھسیٹا جاتا ہے کیونکہ مزہب کی آڑ میں لوگ جلد راغب ہوتے ہیں، میں نے بیماری کا علاج کروانا یا کرنا فرض کہا ہے اور سنت بھی ہے مگر آج تک کسی طبیب نے یہ نہی کہہ کا اپنا کاروبار چمکایا کہ ہم سے علاج کراؤ فرض اور سنت ہے جسکا جی کرے جہاں چاہے علاج کرائے کسی پر کوئی پابندی ہے؟

[12/5/2020, 2:23 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: وعلیکم اسلام ورحمۃ اللہ وبرکاۃ محترم یہی جدوار ہے نیج نربسی بھی کہتے ہیں

[12/6/2020, 2:17 PM] +92 345 8989194: السلام علیہ صم

اٹنگن

Blepharis edulis

فیملی

Acanthaceae

دیگر نام

فارسی میں تخم انجرہ

عربی میں بزر القریض

گجراتی میں اوٹنگن مرہٹی میں کرڈو

ماہیت

اس کا پودا ہانسہ کی طرح جھاڑی دار ہوتا ہے یہ پودا چھتے دار نمناک زمین میں پیدا ہوتا ہے جس کی شاخیں ایک سے دو فٹ لمبی ہوتی ہیں پتے لمبوترے کنارے کٹے ہوئے لگ بھگ ڈیڑھ انچ چوڑے اس میں ڈوڈے لگتے ہیں جن میں چھوٹے چھوٹے سیاہی مائل سفید یا نیلے تخم بھرے ہوتے ہیں

ذائقہ

پھیکا اور بدمزہ ہوتا ہے

مزاج

گرم وخشک بدرجہ اول

افعال خاص

مقوی باہ ممسک ومغلظ منی

استعمال

حابس دستوں کو روکتا اور نفخ پیدا کرتا ہے مغلظ منی ہونے کی وجہ سے جریان وامساک کے لئے مفید ہے اعصاب کو طاقت دیتا ہے ضعف باہ اور کمر درد میں مفید ہے قوت باہ کو بڑھاتا ہے تر اور خشک کھانسی کے لئے مفید ہے پھیپھڑوں کو ردی مواد سے صاف کرتا ہے

فعل خاص

تخم اوٹنگن کو بھون کر مرہم داخلیوں میں ملا کر رحم کے کینسر اور ورم رحم میں لگانا مفید ہے

کیمیاوی اجزاء

Bhai Farooque, [27.10.21 12:54]

گلوکوسائیڈ بلیغرین کیاٹے کول ٹے ٹین صابن جیسا مواد شکر انگوری

کیمیاوی اثرات

سپرٹ میں بھگو دی جائے تو اس کا رنگ زرد جبکہ دو تین گھنٹہ کے بعد زیادہ گہرا ہو جائے گا

کشتہ

تخم اور ٹنگن کو باریک پیس کراس کے درمیان شنگرف یاہڑتال کی ڈلی رکھ کر آگ دینے سے باوزن کشتہ نکلے گا آگ آدھ کلو سے تین تک ہونی چاہئے

اُٹنگن کی مقدار خوراک

تین سے پانچ گرام تک

[12/7/2020, 6:27 PM] +92 345 8989194: السلام علیکم

مفرد دوا

معدہ و پھیپھڑوں کے انفیکشن کے لئے مفید ہے

03 گرام گوند کتیرا کا سفوف

روزانہ رات کو بکری تازہ دودھ سے استعمال کرنے سے حیران کن رزلٹ ملتے ہیں

عبدالکریم آزاد

[12/8/2020, 6:08 PM] +92 312 7567252: باقلا مصری کو کہتے ہیں لوبیا سے ملتے جلتے بیج ہوتے ہیں

[12/8/2020, 6:11 PM] +92 345 8989194: ترمس

Lupinus Albus

خاندان

Leguminoeae

دیگر نام

عربی میں ترمس

فارسی میں باقلائے مصری

سندھی میں جھالر

وئیدک میں جھالر

ماہیت

یہ ایک پوداہے جو مصر میں پیدا ہوتا ہے اس کی دو قسمیں ہیں ایک باغی جو کاشت کی جاتی ہے اور دوسرا جنگلی دونوں کے پودے باقلا کی طرح اور پھول پتے بھی اسی طرح کے لیکن ترمس کے پتے باقلا سے تھوڑے نازک تخم باقلہ کی

طرح لیکن زیادہ گول اور چپٹے جبکہ درمیان سے کچھ دبے ہوئے سفید اور چھوٹے ہوتے ہیں افعال کے لحاظ سے جنگلی زیادہ قوی کیونکہ جنگلی کا تخم تلخ اور چھوٹا ہوتا ہے یہی تخم بطور دوا استعمال ہوتے ہیں

رنگ

سفید مائل زرد

ذائقہ

تلخ و تیز بو

مزاج

خشک گرم درجہ دوم

افعال

محلل اورام جالی مدر بول و حیض قاتل کرم شکم

استعمال

تخم ترمس کا ضماد تخم ترمس کا مغز نکال کر تحلیل اورام کیلئے ضماد کرتے ہیں برص اور چہرے کے رنگ کو نکھارنے کیلئے طلاً کرتے ہیں اس کے علاوہ یہ بہق کو دور کرکے رنگ نکھارتا ہے اور مہاسوں کو دور کرتا ہے یہی ضماد بالوں کو سیاہ اور ملائم کرتا ہے سر کے گنج آکلہ اور خراب زخموں کو ضماد مفید ہے اس کا سفوف کھانسی استسقاء کے علاوہ مثانہ کی پتھری کو دور کرتا ہے کیونکہ ادرار حیض کیلئے بھی استعمال کیا جاتا ہے ترمس کا جوشاندہ بنا کر دیواروں پر چھڑ کنا مچھروں کو مارتا ہے جوشاندے یا پانی سے غسل کرنا دافع خارش ہے چوپائے کے بدن میں چیچڑیاں اور دیگر کرم

ہوں یا کھجلی ہو تو بھی اس کے جوشاندے سے نہانا مفید ہے اس کے سفوف سے مرہم بنا کر کیڑے میں پھیلا کر پیٹ پر چپکا دیا جاتا ہے تو کرم شکم نکل جاتے ہیں

نفع خاص

محلل اورام اور قاتل کرم شکم

مضر

ثقیل اور دیر ہضم

مصلح

صعتر فارسی اور نمک

بدل

باقلہ اور تخم خربزہ

مقدار خوراک

تین سے پانچ گرام

[12/10/2020, 1:25 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: پتھر چٹ معلوم ہوتی ہے

[12/11/2020, 7:08 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: وعلیکم اسلام یہ گلاب کے پھول کے بعد تخم بنتے ہیں عام پودے کو لگتے ہیں اکثر پھولوں میں مکس ہوتے ہیں، اسکے اوپر لوئی ہوتی ہے بچپن میں کھایا کرتے تھے زبان میں چبھ جاتی ہے،

[12/21/2020, 7:49 AM] +92 301 6812572: شاخ مرجان اور بیخ مرجان ایک ایک تولہ

دونوں کو اچھی طرح صاف کر لیں

کپاس کے پتے یا پھول یا ڈوڈی تینوں میں سے جو بھی میسر آئے ایک پاو لے کر نگدہ بنائیں اور شاخ و بیخ مرجان نگدے میں رکھ کر نارمل گل حکمت کر کے بیس سے پچیس کلواوپلوں میں پھونک دیں

ٹھنڈا ہونے پر نکال کر پانچ تولہ آب کپاس کے پتے یا پھول میں کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر دوبارہ کپاس کے پتے یا پھول کے ایک پاو نگدے میں دے کر گل حکمت کر کے بیس کلواوپلوں میں پھونکدیں اسی ترتیب سے تیسری آنچ دیں بس آپ کا کشتہ تیار ہے خوراک ایک رتی مکھن یا بالائی میں اوپر سے دودھ استعمال کریں

سپرم کو بڑھانے کا مایاناز نسخہ ہے باہ کو درست کر دیتا ہے

حیران احتلام کی حکمی دوا ہے جس شخص کو تاولگ گیا ہو اور کسی دوا سے آرام نہ آرہا ہو

یہ کشتہ استعمال کریں مریض فورا صحت مند ہو جائے

یہ نسخہ مستری بلے صاحب کا عطیہ ہے ان کے مریض کو ایک سنیاسی بنا کر دے گیا اور بنانے کا طریقہ بھی سمجھا کر گیا

مستری بلے صاحب جب تک حیات تھے بنا کر دیتے تھے آج سے تقریبا چالیس سال پہلے انہوں نے مجھے بتایا تھا

میں نے تو اسے نہیں بنایا مگر گروپ میں ڈالا تھا تو ایک حکیم صاحب نے بنایا اور گروپ میں بنانے کے بعد اس کی تصدیق کی کہ نسخہ واقعی بہت شاندار ہے

[12/21/2020, 8:07 AM] +92 301 6812572: السلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ

گجرانوالہ کے وہ حکیم صاحب مجھ سے رابطہ کریں جنہوں نے نار جیل دریائی کا ایک پیش مانگا تھا شاید ان کا نام کسی وجہ سے مجھ سے ڈلیٹ ہو گیا

[12/21/2020, 1:13 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: ماشااللہ بہت عمدہ ترکیب اور عالی درجہ کا کشتہ ہو گا ان شااللہ کوئی شک شبہ کی بات نہی سمی اثرات کو زائل کرنے کی صلاحیت کا حامل ہے

Bhai Farooque, [27.10.21 12:54]

[12/21/2020, 9:59 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسکی ہزاروں اقسام ہیں کوئی 36ہزار کے قریب، تمام عضلاتی اعصابی ضدی ہٹیلے امراض پر مستعمل ہے دنیاء بھر میں مہنگے داموں فروخت ہوتی ہے کوٹنے میں بہت سخت ہوتی ہے خشک ہونے پر لچیلا پن ختم ہو جاتا ہے اسکی کاشت کاری بھی کی جاتی ہے گانئوڈرمالکھ کر یوٹیوب پر سرچ کی جائے تو بہت زیادہ مواد لوڈڈ ہے اسکی چائے بنا کر پی جاتی ہے، دنیاء بھر کے نوسر باز اسے فروخت کرتے ہیں پاکستان میں نوسر بازوں فراڈیوں کو عام اجازت ہے وہ یہاں آئیں اور عوام کو لوٹیں اور حکومت کو حصہ دیں اور رفوچکر ہو جائیں جسکی کوئی بنیاد نہی ہے مگر جس اصولی اور فطری طب جو قانون رکھتی ہے اسے سخت ممانعت ہے کہ عوام کی خدمت کرے پاکستان کا زرمبادلہ بچائے اور پاکستان کی ترقی میں اپنا مرکزی کردار ادا کرے حقیقی اور فطری طب اور پاکستان کے نامور طبّی سائینسدان جناب الحاج دوست محمد صابر رحمۃ اللہ علیہ کا نام مزید روشن کرے اور دنیا بھر میں پاکستان اور صابر صاحب کا نام روشن کرے انہیں اور محققین اور سائینسدانوں کی ضرورت نہی، بلکہ دلالوں کی ضرورت ہے جو اپنی بھڑوت کھائیں اور انہیں انکا حصہ دیں تو سب جائیز ہے،

[12/22/2020, 2:18 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: یہ مشروم پاکستان میں بھی ملتی ہیں جب درخت مر جاتا ہے تب یہ اس مرے ہوئے درخت پر اگتی ہیں ہر درخت پر الگ قسم کی مشروم اگتی ہے شیشم کے درخت پر بکثرت ملتی ہے جو سفید ہوتی ہے سگرٹ چھڑوانے کی لیئے مستعمل ہے یہ والی نصف کلو کے قریب ہے پچھلے سال جنگل سے ملی تھی ایک اور قسم کی موجود ہے جو تین اکٹھی ایک ہی جگہ اگی ہوئی تھیں وہ بھی میرے پاس موجود ہے اسکا وزن دو گرام کے قریب ہے، شیشم والی کوئی چالیس کلو کے قریب لائے تھے مگر وقت کی قلت کے باعث تجربات نہ کر سکا پڑے پڑے دیمک کی خوراک بنی،

[12/22/2020, 2:36 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: یہ بہت ڈھیٹ ہوتی ہے کوٹنا محال ہے ہاں سینڈ پیپر (ریگ مال) پر رگڑ کر سفوف کیا جا سکتا ہے،

[12/22/2020, 3:26 PM] +92 312 7567252: السلام علیکم ورحمت اللہ وبرکہ

ایک مشروم کیکر کے درخت پر بھی ہوتی ہے بہت سخت اور بہت آہستہ آہستہ پرورش پانے والی۔۔۔

[12/23/2020, 12:27 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: زعفران کے دس پندرہ تنکے زبان پر رکھ کر چوس لیں ایک دو بار سے ہی سردی ہڈیوں سے نکل جائے گی

[12/24/2020, 2:17 PM] Muhammad Fawad: السلام علءکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ استاد محترم طیب الحق مرزا صاحب کھمبی کا مزاج اور خواص پر رہنمائی فرمادیں۔۔ا

[12/24/2020, 2:52 PM] +92 301 6812572: ماجو بے سوراخ مرزا صاحب نے بتائے ہوں گے

سوراخ والا مازو تو کیڑے نے کھالیا بیکار ہو گیا اسی وجہ سے وہ گل کر چونے میں ہی مکس ہو گئے ہوں گے یا پھر آپ نے زیادہ وقت پکائے ہیں

[12/24/2020, 3:54 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: وعلیکم اسلام ورحمۃ اللہ وبرکاۃ اس پر کوئی تجربہ نہی کیا اور نہ ہی اسے چکھ کر مزاج معلوم کیا ہے کہیں باہر نکلنے پر ملی تو مزاج معلوم کرنے کی کوشش ہو سکتی ہے وہ بھی یاد رہا تو،

[12/24/2020, 3:58 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: پہلی دفعہ سنا ہے مازو چونے والے پانی میں ابالنے سے حل ہو گئے ہیں؟ سوراخ دار مازو ہی اس ترکیب میں شامل کیئے جاتے ہیں اس میں ابالنے سے پھول جاتے ہیں، مازو پانی سے دھو کر ایک دفعہ گھوٹ لیئے جائیں پھر خشک ہونے پر آسانی سے پس جاتے اور صرف مازو ہی استمال کرنے ہیں

[12/25/2020, 6:35 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: کشتہ شاخ مرجان در شیر زقوم عمودی،

ھوالشافی،

شاخ مرجان عمدہ بقدر پانچ تولہ کو ڈنڈا تھوہر کے 15 تولہ دودھ میں سحق کر کے پتلی ٹکیاں بنا کر کوری کوزہ گلی میں سمنپٹ کر کے گجھپٹ کی آنچ دیں سفید براق کشتہ برآمد ہو گا بعد ازاں یہی عمل دو بار مزید تکرار کریں اور آنچ بیس کلو کی دیں حسب دستور اسے پیس کر طشتری میں پھیلا کر اوس میں رکھیں جب اوکسائیڈ ہو جائے تو شیشی میں سنبھال کر رکھیں،

مقدار خوراک،

ایک رتی تادورتی مناسب بدرقہ جات سے دیں کثیر الفوائید کلس ہے،

منی کی خرابیاں دور کرتا ہے جریان منی کو نافع ہے جوڑوں کے درد رفع کرتا ہے پیٹ درد و جسم درد کے لیئے آب حیات ہے منی کے کرموں کو فروغ دیتا ہے پس سیلز پر عمدہ کام کرتا ہے گردوں و مثانہ اور پراسٹیٹ سے پس آنے کو فائیدہ کرتا ہے کثرت طمث کے لیئے اکسیر ہے قلت بیضہ زنان کے لیئے مفید ہے منی کو گاڑھا کرتا ہے ہڈیوں کی ٹی بی پر عمدہ کام کرتا ہے، الغرض دانشور طبیب اسے اپنی حذاقت کے تحت بہت سارے کام لے سکتا ہے،

منجانب طیب الحق مرزا،،،،،،،،

[12/27/2020, 12:24 AM] Hk Shabir Rawn: تشخیص

زبان پر سفیدی مائی ل تہہ ھونا ضعف ہضم کی دلیل ھے... اعصابی تحریک ھے

Bhai Farooque, [27.10.21 12:54]

زبان پر سفید دانے تحریک اعصاب کی علامت ھے

زبان پر سرخ دانے عضلات کی علامات ھے

زبان پر پیلے دانے تحریک غدد کی علامات ھے

سرطان اللسان عضلاتی ھوتا ھے

زبان پر سیاہ نشان سوزش معدہ وامعا یا تسکین کبد کی علامات ھے

زبان پر کٹ پڑ جانا تحریک عضلات کی علامات ھے

زبان پر بھوری زدری تہہ چڑھناتپ محرقہ معویہ کی علامات ھے

گفتگو کے وقت زبان انکنا لکنت کی علامات ھے

منہ کھولتے ھی بدبو آنا مسوڑوں کی خرابی یا شوگر کی علامات ھے

زبان کا لٹک جانا استرِ خاللسان ھے

زبان متورم ھونا عضلات متورم ھونے کی علامات ھے

دانت پیلے کچلے سگریٹ نوشی پان یا عضلاتی تحریک کی علامات ھے

دانت ہلتے ھون تو اعصابی تحریک ھے

دانت کیلشیم کی کمی سے ٹوٹے ھون تو غدی تحریک ھے

مسوڑوں کی سیاہی یا ان سے خون آنا یا پیپ آنا پائی یوریا ذیابطیس ہیپاٹائی ٹس سوزش قروح معدہ وامعاِ کی علامات ھے

عام صحت مند ادمی گفتگو کرتے کرتے انکتا ھو تو اس کے عضلات اللسان میں تشنج یا پھر وہ رمل فی الکلیہ کا مریض ھے

رات سوتے وقت دانت پیسنا ریاح القرسہ دیدان امعاِ اور امراض الکلیہ کی علامات ھے عموماً عضلاتی تحریک ھوتی ھے

رات سوتے وقت خراٹے آنا گر ہلکی آواز سے ھون تو گہری نیند کی علامات ھے

چکن پاکس ایک وبائی بیماری

چکن پاکس ایک وبائی بیماری ہے جو تیزی سے پھیلتی ہے۔عام طور پر سردیاں ختم ہونے کے بعد چکن پاکس کا وائرس پھیلتا ہے اور ہمارے شہر میں تو یہ مہینہ (مارچ) امتحان کا ہوتا ہے لہٰذا بچوں کو اس وائرس سے بچانے کی ہر ممکن کوشش کرنا ضروری ہے۔یہ بیماری صحیح ہونے میں دو ہفتے لیتی ہے لیکن بچوں اور بڑوں دونوں کے لئے ہی تکلیف دہ ثابت ہوتی ہے۔یہ چھالے نماء دانے سب سے پہلے چہرے اور دھڑ پر نمودار ہوتے ہیں پھر پورے جسم پر پھیلتے جاتے ہیں۔یہ تکلیف دہ ضرور ہوتے ہیں لیکن انسانی زندگی کو ان سے کوئی خطرہ نہیں ہوتا۔

۔چکن پاکس ویری سیلا زوسٹر وائرس سے پھیلتا۔

۔یہ وائرس دس سے پندرہ دن تک رہتا ہے۔

۔چکن پاکس وبائی بیماری ہے۔

۔یہ انفیکشن نزلے اور زکام کی طرح پھیلتا ہے۔

۔اس کی تشخیص علامات سے کی جاتی ہے۔

علامات:

دانے ظاہر ہونے سے پہلے:

۔طبیعت اندر سے خراب ہوتی محسوس ہوتی ہے۔

۔بخار، جو بڑوں میں زیادہ تیز ہوتا ہے۔

۔پٹھوں میں درد۔

۔بھوک نہ لگنا۔

۔متلی محسوس ہونا۔

دانے ظاہر ہونے کے بعد:

۔ابتداء میں جسم پر چند دھبے نمودار ہوتے ہیں جو دانوں کی شکل اختیار کر کے پورے جسم پر پھیل جاتے ہیں۔

۔یہ دانے گچھوں کی شکل میں نمودار ہوتے ہیں جو چہرے، ٹانگوں، سینے اور پیٹ پر پھیل جاتے ہیں۔

۔یہ چھوٹے چھوٹے دانے سرخ اور خارش زدہ ہوتے ہیں۔

۔اکثر دانے چھالوں کی شکل اختیار کر لیتے ہیں جو زیادہ تکلیف دہ ہوتے ہیں۔

۔48 گھنٹے گزرنے کے بعد ان چھالوں پر خشکی آنا شروع ہو جاتی ہے اور کھرنڈ بن جاتے ہیں۔

۔دس دن کے اندر ہی یہ کھرنڈ خود ہی جھڑ جاتے ہیں۔

ان دس دنوں میں نئے دانے بھی نکلتے رہتے ہیں۔

اس بارے میں جانئے: 10 عادتیں جو کامیاب لوگ کبھی نہیں اپناتے

دیگر علامات:

ان کے علاوہ کچھ لوگوں میں دوسری علامات بھی ہو سکتی ہیں۔

اگر مریض میں یہ علامات ظاہر ہوں تو ڈاکٹر کو دکھایا جائے:

۔دانوں یا چھالوں کے اطراف کی جلد سرخ اور تکلیف دہ ہونا۔

۔سانس لینے میں دشواری ہونا۔

علاج:

چکن پاکس بغیر علاج کے ایک یا دو ہفتے میں خود ہی ختم ہو جاتی ہے۔اس کا کوئی علاج نہیں ہے لیکن ویکسین کے ذریعے اس سے حفاظت ضرور کی جا سکتی ہے۔

اس مرض میں آپ کا ڈاکٹر بخار، درد اور خارش دور کرنے کی دوا دے گا، ساتھ ہی دوسروں تک اس مرض کو پھیلنے سے بچانے کی بھی ہدایات دے گا۔

بیماری کے دوران زیادہ سے زیادہ لکوئڈ، خاص طور پر پانی پیا جائے تا کہ ڈی ہائڈریشن سے بچا جا سکے۔

جو بچے پانی زیادہ نہیں پی پاتے انھیں پیڈیالائٹ بھی دے سکتے ہیں۔

اگر منہ میں تکلیف ہو:

اگر دانوں کے نشان منہ میں بھی ہوں تو نمک، مرچ والے کھانوں سے گریز کرنا چاہئے۔اگر نگلنے میں تکلیف ہو تو مریض کو سوپ دیں لیکن وہ بھی زیادہ گرم نہ ہو۔

خارش:

دانوں میں خارش بہت ہوتی ہے لیکن پھر بھی کھجانے سے گریز کرنا چاہئے تاکہ دانوں کے نشان نہ رہ جائیں۔

۔دانوں کو چھلنے سے بچانے کے لئے ناخنوں کو چھوٹااور صاف رکھیں۔

۔رات کو سوتے وقت بچے کے ہاتھوں پر دستانے پہنادیں تاکہ وہ نیند میں کھجائے تودانے نہ چھلیں۔

۔مریض کوڈھیلے کپڑے پہنائیں۔

اس دوران بچے کواسکول نہ بھیجیں تاکہ دوسرے بچے محفوظ رہ سکیں

جس وقت جسم انسانی میں امراض کا فعل و عمل تعمل واقع ہوتا ہے چاہے وہ امراض بادیہ ہوں یاامراض مادیہ ،تحاریک درجات،سوزش اور کیفیات واثرات کے بعد انکی ظاہری حالت کیاہوتی ہے

قانون مفرد اعضاء-ایک فطری طریقۂ علاج

قانون مفرد اعضاء کی تعریف

Bhai Farooque, [27.10.21 12:57]

جسم میں اعضائے کا کنٹرول اعضائے رئیسہ_ دل، دماغ اور جگر_ کے پاس ہے۔

اگر جسم میں رطوبت زیادہ ہو گی تو وہ اعصاب کو تیز کر دے گی۔ اگر حرارت زیادہ ہو گی تو وہ غدد کو تیز کر دے گی۔ اسی طرح اگر ہوا (ریاح) کی زیادتی ہو گی تو وہ عضلات کے فعل کو تیز کر دے گی۔

اسی طرح ہم یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ :

مرطوب اغذیہ اعصاب میں تقویت پیدا کرتی ہیں۔ گرم اغذیہ غدد کو طاقت دیتی ہیں۔ خشک اغذیہ مقویٔ عضلات ہیں۔

یا دوسری لفظوں میں :

اگر جسم میں رطوبات بڑھ جائیں تو اعصاب میں تحریک بڑھے گی۔ حرارت بڑھ جائے تو غدد و جگر میں تحریک بڑھ جائے گی۔ خشکی و ریاح کا غلبہ ہو تو عضلات میں تحریک بڑھ جائے گی۔

اس کے برعکس :

اعصاب کے فعل ہیں تیزی سے رطوبات بڑھ جاتی ہیں۔ غدد کے فعل میں تیزی سے حرارت بڑھ جاتی ہے۔ عضلا ت کے فعل میں تیزی سے خشونت و ریاح بڑھ جاتے ہیں۔

گو یا اعضائے رئیسہ رطوبت، حرارت اور ہوا لازم و ملزوم ہیں اور یہی تینوں فطری اجزاء ہیں، جو کائنات میں بارش، آندھی اور گرمی کی صُورت میں نظر آتے ہیں۔ ثابت ہوا کہ محرکاتِ زندگی صرف تین ہیں :

ہوا، آگ، پانی یعنی ریاح، حرارت، رطوبت

ریاح (ہوا) محرکِ عضلات، حرارت محرکِ غدد اور رطوبت محرکِ اعصاب ہے۔

کسی طب کے اصولی، با قاعدہ اور فطری ہونے کے لیے ضروری ہے کہ اس میں مشینی اور کیمیاوی دونوں صورتیں پا ئی جائیں۔ قانون مفرد اعضاء کا یہی کمال ہے کہ اس میں مشینی اور کیمیاری صورتوں کے ساتھ ساتھ کائنات کے ارکان وامزجہ اور قویٰ وارواح کی تمام صورتیں بھی بیان کر دی گئی ہیں۔ گویا زندگی اور کائنات کے ذروں کو ایک دوسرے میں سمو دیا گیا ہے۔ یعنی اگر کائنات کا ذرہ بھی حرکت کرتا ہے تو زندگی پر اثر انداز ہوتا ہے۔ اگر زندگی کے ذرے میں حرکت پیدا ہو تو کائنات تک کو متاثر کرتا ہے۔ کائنات میں پائی جانے والی تمام اشیاء کے مزاج میں دو دو کیفیات پائی جاتی ہیں جیسے کوئی گرم خشک، کوئی گرم تر اور کوئی خشک سرد وغیرہ۔ یہی کیفیات موسم کی صورت میں دُنیا بھر کی اغذیہ، ادویہ اور دیگر اشیاء کی نمود کا باعث بنتی ہیں۔

نباتات انسان وحیوان کی بہترین خوراک ہیں۔ بعض نباتات اگرچہ انسان کی خوراک نہیں، لیکن یا تو وہ ادویہ کا روپ دھار لیتی ہیں یا پھر حیوانات کی غذا بنتی ہیں، پھر یہ حیوانات انسان کی غذا بنتے ہیں۔ غرضیکہ اسی آب وہوا کے عمل دخل سے یہ انواع واقسام کی اغذیہ وادویہ حاصل ہوتی ہیں۔ یہی اغذیہ نظامِ انہضام سے گزر کر خون کا روپ دھار لیتی ہیں۔ ثابت ہوا کہ آب وہوا کیفیات کا مجموعہ ہے۔ انسانی مزاج بھی کیفیات ہی کا مجموعہ ہے۔ مظاہر قدرت کی روشنی میں سال بھر کے مہینوں کی موسمی تبدیلیوں کا گیارہ (۱۱) سالہ ڈیٹا لے کر اس کا اوسط نکالا گیا، جس سے موسم کی سالانہ تبدیلیوں کا نقشہ کھل کر سامنے آگیا۔ قدرت موسم کی دونوں کیفیتوں کو ایک دم نہیں بدلتی بلکہ گرمی خشکی حد سے تجاوز کر جائے تو برسات کے ذریعے اسے گرمی تری میں بدل دیا جاتا ہے۔

جو نفس میں ہے، وہی آفاق میں ہے کی مسلمہ حقیقت کے تحت انسانی جسم الوجود کا کوئی موسم حد سے تجاوز کرتا ہے تو امراض پیدا ہوتی ہیں۔ فطرت کے اس قانون پر غور کرنے سے درس ملتا ہے کہ جسم کا جو مزاج حد سے تجاوز کر گیا ہے، اس کی ایک کیفیت بدل دو یعنی اگر مزاج گرم خشک ہے تو اسے گرم تر کر دو، جسم کے تمام دُکھ دُور ہو جائیں گے۔ اس طرح جسم الوجود کے مزاج کو بھی ہم موسم کا نام دے سکتے ہیں۔ جیسے فروری کا موسم خشک سرد ہوتا ہے، اسی لئے اس ماہ میں لوگ خشک سرد کیفیات سے پیدا ہونے والی امراض کا شکار ہوتے ہیں۔ مثلاً انسانی جلد کا خشکی

سردی سے پھٹنا، خصوصاً چہرہ، ہاتھ، تشقق الشفتین، پاؤں کی ایڑیاں پھٹنا، ضیق النفس وغیرہ۔ یہاں یہ واضح کردینا ضروری ہے کہ ایسا کچھ ان لوگوں کے ساتھ ہوتا ہے، جس کے جسم کا اندرونی موسم بھی عضلاتی اعصابی یعنی خشک سرد ہوتا ہے۔

امراض وعلامات کا فرق

اعضاء کے افعال میں بگاڑ کا نام مرض ہے۔ جسمِ انسانی میں جو اعضاء اپنے افعال صحیح انجام نہیں دے رہے، ان سے جسمِ انسانی کی طرف جو صورتیں دلالت کرتی ہیں، بس وہی علامات ہیں۔ مثلاً وجع المعدہ کو مرض قرار دینا غلط ہے۔ مرض عضلاتی سوزش ہے، اور علامت وجع المعدہ۔

امراض صرف اعصاب وغدد وعضلات میں تحریک وتیزی اور سوزش وورم کا نام ہے۔ اس کو زیادہ وسعت دی جا ئے تو صرف اتنا کہا جاسکتا ہے، امراض مفرد اعضاء کے افعال میں افراط و تفریط اور ضعف کا نام ہے، باقی سب علامات ہیں۔

تشخیص

Bhai Farooque, [27.10.21 12:57]

نظریہ مفرد اعضاء کی ایک ایسی تحقیق ہے جس سے ثابت کیا گیا ہے کہ امراض کی پیدائش مفرا اعضاء یعنی گوشت ، پٹھے اور غدد میں ہوتی ہے۔ اور اس کے بعد مرکب اعضاء کے افعال میں افراط و تفریط اور ضعف پیدا ہو جاتا ہے۔

علاج کی صورت میں انہی مفرد اعضاء کے افعال درست کر دینے سے حیوانی ذرہ خلیہ یا سیل (Cell) سے لے کر عضوِ رئیس تک کے افعال درست ہو جاتے ہیں بس یہی "نظریہ مفرد اعضاء" ہے۔

مجدد طبؒ نے ایک تہائی صدی تک متواتر شب و روز تحقیق و تجدید پر محنتِ شاقہ صرف کی۔ طب کے بحرِ عمیق میں اتر کر نیا گوہر نایاب تلاش کیا۔ جسے "نظریہ مفرد اعضاء" کا نام دے کر دنیائے طب کی خدمت میں پیش کر دیا جو اَب " قانون مفرد اعضاء" کے نام سے موسوم و معروف ہو چکا ہے۔

قانون مفرد اعضاء کا مقصد

طب قدیم کا علم و فن تشخیص و تجویز کے سلسلے میں کیفیات و امزجہ و اخلاط تک ہی محدود تھا اور ماڈرن میڈیکل سائنس اس ایٹمی دور تک اپنی تدقیقی تحقیقات کے نتیجے میں صرف منافع الاعضاء (PHYSIOLOGY) کا ہی کارنامہ انجام دے سکی۔ جب کہ مجدد طبؒ نے کیفیات، امزجہ اور اخلاط کو مفرد اعضاء سے تطبیق دیتے ہوئے طب کو اس انداز میں پیش کیا کہ ایک طرف طب قدیم کی اہمیت واضح ہو گئی اور دوسری طرف یہ حقیقت بھی واضح ہو گئی کہ جس طریقہ علاج میں کیفیات امزجہ اور اخلاط کو مد نظر نہیں رکھا جاتا وہ نا صرف غلط بلکہ غیر علمی، غیر سائنسی اور عطائیانہ علاج ہے۔ کیفیات، امزجہ اور مفرد اعضاء کی باہمی تطبیق سے طب قدیم میں زندگی پیدا ہو گئی اور ساتھ ہی اعضاء کے افعال کے علاج و درستی کی صورت سامنے آ گئی جس کے نتیجے میں تجدید طب کا سلسلہ قائم ہو گیا اور "نظریہ مفرد اعضاء" قدیم و جدید جملہ طریقہ ہائے علاج (طبوں) کے لئے معیار اور کسوٹی بن گیا ہے۔

قانون مفرد اعضاء کی تشریح:

نظریہ مفرد اعضاء میں حیوانی ذرہ(CELL) کو جسم کی بنیاد اول (فرسٹ یونٹ) قرار دینے کے بعد کیفیات ،امزجہ اور اخلاط کو مفرد اعضاء سے تطبیق دے کران کے تحت امراض وعلامات کی ماہیت وحقیقت پر روشنی ڈالی گئی ہے۔

ماڈرن میڈیکل سائنس (فرنگی طب) نے بھی جسم انسانی کی اصل بنیاد پہ چار انسجہ (TISSUES) تسلیم کئے ہیں۔ جن کو

اعصابی انسجہ (NERVOUS TISSUES)

عضلاتی انسجہ (MUSCULAR TISSUES)

قشری انسجہ (EPITHELIAL TISSUES)

الحاقی انسجہ(CONNECTIVE TISSUES) کہتے ہیں۔

مجدد طب وبانی نظریہ مفرد اعضاء حضرت صابر ملتانیؒ نے ان چاروں انسجہ کو چاروں اخلاط سے تطبیق دے دی ہے۔

نظریہ مفرد اعضاء میں مفرد اعضاء اور اخلاط ایک ہی چیز ہیں یا بالفاظ دیگر مفرد اعضاء مجسم اخلاط ہیں۔ خلیات یا حیوانی ذرات (CELL) سے انسجہ (TISSUES ،انسجہ سے مفرد اعضاء (SIMPLE ORGANS)اور مفرد اعضاء سے مرکب اعضاء (ComPOUND ORGANS) بنتے ہیں ۔غرضیکہ خلیہ ہی سے جسم کی تعمیر ہوتی ہے اور مختلف قسم کے خلیات کے ملاپ سے جسم کی تکمیل ہوتی ہے۔ گویا اناٹومی(ANOTOMY) کے پہاڑوں کو قانون مفرد اعضاء کے ریڈار نے ڈھانچہ دماغ، جگر اور قلب کے روپ میں دکھا کر دنیائے طب کی شرح صدر کر دی ہے۔ قدرت نے اعضاء کی ترتیب وترکیب یوں رکھی ہے کہ

’’اعصاب ‘‘ اوپر رکھے ہیں اور ہر قسم کے احساسات ان کے ذمہ ہیں۔

' ' غدد'' کو درمیان میں رکھا ہے اور غذا کی ترسیل ان کے ذمے ہے۔

' ' عضلات '' سب سے نیچے (اندر) رکھے ہیں اور تمام قسم کی حرکات ان سے متعلقہ ہیں۔

بس یہی طبعی افعال سرانجام دیتے ہیں۔اور نظریہ مفرد اعضاء کے مطابق اعضائے رئیسہ دل، دماغ اور جگر حیاتی اعضاء (LIFE ORGANS) ہیں جو کہ بالترتیب عضلات، اعصاب اور غدد کے مراکز ہیں۔ان کے افعال میں افراط، تفریط اور ضعف سے امراض پیدا ہوتے ہیں۔اور انہیں مفرد اعضاء کے افعال درست کر دینے سے ایک حیوانی ذرہ (CELL) سے لے کر عضوِ رئیس تک کے افعال درست ہو کر صحت قائم اور ''تن'' درست ہو جاتا ہے۔ ''تن درستی '' ہی طب کا مطلوب و مقصود ہے۔

نظریہ مفرد اعضاء کا تخلیقی اصول

یہ نظریہ فطرت کا ایک اصول ہے جو مادہ اور جوہر سے ماخذ ہے۔ ''یعنی جوہر سے مادہ پیدا ہوتا ہے'' گویا مادہ کی اصل جوہر ہے اور ہر چیز اپنی اصل کی طرف راجع ہوتی ہے_ ''کل شیء یرجع اصلہ'' ۔

اس لئے جوہر و مادہ اپنے افعال و اثرات کی حیثیت سے یکساں یعنی ایک جیسے خواص و فوائد رکھتے ہیں۔ مراحل کے لحاظ سے جوہر مادہ، مادہ سے عنصر، عنصر سے خلط، خلط سے مفرد عضو اور مفرد اعضاء کے مجموعے سے جسم ترکیب پاتا ہے۔ گویا جوہر مجسم ہو کر مادہ بن جاتا ہے جب مادہ میں تخصیص ہوتی ہے تو وہ عنصر بن جاتا ہے اور عناصر محلول بن جاتے ہیں تو اخلاط پیدا ہوتی ہیں اور اخلاط مجسم ہو کر مفرد اعضاء بن جاتے ہیں یہی مفرد اعضاء علم الابدان اور فن طب کی بنیاد ہیں۔

محرکاتِ زندگی

[9/6, 12:34 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: موجودہ بخار کی وجہ سے پریشان افراد کو اگر جلدی بخار اتارنا ہے جلد صحتیاب ہونا ہے تو اجوائن گلوء کا قہواہ دیں اور بکرے کے گوشت کا پتلا سا شوربہ دیں جس میں ترشی شامل نہ ہو '

کچھ لوگوں کی آسانی کیلیئے مصالحہ جات درج کر دیتا ہوں

ادرک لہسن نمک ہلدی زیرہ سفید کالی مرچ الائچی سبز دھنیاء سبز وخشک دیسی گھی۔

اللہ کرم کرے گا انشااللہ

[9/6, 5:09 PM] Hk Azhar Iqbal Professor: سر آپ کا بتایا ہوا کشتہ گئودنتی برگ کیکر، گلو اور نیم والا، شدید 4 اور امرت دھارا.... 100 فیصد کامیاب علاج ہے پہلی خوراک ہی سے بخار ختم درجنوں مریض صحت یاب ہو چکے ہیں الحمد للہ

[9/6, 6:48 PM] Hk Azhar Iqbal Professor: کشتہ گاؤدنتی برائے ہمہ صفراوی،

گاؤدنتی عمدہ ایک کلو،

برگ نیم تازہ ایک کلو

برگ ببول دیسی ایک کلو

برگ گلو مع ٹہنیاں تازہ ایک کلو،

تیاری

اول برگ ببول کو نغدہ بنا کر آدھا کپڑے کے اوپر بچھائیں کہ گاؤدنتی ایک کلو آسکے گاؤدنتی بچھا کر باقی ماندہ نصف نغدہ اوپر دے کر کپڑے کو لپیٹ دیں کہ روٹی نما بن جائے پھر اس پر رسی وغیرہ لپیٹ کر گیلی مٹی کا درمیانہ سا لیپ کر کے دس کلو کی کھلی زمین پر آگ دیں کہ مکمل کشتہ نہ ہو، سرد ہونے پر نکال کر گلو کا نغدہ بنا کر حسب سابق دس کلو کی کھلی زمین پر آنچ دیں سرد ہونے پر نکال کر برگ نیم کا نغدہ بنا کر حسب سابق روٹی نما بنا کر لیپ کر کے بغیر خشک کیئے گڑھے میں پندرہ تا بیس کلو کی آنچ دیں شگفتہ ہو کر نکلے گا احتیاط سے نکال کر پیس کر رکھ لیں،

تیاری دواء

اس کشتہ گاؤدنتی میں سے ساٹھ گرام کشتہ مزکورہ لیکر اس میں رب گلو خانہ ساز ایک تولہ، ست اجوائیں چھ ماشہ کھرل کر کے ہوا بند شیشی میں رکھیں،

مقدار خوراک ایک رتی تا ایک ماشہ ہمراہ دودھ پتی دیں اللہ کے فضل سے دس پندرہ منٹ کے اندر لرزہ و بخار دفعہ ہو جائے گا ان شااللہ پسینہ کھل کر لاتا ہے دو چار خوراکیں کافی و شافی ہوتی ہیں، خاکسار،،،،، طیب الحق مرزا،،،

[9/8, 1:52 AM] Hk RIAZ Ahmad: زخم حیات بوٹی حیوانی جسم میں جہاں بھی کیڑے ہوں ایک خوراک کافی ہے مگر ایک دن چھوڑ کر تین دفعہ دے لیں

[9/12, 10:49 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: وعلیکم اسلام ورحمۃ اللہ وبرکاۃ باریک خشخاش کی طرح کا مروارید مہنگا ہے یہ سستا ہے گلاب کے عرق سہ آتشہ میں کھرل کر کے صلایہ کر لیں وزن وفوائد برقرار رہینگے 'کشتہ کرنے سے نصف وزن رہ جاتا ہے

[9/15, 12:34 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاۃ۔

شیاف حمول۔ فرزجہ۔

ایک پاو سفید گلیسرین اور ایک چھٹانک سہاگہ خام سہاگہ پیس لیں اور بیکر میں گلیسرین ڈالکر گرم کریں اور اس میں سہاگہ ڈال دیں ہلاتے رہیں جب مکس ہو جائے تو اتار لیں بس اتنا ہی کام ہے اسے روئی کی بتی بنا کر جو سب سے چھوٹی انگلی جتنی موٹی اور دو سے اڑھائی پورے لمبی ہو اسکو مضبوط دھاگے سے کس کے باندھ لیں تا کہ نہ دھاگہ ٹوٹے اور نہ کھلے یاد رہے کہ دھاگہ بتی کے درمیان میں نہی باندھنا تھوڑا ایک سائیڈ پر باندھنا ہے بتی کے جس کنارے کی طرف دھاگہ باندھا ہے وہ سائیڈ باہر کی طرف رکھنی ہے جس طرف روئی زیادہ ہو وہ اندر داخل کرنی ہے اسے اس مواد سے لتھیڑ کر دو چار بار نچوڑیں پھر اسے لتھیڑیں تا کہ روئی یہ مواد کچھ اپنے اندر جذب کر لے پھر اسے رات سونے سے قبل ایک انگلی جتنی دور جہاں رحم کا منہ آجائے اسکے ساتھ چھوڑ دینی ہی رات بھر پانی مواد نکلتا رہے گا بتی رکھنے والے مریض کو چاہیئے کوئی پیڈ وغیرہ کر لے ورنہ گندہ مواد نکل کر باہر جلد یا پیشاب والے حصے کو متاثر نہ کرے صبح اٹھ کر واشروم جا کر پیشاب کرنے کی حالت میں بیٹھ کر بالکل آہستہ آہستہ دھاگے کو باہر کھینچنا ہے کسی قسم کی جلدی نہ کرے کہ کوئی خراش پیدا ہو تین یوم تو نلکہ کی طرح پانی آتا ہے جب اندر سے رکا ہوا گندا مواد ہا پانی کم ہو جاتا ہے پھر باہر نکلنا بھی کم ہو جاتا ہے جب پانی بالکل صاف اور شفاف آنے لگے ہر قسم کی بدبو گند ختم ہو جائے تب بند کر دے پانچ چھ دن میں بالکل صاف ہو جاتا کسی کسی مریض کو ہفتہ استمال کرنا پڑتا ہے ورنہ چار پانچ یوم میں بالکل گند نکل جاتا ہے اس دواء کو بہت استمال کرتا رہا ہوں۔ سب سے ضروری بات یہ ہے جب یہ دواء استمال کی جائے تو قطعی طور پر دس تا

Bhai Farooque, [27.10.21 13:07]

پندرہ یوم مباشرت نہ کرے ورنہ مسائل پیدا ہونے کا خدشہ ہے۔

فوائید۔

ہر قسم کا ردی فاضل مواد خارج کرتا ہے اندرونی زخم مندمل کرتا ہے۔

کئی مستورات کی پانی والی تھیلیاں بھی درست ہوئی ہیں۔ورم رحم سوزش رحم۔بدبودار مواد کا بہنا خارش جلن پانی والے جلن دار چھالوں کیلئے بہت لاجواب دواء ہے

نیز۔

سہاگہ خام بقدر ایک تولہ ہلدی کپڑ چھان ایک تولہ شہد پانچ تولہ۔

ان تینوں اشیاء کا بھی شافہ بہت عمدہ اور لاجواب ہے اسکے فوائد بھی مذکورہ بالا شیاف جیسے ہیں۔

منجانب طیب الحق مرزا"""""""""""""""

[9/15, 11:34 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: باہ کی دواء بنتی ہے سفید پیاز کا پانی شہد دیسی انڈوں کی زردی ابلی ہوئی برابر وزن آگ پر پکا کر قوام درست کرلیں پانچ گرام دودھ لے ہمراہ ایک بار روزانہ

[9/18, 11:02 PM] +92 345 2182992: ٹنکچر آیوڈین+

مرکری کروم (لال دوا لگانے والی.(

ان شاءاللہ

[9/19, 12:10 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: پیچے یہ لگانے والی ادویات سے کبھی ٹھیک نہی ہوتی ہم بھی بوڑھے ہوگئے ہیں انہی چکروں میں جب تک اندرونی طور پر علاج نہی ہوگا پھر دوبارہ نکل آئے گی

[9/19, 12:16 AM] +92 345 2182992: جی سر بجا فرمایا آپ نے، کھانے والی دوا کی اول اہمیت ہے، لگانے والی اس دوا کی معاونت سے بہت جلد نتیجہ اخذ ہوتا ہے۔۔

یہ نسخہ میں نے WHO کو بھی بھیجا تھا 1989 میں زمانہ طالبعلمی میں، pyodine مارکیٹ میں بعد میں آئی ۔

[9/19, 12:19 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: پائیوڈین بھی دیسی نسخہ ہے طب کا چرایا ہوا جیسے سٹرالکا ہے لیموں اور سوڈا بائی کارب یہ بھی ہمارا چرایا ہوا ہے اور ایزی لیکس بھی ہماری سناء مکی ہے 30 گولیاں 640 روپے کی فروخت کرتے ہیں اسی طرح کافی ادویات ہماری چوری شدہ ہیں

[9/19, 12:59 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: اپنا اپنا علم اور مشاہدات بیان کرنے چاہیئیں اس میں کوئی قباحت نہیں بلکہ اچھی بات ہے علم میں اضعافہ کا باعث ہے مگر جنکو کسی اسطرح کی وجہ معض لگ جاتا ہے وہ عام مرحم پٹی سے ٹھیک ہو جاتا ہے جو درینہ ہو اور مرحم پٹی سے ٹھیک نہ ہوتا ہو اسکا علاج اندرونی طور پر کرنا ہی اصل علاج ہے ہمارے معاشرے میں جہالت کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہے اکثر لوگ اسطرح کی بیماری کو عام طور پر کہہ دیتے ہیں تمہیں لکھ لگ گیا ہے یعنی سانپ کا تھوک یا اسکی پھنکار کی ہوا یا اسکی وجہ سے کسی گھاس پر تھوکا ہو گا جس پر سے تمہیں یہ مرض لگا ہے اس پنجابی میں لکھ کہتے ہیں کئی بار میں نے علاج کیا ہے یہی دواء دی ہے اور یہ سردی گرمی لگاتار رہتی ہے کچھ دن خود بخود ٹھیک ہو جاتی ہے جب صفراء کی مقدار بڑھ جاتی ہے پھر بہنے لگ جاتی ہے کیونکہ ایسی غذا جس سے تعفن بڑھنے لگے دوبار نمودار ہو جاتی ہے 99 فیصد پیروں فقیروں اور جہلاء کے ہتھے چڑھ جاتے ہیں دم کرواؤ پھانڈے کرا او ٹ پٹانگ غیر شرعی کفریہ شرکیہ کام کرتے ہیں مگر آرام پھر بھی نہی آتا ہمارے قریب ہے 30 کلومیٹر دور گوگے پیر کا معبد خانہ ہے گوگھا ہندو تھا اور وہ باڈر قریب ہونے کی وجہ سے عام لوگ جاتے تھے وہ انڈیا میں ہی کہیں مر گیا یہاں اسکی قبر بنائی ہوئی کہ یہاں وہ بیٹھا کرتا تھا عجب ذہنیت ہے اور

اسکے قریب ہی دوسرا معبد خانہ گرنھا پیروہ بھی ہندو تھالوگ طرح طرح کے کفریہ عقائد رکھتے ہیں کتنے کتنے ماہ انکے معبد خانوں کے چکر لگاتے ہیں چاندی کے سانپ بنوا کر چڑھاوے چڑھاتے ہیں حلواہ شیرینی گھر سے پکا کر چڑھایا جاتا ہے اللہ کو ناراض کر کے شفاء کے طالب ہیں واہ کمال کی سوچ ہے ایک دو ایسے لوگ میرے پاس آئے ایک کو سال ہو گیا تھا چڑھاوے چڑھاتے اور ایک کو تو سالوں سال ہو چکے تھے مگر آرام نہی آیا ایک کو میں نے منہ پر ہاتھ پھیر کر کہا اگر تمہیں یہ کفر کرنے سے آرام مل جائے ساری زندگی لگے رہو تو مجھے کہنا مزے کی بات اسے چار بار سانپ نے یکے بعد دیگرے کاٹا ہوا تھا ہر سال ہی وہ منت مانگتا مگر آرام نہی آیا اخر مجھ سے علاج کروایا تو مکمل ٹھیک ہوا ۔یہ بھی اللہ کی مرضی ممکن ہوا ورنہ ہماری کیا جرعت ہے۔اللہ سمجھ عطاء فرمائے۔آمین

[9/21, 5:15 PM] +92 324 4092259: @Hk Tayubulhaq Mirza

جزاک اللہ خیر کثیرا

میری بھانجی کو ویکسین لگوانے کے بعد سے پریڈز نہی ھوئے تھے آپکا ترکٹہ والا نسخہ استعمال کروانے سے آج شروع ھوگئے ھیں آخرکار چھ مہینے بعد۔۔

اب کیا حیض کے دوران بھی جاری رکھنی چاہیے دوائ؟

کتنا عرصہ مذید کھاتی رہے؟؟

آپکی لمبی صحت والی زندگی کے لیے بہت ساری دعائیں

[9/21, 5:27 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اللہم شکرالک الحمد حمدا کثیرا طیبا مبارکۃ فی.

دو ہفتے بعد ملین پانچ دیں لاثانی اللہ کرم کرے گا

Hk Tayubulhaq Mirza: اتوار والے دن تہلکہ خیز بات رونما ہوئی۔ایک بچی جسکو رحم کی رسولیوں کی وجہ سے حمل قرار نہی پا رہا تھا سال پہلے اسکا میں نے علاج شروع کیا تو رسولیوں کے حجم کے تھوڑا کم ہوتے ہی حمل قرار پا گیا مجبوری کے تحت مجھے دواء غذا تبدیل کرنی پڑی جس سے رسولیوں کا حجم مزید بڑھ گیا وضع حمل تک 55 ملی میٹر تک ہو گیا اللہ نے بچی کی نعمت سے نوازا ارادہ تھا کچھ ماہ بعد اسکا رسولیوں کا علاج دوبارہ شروع کرونگا نفاس کے اختتام کے فوری بعد اسے شدید بخار لاحق ہوا کہ نقاہت غالب آگئی جب دس بارہ دن بخار نہ اترا تو وہ دواء لینے آئی میں نے اسے مکلس گاو دنتی درمکوء ایک گرام اور اکسیر پانچ دورتی صبح شام زیرہ سفید ایک چھوٹا چمچ پوڈر اور پندرہ کالی مرچ کوٹ کر گائے کے دودھ میں جوش دے کر چھان کر شہد شامل کر کے اسکے ہمراہ کھانے کو دی اور رات سونے سے قبل 1000 ملی گرام تریاق خارش تازہ پانی کے ہمراہ دی ایک ہی ہفتے میں بخار اللہ کے فضل سے مکمل اتر گیا اور اگلے ہفتے یعنی اتوار والے دن آئی تو کہنے لگی باباجی بخار تو دوسرے دن کافور ہو گیا تھا پرسوں جب پیشاب کی حاجت سے لیٹرین گئی تو ایک گلٹی نما چیز رحم سے خارج ہوئی اسے میں نے پکڑا اسکے بعد ایک اور چھوٹی خارج ہوئی میں نے اسے دبایا تو وہ دبی نہی جیسے کوئی چربی کی یا ربڑ کی بنی ہو سخت تھی وہ کیا تھی؟ میں نے کہا وہ مجھے لگتا ہے رحم کے اندر والی رسولیاں تھیں جو جسم سے الگ ہو کر خارج ہو رہی ہیں اور تم نے تصویر بنا لینی تھی؟ اس نے کہا مجھے یاد ہی نہی رہا میں کہا آئیندہ آگر اسی کوئی چیز خارج ہو تو صاف تصویر بنا کر سینڈ کرنا۔اور اب دو تین ہفتے مزید دواء کھا کر الٹرا ساونڈ کروانا مجھے قوی امید ہے اللہ کے فضل و کرم سے رسولیاں مکمل ختم ہو چکی ہونگی۔ایسا واقعہ پہلی دفعہ دیکھنے کو ملا ہے اللہ جسے چاہے جیسے چاہے شفاء سے ہمکنار فرمائے کوئی دعواہ نہی کر سکتا۔

[9/21, 6:54 PM] +92 323 9141402: السلام علیکم ورحمۃاللہ وبرکاتہ

چوٹ یا کٹ کے زخم پر خون کو فوری طور پر روکنے کے لئے کیا لگانا مفید ہے؟

[9/21, 6:56 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: وعلیکم اسلام ورحمۃاللہ وبرکاۃ ہلدی

[9/22, 10:55 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: عرصہ دراز سے چوھے مارنے کیلیئے سم الفار پیس کر آٹے میں مکس کر کے نخودی گولیاں بنا کر چھ سات اکٹھی مختلف جگھوں پر رکھ دیتاہوں دو چار دن میں صفائی ہو جاتی ہے چوھے حنوط ہو جاتے ہیں بدبو نہی پھیلتی۔ایک پنساری چوھوں سے بہت عاجز آچکا تھامیں نے اسے بتایااسکے گودام میں ہزاروں کی تعداد میں بلی کی جسامت کے چوھے بھی موجود تھے جو پانی کی جگہ عرقیات کی بوتلیں کتر کر پیتے تھے اس کو آٹاتو بروقت نہ ملااس نے سم الفار پیس کر بڑے برتن میں پانی ڈالکر سم الفار ڈال دیا اگلے دن صبح جب گودام کھولاتو سینکڑوں کی تعداد میں چوھے مرے پڑے تھے مجھے اس نے بتایا یہ ماجراہوا ہے میں نے کہاسم الفار تو پانی میں حل نہی ہوتااوپر تیر تار ہتا ہے۔اس نے کہامیں نے ایسے ہی ڈال دیا کہ تجربہ کروں اگلے دن سارادن وہ مرے ہوئے چوھے تلاش کرتااور نکالتار ہاکہیں تعفن نہ پھیل جائے میں نے کہامیں نے کبھی بدبو پھیلی نہی دیکھی اب بھی جب ضرورت ہوتی ہے سم الفار پانی میں ڈالکر چلاجاتاہے صبح چوھوں بارات مری ہوئی ملتی ہے اگر آٹے کی گولیاں بنائی ہوں توجب تک گولیاں گیلی رہتی ہیں تب تک آٹے کی خوشبو آتی ہے تو چوھے کھاتے ہیں ورنہ نہی کھاتے جب گولیاں خشک ہو جائیں میں پانی میں تھوڑابگو کر پھر رکھ دیتاہوں پھر آٹے کی خوشبو پیداہونے پر پھر کھانے لگ جاتے ہیں۔

منجانب طیب الحق مرزا''''''''''''

[9/26, 9:00 PM] +92 301 5361130: السلام علیکم

سخت ادویہ مثلاً چوب چینی۔دندان فیل کو باریک سفوف کس طرح کیاجاسکتا ہے

رھنمائی درکار ہے

[9/26, 9:23 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: وعلیکم اسلام کوٹ کر کیاجاتا ہے

[9/26, 9:27 PM] +92 301 5361130: جی شکریہ

دندان فیل کو بہت کوٹہ مکمل باریک نہ ہو سکی

گرائنڈر بھی کیا

بلیڈ توڑ دیا گرائنڈر کا

اسی طرح چوب چینی بہت سخت جان ھے

سوچا شائد کوئی آسان ترکیب کسی ساتھی کے علم میں ھو؟

[9/28, 5:55 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاۃ

تمام احباب سے گزارش ہے یہ آڑیو غور سے سنیں اور بتائیں کونسے زہر کی زیادتی کی وجہ سے اسکا گلا اور آواز خراب ہے؟

میں نے بھی اسکی آواز سنتے ہی کہا تھا تمہیں یہ مسئلہ ہے اور یہ ہکا بکا میرا منہ تکنے لگا کہ ابھی تو نہ رپوٹس دیکھی ہیں نہ نبض تو بیماری پہلے ہی بتادی؟ حیرانی ہے۔

ویسے آسانی کیلئے اسکی کچھ علامات درج ذیل کرتا ہوں اساتذہ کرام کو تو آواز سے بخوبی علم ہو جائے گا میں چاہتا ہوں دوسرے احباب بھی اسے ذہن نشین کرلیں۔

بے اولادی عرصہ 12 سال

پس سیلز 15تا18 فیصد

ایک بھی جراثیم نطفے میں موجود نہی

فوطے لٹکنے کے ساتھ درد کرتے تھے

انتشار بالکل نہی تھا

یادداشت نہ ہونے کے برابر۔

پچھلے دو ہفتوں کی دواء غذا سے جو واضع تبدیلیاں ظاہر ہوئیں۔

آواز کی سمجھ آنے لگی

فوطوں کا لٹکنا اور درد بالکل ٹھیک۔

نبض میں پس کی زیادتی کی واضع کمی۔ دوبارہ رپوٹ کروانے کا کہا ہے۔

انتشار کافی پیدا ہو چکا ہے۔

بلکہ باوجود مباشرت کی پابندی کے مباشرت بھی کر چکا ہے۔

[9/28, 10:30 PM] Azad Bhutto Bhai Sindh: * ہمارے ہاں اسے جاہا کہتے ہیں ہمارے علاوہ میں آسانی سے مل جاتا ہے دیہات میں گھروں میں تقریباً رہتے ہیں اس کو جلا کے راکھ بنا کہ تھائرائڈ پے استعمال کرواتے تھے ہمارے استاد محترم *

[9/29, 7:57 AM] Hk RIAZ Ahmad: اسے موش خار پشت اور ہماری مقامی زبان میں جھاپا کہتے ہیں اسکا ایک خاص الخاص نسخہ حاضر خدمت ہے

آج سے 50 سال قبل ہمارے علاقہ میں ایک حکیم صاحب آئے تھے بہت ضعیف العمر تھے اور بواسیر کا علاج کیا کرتے تھے حق المحنت میں گائے بھینس لیتے تھے میرے ماموں زاد بھائی کا میرے سامنے علاج کیا اور اسکے پاو بھر مسے گر گئے

پھر کسی اور نسخہ کے عوض اس نے یہ نسخہ بتایا مگر میں تجربہ نہیں کر سکا۔۔۔۔

اسے مار کر زمین میں دفن کر دیں۔ جب معلوم ہو کہ ہڈیاں باقی بچی ہوں گی تو دست پناہ سے صرف اسکے خار چن لیں یہ بہت زہریلے ہوتے ہیں کسی بیکر میں پیس لیں اور ڈبہ میں سنبھال رکھیں مٹی کے بڑے برتن میں پاو بھر انگارے رکھ کر اوپر 1 ماشہ کی پڑیہ رکھکر اوپر بندہ بٹھادیں تاکہ دھواں مقعد کو پہنچے کپڑے وغیرہ سے منہ ڈھانپکر رکھیں تاکہ دھواں آنکھوں وغیرہ تک نہ پہنچے نصف گھنٹہ میں مسے انگاروں پر ہی گر گئے تھے

نو آموز اور طلبا اس سے دور رہیں والسلام۔۔رند۔۔

[10/5, 12:16 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: آئیندہ کسی ایسے رپوٹ کرنے والے سے رپوٹ قطعی نہ کروائیں جو ہاتھ سے لکھ کر دے اور مکمل سائیز نہ لکھے کونسا اندرونی اعضاء کس سائیز اور حجم کا ہے۔ کیسے پتا چلے گا؟ کیا ہم نے پیسے نہی دیئے؟ لائین میں لگ کر چھتر بھی کھائے اور جب ہم نے پیسے بھی دیئے تو ہمیں کیوں ٹرخا دیا گیا؟ اسی وجہ سے دوسرا کوئی ڈاکوٹر کسی رپوٹ کو قبول نہی کرتا کیونکہ وہ چور رپوٹ ہوتی ہے اور جو بندہ ہاتھ سے لکھ کر رپوٹ دیتا ہے وہ ایتھورائیزڈ ہی نہی ہے رپوٹ یا الٹرا ساونڈ کرے جیسے دیہاتوں میں کوئی کریانے والے سے راہ گزر پوچھے یہاں کوئی مٹھائی والی دوکان ہے؟ تو کہتا ہے کیا چاہیئے وہ کہتا ہے جلیبیاں تو اگلے دن کریانے والا دوکان کی ایک سائیڈ پر جلیبیاں نکالنے لگ جاتا ہے اگلے دن کوئی پوچھے یہاں سبزی کی دوکان کہاں ہے مجھے سبزی درکار ہے وہی کریانے والا اگلے دن مولیاں شلجم اور دھنیار کھ کے بیٹھا ہوتا پھر کچھ دنوں بعد موٹر سائیکل پنکچر لگانے والے کی بابت متکلم ہو تو وہی دوکاندار اگلے دن موٹر سائیکلوں کو پنکچر بھی لگاتا دکھائی دیتا

ہے اسی طرح وہ کریانے کی دوکان ایک سپر مال کی شکل اختیار کر جاتا ہے کہیں گنے کا رس نکل رہا ہے تو کہیں پکوڑے تو کہیں گدھے گھوڑوں کے حجامت بن رہی ہوتی ہے الغرض تمام ضروریات زندگی ایک چھت تلے میسر ہوتی ہیں یہی حال ان ڈاکوٹروں کا اسے بھلے انجیکشن بھر نا نہ آتا ہو لگا نا تو در کنار وہ اسپیشلسٹ بنا بیٹھا ہوتا ہے ایک طرف لیبارٹری دوسری طرف آپریشن تھیٹر اور ایک طرف ایکسرے الٹرا ساونڈ ڈپارٹمنٹ اور ایک کونے میں آرتھو پیڈک سرجن تو چھت پر ڈاکوٹر صاحب بمع اہل وایال ساس سسر کے ساتھ رہائش پذیر ہوتے ہیں۔

الٹرا ساونڈ اور ایکسرے اسپیشلسٹ ہمیشہ مکمل رپوٹ مع سائیز پرنٹ کر کے دیتا ہے اسکی رپوٹ کو ترجیح دی جاتی ہے ویسے تو ہر گلی کی نکڑ پر گدھے گھوڑوں کی حجامت بنانے والے اپنی روزی روٹی کماہی رہے ہیں۔

[10/7, 12:15 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: وعلیکم اسلام جی محترم یہ شربت برگ زرد مدار والا بچوں بڑوں کے بخاروں پر صرف ایک ہی خوراک میں بخار کافور ہو جاتا ہے الحمد للہ۔

میرا طریقہ تھوڑا مختلف ہے گل مدار تازہ ایک کلو یا دو کلو جتنے مرضی لے لیں اتنی ہی چینی شامل کریں۔

تیاری۔

اول گل مدار پانی سے دھو کر ہوا میں پھیلا کر پانی خشک کر لیں قیمے والی مشین سے قیمہ کر لیں اور اس میں چینی ڈال کر اچھی طرح بڑے چمچ سے ہلائیں کہ چینی پگل جائے پھر اسے شیشے کا بڑے جار میں اچھی طرح ہوا بند کر کے تین فٹ گہرے کھڈے میں زیر زمین 40تا50 یوم کیلئے دبا دیں یہ گرمی کے موسم میں بنائیں اور شیشے کے جار کا کچھ حصہ خالی رکھیں تا کہ جب دواء جوش کھائے تو کہیں سے لیک نہ کر جائے۔جب تیار ہو جائے اسے نکال کر کپڑے سے چھان لیں اور ایک ہلکہ سا ابل دیں کہ صرف ابال آئے تو آپکی اکسیری دواء تیار ہے بہت لاجواب اثرات کی حامل ہے سمجھدار معالج اس سے بڑے کام لے سکتا ہے۔

مقدار خوراک

نومولود سے چار سال کی عمر تک چار سے چھ قطور۔

چار سے آٹھ سال کی عمر تک نصف چھوٹا چمچ۔

دس سال تا پندرہ سال کی عمر تک ایک چھوٹا چمچ جوان فرد کو کھانے والا چمچ۔

نوٹ مقدار خوراک معالج اپنی حذاقت کے تحت کم زیادہ کر سکتا ہے بے ضرر ہے۔

فوائید

سوزش جگر

سوزش رحم

ٹی بی رحم ہڈیوں کی ٹی بی فوطوں کی ٹی بی جگر کی ٹی بی پس کہیں سے آ رہی ہو۔

پیلا یرقان۔

قاف نالیوں کی بندش

بندش حیض جو عرصہ دراز سے بند ہو

عورتوں کے بیضے نہ ہوں چھوٹے ہوں۔

رحم چھوٹا ہو۔

رطوبات کی قلت کی وجہ سے مردانہ انتشار میں کمی ہو۔

سرعت لاحق ہو۔

جسم کے کسی حصہ سے سرخ خون لگاتار جاری ہو۔

کثرت طمث لاحق ہو جسکا سبب حدت ہو

عظم کبد ہو

کبد پر چھالے ہوں کبد گل رہا ہو۔

استسقاء ذکی ہو۔(جلودھر(

صفراء رک گیا ہو۔

گردوں میں حرارت رک جانے سے سکڑاو آگیا ہو۔

ان تمام امراض کے علاوہ مختلف انوپان وبدرقہ جات سے استمال کروانے پر بہت عمدہ ریزلٹ ملتے ہیں۔دودھ گائے۔بکری۔گرم پانی۔شہد ملا پانی۔سے استمال کریں۔

اپینڈیکس۔

ایک بڑے چمچ شربت میں ایک سے دو گرام نوشادر شامل کرکے شیر گاو نیم گرم سے استمال کرنے سے پہلی خوراک میں اپینڈیکس کی سوزش کافور ہو جاتی ہے کل تین خوراکوں سے مکمل نجات مل جاتی ہے(کئی دفعہ دوچار یوم دینی پڑتی ہے)الحمد للہ

پسینہ بنانے والے غدد کے منہ کھل جانے پر بکثرت ہاتھوں اور پاوں کی تلیوں پر پسینہ آتا ہے ایسے لگتا ہے جیسے پانی کا نل کھلا ہوا سکے لیئے ایک چھوٹا چمچ شربت مذکورہ تین گرام سفوف تخم کاسنی مکس کرکے آب تازہ ہے ہمراہ روزانہ تین بار دینے سے ہفتہ دو ہفتہ میں کثرت پسینہ سے جان چھوٹ جاتی ہے۔

مدر بول ہے۔

نوٹ درینہ امراض کیلئے مقدار خوراک اتنی دیں کی ابکائی آئے الٹی نہ آئے اور درینہ امراض کیلئے غذا کے ایک گھنٹہ بعد دوا دیں۔

منجانب طیب الحق مرزا""""""""""

[10/9, 2:50 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: جو شخص سرعت کا علاج خشک سرد ادویہ اور اغذیہ سے کرنا چاہتا ہے وہ مریض سے پچھلے جنم کا بیر لے رہا ہے وہ نامردوں کی مقدار میں اضعافہ کرنے کی پوری صلاحیت رکھتا ہے۔اور جو منی کے جوش کو کم کرکے اور مقدار منی کو خشک کرکے جریان غیر حقیقی کا علاج کرتا ہے اسے بھی سلام ہے وہ بھی نامرد دوست ہجڑے پیدا کر رہا ہے۔ایسے لوگ طبیب نہی بلکہ ہجڑا انڈسٹری کے چیف ایگزیکٹو ہیں۔انہیں سلام ہے۔

[10/9, 8:42 PM] Azad Bhutto Bhai Sindh: حب لاثانی،

ھوالشافی،

ایک پاؤ اجوائین دیسی نصف کلو سرخ دیسی لہسن چھلا ہوا،

تیاری،

اول اجوائین کو الگ پیس لیں اور لہسن کو اچھی طرح پیسٹ بنا کر دونوں کو اچھی طرح مکس کرکے روٹی نما بنا کر دھوپ میں رکھ دیں جب اوپر والی سائیڈ کچھ خشک ہو جائے تو سائیڈ بدل دیں تاکہ دوسری سائیڈ بھی کچھ خشک ہو جائے اسی طرح پانچ سات یوم دھوپ لگواتے رہیں جب گولی باندھنے کے قابل ہو جائے تو اچھی طرح ہاون

دستے سے کوٹ کر یک ذات کریں اگر کچھ نرم ہو تو دوبارہ روٹی نما بنا کر دھوپ لگوا کر گولی باندھنے کے قوام پر لے آئیں اور برابر نخودی گولیاں بنالیں دھوپ میں اچھی طرح خشک کرلیں، اور ہوا بند جار میں محفوظ رکھیں،

مقدار خوراک ایک ایک گولی صبح دوپہر شام غذا کے نصف گھنٹے بعد گرم پانی سے دیں اللہ نے چاہا تو کولیسٹرول بہت جلد ٹھیک ہو جائے گا،

فوائید،

ہائی بلڈ پریشر جو عضلاتی تحریک کی وجہ سے ہو،

خون کو پتلا کرتی ہے .،

قبض کو رفع کرتی ہے،

جگر کی سستی کو دور کرتی ہے،

رحم کی رسولیوں کو نافع ہے،

رحم سے لیسدار رطوبت کے اخراج کو ٹھیک کرتی ہے،

پاؤں کی ایڑیوں کے درد کو رفع کرتی ہے،

معدہ کی تیزابیت کو ٹھیک کرتی ہے،

عضلاتی اعصابی تحریک کی وجہ سے خون کی کمی کو دور کرتی ہے،

سوداء کو کم کرنے کے ساتھ خارج کرتی ہے،

فیٹی لیور کے لیئے عمدہ دواء ہے،

رحم کی بواسیر کو نافع ہے،

رحم کے پھول جانے کو ٹھیک کرتی ہے،

ناف کے ٹل جانے کو نافع ہے،

جسم میں حرارت کو پیدا کرتی ہے،

غذا کو جلد ہضم کر کے جزو بدن بناتی ہے،

گیس کے بننے کے عمل کو درست کرتی ہے .

دل کی شریانوں کو کھولتی ہے،

جسم سے فاسد مادے خارج کرتی ہے،

عضلاتی موٹاپے کو ٹھیک کرتی ہے،

عغلاتی دمہ کو نافع ہے،

پاؤں کے تلوؤں کی جلن کو ٹھیک کرتی ہے،

خون کو پس سے صاف کرتی ہے،

یورک ایسڈ کو نافع ہے،

گردوں کی سختی کو نرم کرتی ہے،

خون سے چربیلے مادے کو ٹھیک کرتی ہے،

شدید حرکت قلب کو ٹھیک کرتی ہے،

گردوں میں یورک ایسڈ کی پتھریوں کو ریزہ ریزہ کر کے خارج کرتی ہے،

بواسیر مقعد کو ٹھیک کرتی ہے،

بھگندر کو نافع ہے،

مقعد میں پھوڑے (جو آگے جا کر ناسور بنتا ہے) اسے ٹھیک کرتی ہے،

رحم سے ہوا کے اخراج کو ٹھیک کرتی ہے،

معدی شوگر والے کو بہت فائیدہ دیتی ہے،

پتہ کی پتھری کو گلاتی ہے،

شدید جسمانی تھکان کو دور کرتی ہے،

خون میں کلاٹس کو ٹھیک کرتی ہے، سوزش رحم کو ٹھیک کرتی ہے،

رحم کی سختی کو ٹھیک کرتی ہے،

نوٹ،

اول شدت مرض میں صبح شام ایک ایک گولی استمال کروائیں ایک ہفتے بعد صبح دوپہر شام ایک ایک گولی دیں تیسرے ہفتے صبح شام دو دو گولیاں دیں چوتھے ہفتے صبح دوپہر شام دو دو گولیاں نیم گرم پانی سے دیں، یا طبیب اپنی حذاقت کے پیش نظر دواء کی کمی بیشی کر سکتا ہے، اور مزید دواء کے فعل کو مناسب بدرقہ، انوپان، اور قہواہ جات سے تیز کر سکتا ہے،

منجانب،طیب الحق مرزا،،،،،،،،،،

* :10/9, 9:03 PM] Azad Bhutto Bhai Sindh]ادا سائین کتنے دن لگانے سے بال سیاہ ہوتے ہیں اور کتنے دن تک اثر رہتا ہے اس کے بارے میں رہنمائی فرمائیں جزاک اللہ *

:10/12, 10:17 AM] +92 345 8989194]السلام علیہم

رحم میں پانی کی تھیلیوں کا علاج

صاحب نسخہ

عطیہ قبلہ طیب الحق مرزا صاحب

250 گرام گلیسرین

50 گرام سوہاگہ کہ خام سوہاگہ پیس لیں اور بیکر میں گلیسرین ڈالکر گرم کریں اور اس میں سوہاگہ ڈال دیں ہلاتے رہیں جب مکس ہو جائے تو اتار لیں بس اتنا ہی کام ہے اسے روئی کی بتی بنا کر جو سب سے چھوٹی انگلی جتنی موٹی اور دو پورے لمبی ہو اس کو مضبوط دھاگے سے کس کے باندھ لیں تا کہ نہ دھاگہ ٹوٹے اور نہ کھلے یاد رہے کہ دھاگہ بتی کے درمیان میں نہیں باندھنا تھوڑا ایک سائیڈ پر باندھنا ہے بتی کے جس کنارے کی طرف دھاگہ باندھا ہے وہ سائیڈ باہر کی طرف رکھنی ہے جس طرف روئی زیادہ ہو وہ اندر داخل کرنی ہے اس روئی کی بتی کو بنائے گئے مواد سے لتھیڑ کر دو چار بار نچوڑیں پھر اسے کتھیڑیں تا کہ روئی یہ مواد کچھ اپنے اندر جذب کر لے پھر اسے رات سونے سے قبل ایک انگلی جتنی دور جہاں رحم کا منہ آجائے اسکے ساتھ چھوڑ دینی ہی رات بھر اس عمل سے رحم میں سے پانی مواد نکلتا رہے گا بتی رکھنے والے مریض کو

چاہیئے کوئی پیڈ وغیرہ کرلے ورنہ گندہ مواد نکل کر باہر جلد یا پیشاب والے حصے کو متاثر نہ کرے صبح اٹھ کر واشروم جاکر پیشاب کرنے کی حالت میں بیٹھ کر بالکل آہستہ آہستہ دھاگے کو باہر کھینچنا ہے کسی قسم کی جلدی نہیں کرنی کہ کوئی خراش پیدا ہو تین یوم تو نلکہ کی طرح پانی نکلتا رہے گا جب اندر سے رکا ہوا گندا مواد یا پانی کم ہو جاتا ہے پھر باہر نکلنا بھی کم ہو جاتا ہے جب پانی بالکل صاف اور شفاف آنے لگے ہر قسم کی بدبو گند ختم ہو جائے تب بند کریں 5 سے 6 دن میں بالکل صاف ہو جاتا ہے کسی کسی مریض کو ہفتہ استمال کرنا پڑتا ہے ورنہ چار پانچ یوم میں بالکل گند نکل جاتا ہے اس دواء کو بہت استمال کرتا رہا ہوں سب سے ضروری بات یہ ہے جب یہ دواء استمال کی جائے تو قطعی طور پر دس تا پندرہ یوم مباشرت نہیں کرنی

آپ کی دعاؤں کا طالب

عبدالکریم آزاد

[10/12, 10:17 AM] +92 345 8989194: میں اس نسخہ کی تصدیق کرتا ہوں 18 مریضاؤں کو استعمال کرایا بہت کم وقت میں سب کا مسلہ حل ہو گیا۔

حکیم ظہیر احمد حویلیاں ایبٹ آباد

[10/12, 11:35 AM] Hk Tayubulhaq Mirza: کالی گلیسرین بھی بھت استمال کی ہے نقصاندہ ہے

[10/12, 8:06 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: روئی کی بتی بنانے کا آسان طریقہ

خالص روئی کا چھوٹا بنڈل لے لیں ویسے میں تو بازار سے بغیر دھنی ہوئی نئی روئی لایا کرتا تھا جسے پھٹی کہتے ہیں اسکے پھول چار چھ سیدھے برابر کر کے یعنی ایک چھوٹی انگلی جتنی موٹی بتی بن جائے ہاتھوں کو پانی سے گیلا کر کے مسل کر بل دیا جاتا ہے روئی کو چار چھ بار بل دینے سے بتی بن جاتی ہے روئی کے سارے روئیں آپس میں چپک جاتے اسی طرح اگر کاٹن بنڈل لیا ہے تو اسے کھول کر حسب ضرورت بچھالیں اور قینچی کی مدد سے مطلوبہ سائیز کاٹ کر گیلے ہاتھوں سے ملیں بتی بن جائے گی۔ایک طرف دھاگہ باندھ لیں بتی تیار ہے۔

[10/12, 8:15 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: بینڈ تیج ریش پیدا کرتی ہے

[10/13, 5:43 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: عضلاتی سوزش اکسیر وبائی۔سے بھی ٹھیک ہو جاتا ہے۔

تریاک گلٹی ورسولی اور اکسیر وبائی امراض سے بھی ٹھیک ہو جاتا ہے۔

ہینگ کے شربت کو بھی استمال کیا جاتا ہے۔

رسکپور کے مرکبات سے وکشتہ جات سے بھی ٹھیک ہو جاتا ہے۔

گرم خشک ادویات سے بھی ٹھیک ہو جاتا ہے۔

شدید چار اور اکسیر وبائی سے بھی ٹھیک ہو جاتا ہے

[10/13, 6:13 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اکسیر برائے وبائی امراض ہر قسم۔

ھوالشافی۔گندھک آملہ سار چار تولہ پارہ مصفی آیک تولہ مرمکی چار تولہ مغز حب الملوک ایک تولہ۔تیاری اول گندھک پارے کی کجلی خوب اچھے طریقے سے تیار کریں پھر مرمکی خوب کھرل کریں آخر میں حب الملوک کھرل کریں دواء انتہائی کھرل کر کے تیار کریں تاکہ کسی قسم کی کمی باقی نہ رہے مقدار خوراک ایک چاول اکسیر لاثانی میں یا

عضلاتی سوزش میں مکس کر کے دیں فوائید مرض چاہے جتنا مرضی ترقی کر چکا ھو حتا کہ مریض قریب المرگ ہی کیوں نہ ھو یہ دواء اللہ پر بھروسہ کر کے استمال کریں اللہ شافی مطلق ھے۔ علامات برائے متاثرہ۔ کرونا وائرس۔ نمونیہ۔ بخار۔ درد جسم۔ جکڑن۔ تشنج۔ تنگی تنفس۔ نزلہ۔ درد سر وغیرہ۔ تحقیقات۔ المعالج طبّی سائنسدان وبانی قانون مفرد اعضاء جناب الحاج صابر ملتانی علیہ رحمۃ (مرحوم) بیان کردہ۔ حکیم فیاض احمد چوہان صاحب۔ بر مقام ماہانہ اجلاس حکیم انقلاب انسیٹیوٹ آف موڑا ایمن آباد۔ از قلم طیب الحق مرزا۔

[10/13, 6:14 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: ایک چاول اکسیر ناکافی ہے نصف رتی فی خوراک دینی چاہیئے

[10/13, 6:16 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: تریاک گلٹی ورسولی۔

چاکسو مغز تخم سرس کچور برابر وزن مقدار خوراک نصف گرام

+شدید چار

+اکسیر وبائی نصف رتی

[10/13, 8:38 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اس میں کچھ آگے پیچھے ہو گیا ہے۔ درست کریں۔

تریاک رسولی و گلٹی ایک گرام

شدید چار 500 ملی گرام

اکسیر وبائی نصف رتی فی خوراک۔

ہمراہ آب نیم گرم۔غذا کے گھنٹے بعد۔

[10/13, 11:29 PM] Hk RIAZ Ahmad: حکیم انیس صاحب حفظ اللہ تعالیٰ نے مجھ سے سوال کیا ہے اسکا جواب حاضر خدمت ہے

اسکا بیج کالی کھنبی ہے جو اوپر سے سفید ہوتی ہے اوپر دکھائی بھی گئی ہے ایک کمرہ میں ریت بچھا کر پانی چھڑک دیں اب کچھ ریت میں اس کھنبی کو مسلنا شروع کر دیں کہ تمام بیج ریت میں مکس ہو جائے پر اسے تمام کمرے میں پھیلا دیں اوپر سے پھر پانی چھڑک کر ہیٹر چلادین کہیں سے ہوا کا گزر نہ ہو 1 گھنٹہ بعد دروازہ کھولیں آپکی کھمبی تیار ہوں گی سنا ہے 1 کھنبی میں اربوں بیج ہوتے ہیں ایک بچہ میرے پاس آیا تھا کہ کوئی کاروبار کا مشورہ دیں تو اسے یہ طریقہ بتایا اس نے کراچی میں یہ کام شروع کیا پہلے منڈی بیچ آتا تھا پھر اس نے پکا کر بیچنا شروع کر دی اور اس کا کروبار خوب چل نکلا

یادرکھیں کھنبی بارش کے بعد حبس میں ایک خاص درجہ حرارت پر اگتی ہے آپ نے وہی درجہ حرارت دینا ہے

[10/14, 3:14 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاۃ۔

حب ازراقی خاص۔

1 کشتہ فولاد ہیرا کسیس والا۔2 ازراقی مدبر در دودھ خام مسفوف۔

3 سلاجیت اصل۔

4 فلفل سیاہ۔

5 زعفران عمدہ۔

ہر ایک تولہ تولہ۔

تیاری۔

اول ہر جز کا برابر وزن کر کے کوٹنے والی اشیاء کوٹ کر چھان لیں آخر میں زعفران کو عرق گلاب سے سحق کر کے لیٹی بنالیں باقی ماندہ اشیاء شامل کر کے خوب کھرل کر کے یکذات کر لیں مزید عرق گلاب خانہ ساز شامل کر کے درمیانی کالی مرچ کے برابر کولیاں بنا کر سایہ میں خشک کر لیں۔

مزاج خشک گرم سے گرم خشک ہے۔

افعال واثرات وفوائد۔

بھاولے کتے کے کاٹنے پر آب حیات ہے۔

بچھو کے ڈسنے پر مفید ہے۔

ٹیٹنس کیلئے دودو گولیاں نصف کلو دودھ نیم گرم کے ہمراہ گھنٹے گھنٹے بعد دن میں چار دفہ دینے سے مکمل آرام آجاتا ہے۔

قلت حیض بوجہ قلت الدم انتہائی مفید ہے۔

کالے یرقان کی وجہ سے قلت الدم ہو خون پیدا نہ ہو رہا ہو از حد مفید ہے۔

جگر کے سکیڑ کو دور کرتا ہے۔

جسم میں پھوڑے پھنسیاں جو پکنے نہ پائیں انکے لیئے آب حیات ہے۔

چربی کی گلٹیوں کو نافع ہے۔

قلت اشتہاء۔

قلت شہوت۔

تیزابیت معدہ۔

اعصابی تھکن۔

جسمانی عارضی تھکن ودرد کیلئے ایک حب کافی وشافی ہے

کمر درد بوجہ برودت۔

مہروں میں خلاء۔

مہروں کے پلگ ہو جانے پر فلوائڈ لیک ہو جانے پر اسکے ہمراہ 125 ملی گرام کشتہ بیخ مرجان درز قوم صبح شام ہمراہ نصف کلو دودھ گائے سے دیں۔

مہروں کے گھس جانے پر بھی یہی ترتیب و تجویز ہے۔

ہڈیوں کے سیاہ ہونے بھر بھرا ہونے پر یعنی ہڈیوں کے کینسر پر بھی یہی تجویز اور مقدار خوراک ہے۔

کمر میں زچگی کے دوران ٹیکہ لگنے کی درد جو ساری زندگی نہی جاتی اسکے لیئے اکسیر ہے۔

نمونیہ کیلئے آب حیات ہے۔

ٹائیفائیڈ کیلئے آب حیات ہے۔

مقوی قلب وعضلات ہے۔

قبض کو رفع کرتی ہے۔

بر مقام نیش عقرب گزیدہ ایک حب پیس کر تھوڑا سا لیپ بنا کر طلاء کرنے سے فوری درد کو راحت بخشتی ہے۔

مقوی معدہ ہے۔

فشار الدم ضعیف کیلئے آب حیات ہے۔

وضع حمل کے وقت دردوں کا لاحق نہ ہونا۔

ہڈی کا نہ کھلنا۔

کیلئے دو دو گولیاں ایک گھنٹے کے وقفے سے دیں کل چار عدد اگر پھر بھی مطلوبہ نتائج بر آمد نہ ہوں دو گولیاں مزید دیں اللہ کرم کرے گا ان شاءاللہ۔

مقدار خوراک

ایک تا دو گولی حسب ضرورت یا

ایک ایک حب صبح دس بجے شام پانچ بجے ہمراہ دودھ یا دودھ پتی۔ مقدار بدرقہ ایک حب کم از کم ایک پاؤ ہے۔

مضرات۔

حمل کو ساقط کر کے گرا دیتی ہے فشار الدم قوی کو از حد مضر ہے۔

پلیٹ لیٹس کی قلت والے کیلئے زہر قاتل ہے۔

منجانب طیب الحق مرزا''''''''''''

[10/16, 3:31 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: وعلیکم اسلام ورحمۃ اللہ وبرکاۃ محترم خب تک عملی تجربہ ومشاہدہ نہی کیا جاتا کچھ نہی کہا جاتا پتھر کیسا ہے۔آپ اسے الٹا کر کے سخت یعنی ٹیمپرڈ نوکدار چیز سے خوب زوردار دباؤ کے ساتھ خراش ڈالیں اگر تو چیز گھس گئی پتھر میں لکیر نہی پڑی تو قابل استمال ہے ورنہ بیکار ہے سبز پتھر ایک دفہ میں استمال کر چکا ہوں وہ تو بہت سخت تھا واقعی میں اس میں کھرل کرنے سے دھات کم ہوتی تھی اور نرم پتھر میں کھرل کرنے سے دواء کا وزن بڑھ جاتا ہے باقی تجربہ کریں پھر سوچ سمجھ کر خریدیں وہ بھی اس شرط پر کہ اگر پتھر ناقص ہوا تو ہم واپس کرینگے۔

[10/16, 3:35 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: مجھے تو چنچل پتھر لگ رہا ہے جو عام دریاوں ندی نالوں میں دستیاب ہوتا ہے یہ ماربل سے تھوڑا سخت ہوتا ہے مگر چترا پتھر اس سے اوپر ہوتا ہے اور سماق تو سب سے عالی ہوتا ہے

[10/16, 3:39 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: کھرل پانچ چھ ماہ قبل بنایا تھا یہ بھی بہت سخت ہے یہ بھی چنچل ہے اس میں تانبے کی مقدار بہت ہے یہ ایک دو گرام کشتہ سونا کیلئے بچہ کھرل بنایا ہے

Bhai Farooque, [27.10.21 13:08]

[10/17, 10:29 AM] عمران ملتان طالب علم حکیم: اکسیر برائے وبائی امراض ہر قسم۔ ھوالشافی۔ گندھک آملہ سار چار تولہ پارہ مصفی آیک تولہ مرمکی چار تولہ مغز حب الملوک ایک تولہ۔ تیاری اول گندھک پارے کی کجلی خوب اچھے طریقے سے تیار کریں پھر مرمکی خوب کھرل کریں آخر میں حب الملوک کھرل کریں دواء انتہائی کھرل کر کے تیار کریں تاکہ کسی قسم کی کمی باقی نہ رہے مقدار خوراک ایک چاول اکسیر لاثانی میں یا عضلاتی سوزش میں مکس کر کے دیں فوائید مرض چاہے جتنا مرضی ترقی کر چکا ھوحتا کہ مریض قریب المرگ ہی کیوں نہ ھو یہ دواء

اللہ پر بھروسہ کر کے استمال کریں اللہ شافی مطلق ھے۔ علامات برائے متاثرہ۔ کروناوائرس۔ نمونیہ۔ بخار۔ درد جسم۔ جکڑن۔ تشنج۔ تنگی تنفس۔ نزلہ۔ درد سر وغیرہ۔ تحقیقات۔المعالج طبّی سائنسدان وبانی قانون مفرداعضاء جناب الحاج صابر ملتانی علیہ رحمۃ(مرحوم) بیان کردہ۔ حکیم فیاض احمد چوہان صاحب۔ بر مقام ماہانہ اجلاس حکیم انقلاب انسیٹیوٹ آف موڑ ایمن آباد۔ از قلم طیب الحق مرزا۔

[10/19, 7:22 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: وعلیکم اسلام اوپر پتھر کی سب سے بہترین شناخت درج کی تھی اسے فالو کریں یہ ماربل ہے

[10/23, 9:00 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اوپر ڈینگی کے متعلق جو علاج معالجہ تجویز کیا جارہا ہے میرا ان سب سے سخت اختلاف ہے کیونکہ غدی عضلاتی شدید تحریک کی وجہ سے پلیٹ لیٹس ختم ہوتے ہیں اور ڈینگی بخار میں یہی سب سے پہلے ہوتا ہے۔ابھی حالیہ ایک مریض کا علاج کرنے کا موقع ملا جسکے پلیٹ لیٹس پہلے رپوٹ کروانے سے 150 ملین تھے ڈاکوٹروں نے اس پر اپنی جہالت کے پیش نظر تجربے کیئے دوسرے دن دوبارہ رپوٹ کروائی تو پلیٹ لیٹس 75 ملین رہ چکے تھے جس وجہ سے مریض نڈھال ہو چکا تھا سارے جسم پر سرخ دھبے نمودار ہو چکے تھے ایک سیاہ پاخانا بھی آیا اور گردن کی پچھلی جانب انتہائی سوزش واقع ہو چکی تھی لگاتار بخار تھا اسکے لواحقین نے دیکھا ہمارا مریض تو ہمارے ہاتھ سے نکل رہا ہے انہوں نے چھٹی لینے کی کوشش کی تو پہلے انکو دھدکار دیا جب انہوں نے آنکھیں دکھائیں پتا چلا مریض اثرورسوخ والا ہے دوسری رپوٹ انتہائی خراب آنے کی وجہ سے ڈر بھی چکے تھے مگر ڈھیٹوں کی طرح ہڈدھرمی سے کام لے رہے تھے کیونکہ یہی تو موقع ہوتا ہے مریض کے سرمائے کو اپنی طرف منتقل کرنے کا جب چارو ناچار دال نہ گلی تو جان چھڑانے میں عافیت سمجھی۔

میرے پاس مریض آیامیں مصروف تھاجب فارغ ہو کر متوجہ ہواتو مریض مارے نقاہت اور بخار کانپ رہاتھامتلی کی کیفیت بتارہاتھابھوک کی کوئی فکر نہی تھی۔میں نے نبض دیکھی توبتانے لگے رپوٹ میں وائرس نہی آیامگرڈاکوٹر کہہ رہے تھے علامات ڈینگی والی ہیں۔جب میں نے معائنہ کیاتوساری علامات ڈینگی والی تھی۔

اب اصل بات کرنے لگاہوں بات کودیہان سے سمجھنااوٹ پٹانگ سوال کرکے وقت ضایہ نہ کرنا۔

میں نے اسے غدی سوزش اکیلی دواء صرف ایک یوم کیلئے پانچ خوراکیں ہر تین گھنٹے بعد گرم پانی سے کھانے کودیں ۔اور غذامیں سبزیاں شوربے والی کھانے اور شوربہ پلانے کودیا۔

سبزیاں۔

کدوٹنڈاتوری شلجم گاجرلوکی ماڑوٹنڈی۔

مصالحہ جات۔

ادرک نمک ہلدی زیرہ سفید کالی مرچ دھنیاء سبز وخشک الائچی سبز دیسی گھی۔

قہواہ جوپلایا۔

زیرہ سفید۔الائچی سبز۔گوکھرو۔ہرایک نصف چھوٹاچمچ۔گلوءتازہ ایک تولہ تمام اشیاء کوٹ کردم والاقہواہ بناکر شہدشامل کرکے دن میں تین دفہ پلانے کوکہا۔

جوس۔

کدوکھیراگاجرچقندرہرایک کابرابروزن جوس مقدارفی خوراک تمام کومکس کرکے نصف کپ دن میں تین بارشہد شامل کرکے پینے کوکہا۔مریض اگلے دن آیاتوگردن کے پیچھے والی سوزش بالکل ختم تھی اور جسم پرسرخ دھبے جو

سارے جسم پر نمایاں تھے وہ اب 50 فیصد پہلے سے کم تھے اور بخار بالکل نہی تھا الحمد للہ مگر نقاہت برقرار تھی مگر پہلے سے کم تھی اب مریض باتیں بھی کر رہا تھا اور اپنی کیفیت بھی بتا رہا تھا۔

اب میں اسے تین یوم کیلئے غدی سوزش اور تریاک خارش ایک ایک گرام دی اور قہواہ تین وقت اور جوس دو وقت کر دیا غذا ابلے ہوئے چاول شیر گاو اور شہد شامل کر کے کھانے کو کہا سا گودانہ جوء کا دلیہ دودھ شہد شامل کر کے کھانے کو کہا دواء غذا کے نصف گھنٹے بعد تین وقت دی۔ تین یوم بعد جب مریض آیا تو بالکل اللہ کے فضل و کرم سے بھلا چنگا تھا۔

اب میں نے اسے ایک ہفتے کیلئے غدی سوزش اور تریاک خارش غذا کے نصف گھنٹے بعد گرم پانی سے دی ہے اور صبح دس بجے خمیرہ مروارید پانچ گرام ہمراہ دودھ۔ اور شام چار بجے تریاک غدد 250 ملی گرام ہمراہ دودھ۔ اسے یہ بھی کہہ دیا تھا کہ اب تم بالکل تندرست ہو دوبارہ دواء کی ضرورت نہی۔ غذا مذکورہ بالا سبزیوں میں بکری کا ایک پاو گوشت شامل کر کے سبزی گوشت شوربے والا اور چپاتی۔ بوٹیاں ہرگز نہ لے۔

نسخہ تریاک خارش۔

فلفل سیاہ دو حصے نگند بابری تین حصے افسنتین تین حصے۔

مزاج گرم تر۔

مقدار خوراک ایک رتی تا ماشہ۔

نسخہ تریاک غدد۔

گل عشر۔ سہاگہ بریاں۔ ڈنڈا گندھک برابر وزن۔

مقدار خوراک ایک رتی تا 250 ملی گرام۔

مزاج گرم تر۔

نسخہ غدی سوزش۔

سہاگہ بریاں دوحصے۔ڈنڈا گندھک تین حصے ست ملٹھی خانہ ساز تین حصے

مقدار خوراک ایک رتی تاماشہ۔

منجانب طیب الحق مرزا""""""""""

السلام علیہم[10/24, 11:26 AM] +92 345 8989194:

ہمہ اقسام کے زخم کے لئے

50موم مدبر

50 گرام سندور

10 گرام کافور

25 گرام لوبان

2عدد40لاکھ پینسلین انجیکشن

50 گرام تیل کے تیل میں 10 گرام رتن جوت جالائی ہوئی

سب کو مکس کر کے پھر اس مرہم میں کچھ پٹی پر لگا کر زخم پر باندھ لیں 24 گھنٹے بعد دوبارہ نئی پٹی باندھیں

4سے 5پٹی لگانے سے ہر قسم کے زخم ٹھیک ہو جاتے ہیں

آپ کی دعاؤں کا طالب

عبدالکریم آزاد

[10/24, 10:57 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اسلام علیکم ورحمتاللہ وبرکاۃ۔

کافی بوتل کی بہن ہے اور یہ کینسر پیدا کرنے میں اپنا ثانی نہیں رکھتی چائے سے 90 فیصد زیادہ نقصادہ ہے خصوصی طور پر خون کو گاڑھا کرنے خون میں چربیلے مادوں کو سٹور کرتی ہے ٹرائی گلائسرائیڈ کے توازن کو خراب کرتی ہے جس سے جگر اور آنتوں اور کا کینسر پیدا ہوتا ہے یورک ایسڈ پیدا کرتی ہے گردوں کے نظام میں خرابی پیدا کر کے انہیں ٹھوس کر دیتی ہے (کری ایٹی نائین کا باعث ہے) جس وجہ سے پیٹ میں ٹانگوں میں پانی پڑنے سے موت واقع ہو جاتی ہے لیور سروسز پیدا کرتی ہے جسے جگر کا کینسر کہتے ہیں جیسے منشیات یعنی ڈرگز لینے والوں کو ہوتا ہے یاد رہے جتنی بھی مناعت درد یعنی پین کلر اور نیند آور بلڈ پریشر کو جبری لو کرنے والی ادویات ہیں تمام کی تمام ڈرگز ہیں اسی وجہ سے بہت اقسام کے کینسرز پیدا کرنا ڈاکو پیتھی کا طرہ امتیاز ہے۔ چائے اگر انسان کو برباد کر سکتی ہے تو کافی بالا والا چائے سے 90 فیصد زیادہ نقصاندہ ہے چائے کافی دل کی مین آلٹریز کو نہ صرف تنگ کرتی ہیں بلکہ چربیلے اور تیزابی مادے جمع کر کے دل کے فیل ہونے میں سب سے بڑا سورس ہے جس سے جگر اور گردے اور جگر کے ماتحت کام کرنے والے غدد ناقلہ کے یعنی خادمین گردے رحم شریائین پتہ لبلبہ ومثانہ کے غدود بھی نہ صرف شدید متاثر ہوتے ہیں بلکہ تباہ ہوتے ہیں دل کے متاثر ہونے سے معدہ میں حد سے زیادہ خشکی سردی واقع ہونے سے معدے کا کینسر یقینی ہے کافی ماشاءاللہ اتنی اچھی چیز ہے انسان سے انسان ہونے کا بدلہ لینے کیلئے اور کوئی زہر دینے کی قطعی ضرورت نہی اور سافٹ ڈرنکس انکے تو کیا ہی کہنے یہ کوئی مت سمجھے کہ چائے کافی شوگر کا مریض نہی بناتیں یہ بھی دل وجان سے اپنا کردار ادا کرتی ہیں اور سافٹ ڈرنکس پیکڈ دودھ یا کیمیکلز جسے عرف عام میں دودھ کہا جاتا ہے اور تمام اقسام کے جوسز اور ہر قسم کی پیکڈ اشیاء نہ صرف ہمیں بیمار کرتی ہیں بلکہ ڈاکو پیتھی کے کاروبار انسان

میں مین کردار ادا کرتی ہیں تیسرا شوگر اور کینسر پیدا کرنے میں سب سے بڑا سورس پنا سپتی گھی ہے جو غیر ہضم مادہ ہے جو آہستہ آہستہ نظام انہضام کو تباہ و برباد کر کے رکھ دیتا ہے ہڈیوں کے کینسر پیدا کرنے میں اس نعمت نامراد بنا سپتی گھی میں ایک اسکی صفائی کیلئے استمال ہونے والے جز کاسٹک سوڈے کا کردار ہے۔ جو کبھی بھی تیل سے خارج نہی ہوتا الائیش باقی چھوڑتا ہے۔ ہے نہ کمال کی بات باقی کسر ڈاکوٹرز نکال دیتے ہیں بیماری کے نام پر طرح طرح کے مزید کیمیکلز کھلا کر سوا ستیاناس کر دیتے ہیں۔ کل ملا کر ایک اور عادت بد جو ہماری بیخ کنی میں اپنا کردار ادا کرتی ہے وہ ہے وہ ہے پانی جو بلاوجہ بغیر پیاس ہم ٹھونستے رہتے ہیں جیسے بغیر بھوک کے کھانا تباہی کا باعث ہے تو بغیر پیاس بھی تباہی کا باعث ہے اوپر سے ماشاء اللہ نہار منہ پانی پینا کیا ہی کہنے اور غذا کے ساتھ پانی پینا۔ کمال ہے پھر بھی موٹاپا جان نہی چھوڑتا ہوا گیس کو ایسی تقویت ملتی ہے جیسے سلنڈر بھرنے والا کارخانہ لگا یا ہو لوگ کہتے ہیں قبض ام الامراض ہے میں کہتا ہوں ہوا گیس اس سے بھی بڑا عارضہ ہے جو جسم کے کسی حصے میں بھی خرابی پیدا کر لیتی ہے جسے کسی دوران خون کے ساتھ شامل ہو کر تباہی پیدا کرنے کی بھی ضرورت نہی بلکہ یہ خود ہی سافر ہے جہاں چاہے گھس جاتی ہے اسے راستے کی بھی ضرورت نہی اپنا راستہ خود بناتی ہے۔ اور ایسی نامراد چیز ہے کسی راستے کی محتاج نہیں۔ برین ہمبر تیج بھی اس سے ہو سکتا ہے جوڑوں کی دردیں گوشت کی دردیں پیدا کرنا تو عام صفت ہے۔ بوتلوں کے مضرات تو بتائے جا رہے ہیں سائینٹیفکلی طور پر بڑے بڑے بھاشن دیئے جا رہے ہیں چائے کافی بنا سپتی گھی پر کیوں بات نہی کرتے کیا انکا استمال باعث اجر و ثواب ہے ؟ یہ بھی مہلک زہر ہیں۔

منجانب طیب الحق مرزا""""""

تصدیقی نسخہ[10/25, 8:51 AM] +92 345 8989194:

تریاق دمہ

04 گرام سم الفار

08 گرام شمع سیاہ

40 گرام روغن بادام

ترکیب تیاری

سم الفار اور شمع کو کھرل کر کے سفوف بنا کر پھر روغن بادام میں مکس کر کے پیسٹ بنا کر محفوظ رکھیں

استعمال خوراک: ایک چاول سے نصف رتی پان کے پتہ پر لگا کر کھانا ہے عمر وزن کو مد نظر رکھتے ہوئے خوراک کم زیادہ کی جاسکتی ہے صاحب نسخہ حکیم پیر ولی محمد شاہ جیلانی

آزمودہ جناب جڑیل شاہ مرحوم عفی عنہ کا معمول مطب تھا ناچیز عبدالکریم آزاد کو جب یہ نسخہ ملا تو میرے تجربہ میں کافی مفید ثابت ہوا اور ہم نے بھی اس نسخہ کو معول بنایا ہم دعا گو ہیں رب کریم حکیم پیر ولی محمد شاہ جیلانی کو جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے آمین ثم آمین

اور میں دعا گو ہوں ان دوستوں کا جنہوں نے پیر حکیم ولی محمد شاہ جیلانی صاحب کی تمام قلمی اصلی بیاض کو مجھ ناچیز کو بطور تحفہ پیش کیا ہم ان احباب کی اس کاوشوں کو سراہتے ہوئے حکیم پیر ولی محمد شاہ جیلانی کے تمام نسخہ جات کو انہیں کے نام سے پیش کرتے رہا کریں گے ان شاءاللہ عبدالکریم آزاد

یہ نسخہ میں نے آج چوتھے مریض کو دیا ہے۔ الحمد اللہ بہت ہی اچھا رزلٹ ملا ہے

حکیم محمد رشید بورے والا

[10/25, 1:38 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: محترم ومقدم ومعلی جناب دکھ یہ نہی کہ میرے دعوے پر سوال کیا ہے دکھ اس بات کا ہے سائنس کیا حرف آخر ہے؟

جسے بھی شک ہے وہ خود پر تجربہ کرے اگر ثابت نہ ہو تو کہنا؟

اگر صرف کافی سے بیڑا غرق ہوتا محسوس کریں تو باقی اشیاء میں بھی دعواہ درست مان لیں اگر عقل شعور نام کی کوئی چیز باقی ہے؟ ورنہ سائینس تو موجود ہے جسے مان کر باقی بنی نوع انسان کی بیخ کنی جاری ہے؟

کسے نہی پتا یہ چیزیں جب سے کھا پی رہے ہیں تب سے ہمارا بیڑا غرق ہو چکا ہے اسے سے بڑی دلیل کیا ہو سکتی ہے؟

اگر پھر بھی کسی کی تسلی نہی تو کل سے کافی پینی شروع کرے صبح خالی معدہ تاکہ ذلت صحیح طریقے سے مقدر بنے۔ یہ صاحب سائنس سے ان باتوں کو پرکھنا چاہتے ہیں انکی نظر میں سائینس ہی مقدم چیز ہے اور میں یہ کہتا ہوں سائینس کوئی الہامی علم نہی پھر سائینس کو کس کسوٹی سے ماپ کر سائینس کے درست ہونے کی تصدیق کرینگے؟

پہلے اپنی سائینس کو کسی کسوٹی کے تحت درست ثابت کرلیں پھر آگے بات ہو گی کل ماضی بعید میں یہی سائینسدان زمین کو چپٹا کہتے تھے آج گول کہہ رہے کیوں؟ اپنی ہی بات جس پر تمام بنی نوع انسان کو گمراہ کرتے رہے آج اسی سے انحراف کر رہے ہیں اسکا مطلب ہے سائینس بھی کوئی اتھینٹک سورس نہی سوائے مذہب کے۔ یہ صرف ایک مثال دی ہے ویسے لاکھوں ایسی بکواسات ہیں جو سائینس کہتی ہے اگر سائینس کو ہی ماننا ہے تو مذہب اسکی نظر میں کوئی چیز نہی پھر سائینس کو ہی مقدم سمجھ لیں؟

اگر سائینس مقدم نہی تو اس کو مقدم کیوں سمجھ رہے ہیں؟ سائنسدان تو چاند پر جانے کی بکواس کر رہے ہیں جو دنیاء کا سب سے بڑا دجل اور جھوٹ ہے ہم انکے پیچھے لگ کر بڑے دل و جان سے مان رہے ہیں ہماری اتنی سی عقل ہے؟

انسان کا جسم دنیاء کی سب سے بڑی اور حساس لیبارٹری ہے۔

اللہ نے کوئی ایک بھی چیز ایسی پیدا نہی کی جسکا نفع یا نقصان نہ ہو اہر عمل کا ردعمل ہے۔

اگر تسلی نہی ہورہی تو گندم جسے ہم کھاتے ہیں وہ جانوروں کو کھلانی شروع کردیں اور انکی غذا بھوسہ خود کھانا شروع کرلیں؟ نتیجہ پہلی ہی خوراک میں برآمد نہ ہو تو کہنا؟

فائیدہ اسے ہے جسے ضرورت ہے نقصان اسے ہے جو بلا مقصد ٹھونس رہا ہے۔ زہر بھی اسے دیا جاتا ہے جسے اسکی اشد ضرورت ہو ورنہ بلا ضرورت استمال سخت مضر ہے۔

بقول شاعر کبھی زہر بھی کرتا ہے کار تریاق۔

بلکہ زہر کہتے ہی اسے ہیں جو مار دینے والی چیز ہے۔ اپنی عمومی زندگی کے بارے میں تھوڑا سوچ بچار کرلو کتنی عمر ہے ہماری؟ اور جو یہ ہماری طرح کے سائنیس سے پاس اور مستند اشیاء واغذیہ نہی کھاتے پیتے انکی مجموعی عمر کتنی ہے؟

مجھے صرف ایک بات کا جواب دیں آج سے چالیس سال قبل جو انکے سائیندانوں کی بنی ہوئی دواء اور غذا نہی کھا پی رہے تھے تب یہ موجودہ اتنے بڑے پیمانے پر بیماریاں موجود تھیں جو آج سننے اور دیکھنے کو مل رہی ہیں؟ ان موجودہ بیماریوں کا نام ونشان تک نہی تھا اسکا صاف مطلب ہے یہ خود ساختہ اور پیدا کردہ ہیں؟ یہ سائنیس کا ہی کارنامہ ہے جب انکی کوئی بھی کیمیکلز پر مشتمل دواء نامی زہر کھانا شروع کرو تو موت کے سوا کوئی نتیجہ نہی نکلتا؟ ایک بیماری جسکی دواء لینے گئے وہ تو گئی نہی پانچ دس اور لگا دی گئیں آخر جو سائنیس کو اتنا مقدم سمجھ کر ترجیع دیتے ہیں میرا ان سے سوال ہے کبھی کسی کو ٹھیک ہوتے دیکھا ہے بیماری سے بھی مستقل تندرستگی مل جائے اور دواء نامی زہر سے بھی جان چھوٹ چکی ہو؟ ان سائیندانوں کا آخری کمال یہ ہے اس عضو سے ہی ہاتھ دھونا پڑتا ہے جسکا علاج کروانے ان سائنیس کے پوجاریوں سے کروانے گئے؟ آخری حربہ اگر اعضاء ہی کٹوانے پر اختتام پذیر ہونا تھا تو پہلے ہی جھٹکے میں اعضاء کاٹ کر جلدی سے لنگڑا لولا ٹنڈا کیوں نہی کرکے خرچہ بچایا جاتا؟ ساری زندگی کا سرمایہ چھین کر آخر میں جسم ہی نامکمل اور ادھورا قبر میں جائے چہ معنی دارد؟ کچھ تو ہے جو اس سائنیس کی بدولت انسان کو انسان رہنے نہی دیا

جارہا؟ کبھی یہ سوچاہے حکماء اور طب نبوی والے اور ہومیو والے کتنے مریضوں کے اعضاء کاٹ کر اپاہج بنارہے ہیں؟

یعنی اسکا مطلب ہے یہ پھرڈا کو پیتھی کے سائیندانوں سے بڑے سائینسدان ہیں؟

توانکی بات جو کہ الوپیتھک کے ڈاکوٹروں سے مقدم ہے اور آپ اس گھٹیا و جہل پر مبنی علوم کے مالک اور دعویداروں کی بکواس کو ان بڑے سائیندانوں سے موازنہ کررہے ہیں کیا یہ ظلم اور زیادتی نہی؟

جو طب کی الف بے کو تھوڑا سا بھی سمجھتا ہے وہ کبھی بھی گھٹیا سوال نہی کرتا کیونکہ وہ خود سوچتا سمجھتا ہے لکیر کا فقیر نہی۔

اوپر جو سخت جملے میں نے لکھے ہیں انکی آپکو اشد ضرورت تھی یہ آپکے لیئے دواء کی حیثیت رکھتے ہیں تاکہ آپکے دماغ کوری سیٹ کیا جائے جو سائنس کے پیچھے لگ کر ساقط ہو چکا ہے اسے جھٹکے کی ضرورت ہے ورنہ یہ اندھی تقلید کہیں ہمارے لیئے وبال جان نہ بن جائے جو بن چکی ہے۔

اسکے لیئے میں دست بدستہ معذرت خواہ ہوں کہ شائید اتر جائے تیرے دل میں میری بات۔

اقول قولی ھذا استغفر اللہ لی ولکم ولیساء المسلمین وجمع المسلیمات۔

فقط آپکا خیر اندیش

طیب الحق مرزا""""""""

[10/25, 4:01 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اوپر والی سابقہ پوسٹ شائید حالت نیند میں پڑھی ہے؟ جس میں ہر چیز کو اسطرح بیان کیا گیا ہے اتنا سا طالب علم بھی غور و فکر کرے تو سمجھ آجاتی پلیٹ لیٹس غدی عضلاتی شدید میں تو خون کے ضرورت سے زائد پتلا ہونے کی وجہ سے ٹوٹتے ہیں اور پھر مزید خون کو پتلا

کرنے کی آخر ضرورت کیا ہے؟ ہم اپنے طریقہ علاج پر بحث ومباحثہ تو کر سکتے ہیں کسی دوسرے کے طریقہ علاج کی نہ تو ضرورت ہے نہ کبھی کوشش کی ہے۔

[10/25, 7:22 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: اور جناب نے کہا وہاں کافی پانی کی طرح پی جاتی ہے تو آپ پھر شراب بھی پیا کریں کیونکہ شراب اسکا توڑ ہے؟ یہ طب اور فطرت کا قانون اور اصول ہے جس تحریک کا مرض یا غذا ہو اس سے اگلی تحریک اسکا علاج ہے کافی مزاجاً خشک سرد دوسرے درجے کی چیز ہے اور شراب خشک گرم تیسرے درجے کی چیز ہے ویسے اگر صرف شراب پر بحث کی جائے تو مختلف مزاج بھی ہو سکتے ہیں کیونکہ جس چیز سے بنائی گئی ہو اسکے افعال واثرات غالب ہوتے ہیں مگر قوی تر اثرات مخمر ہونے کی بنا پر خشک گرم تصور کیئے جاتے ہیں باقی جتنے بھی نشے یا نشہ آور اشیاء ہیں یا تو اعصابی ہیں یا عضلاتی ہیں اور شراب ان دونوں کا توڑ ہے مگر بذات خود بھی منشی ہے نقصان کے علاوہ مزہبا بھی حرام ہے۔

[10/25, 7:22 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: یہ بات میں اوپر کر چکا ہوں دین مذہب کے سوا کوئی علم الہامی نہی جسے اتھینٹیکیٹ سمجھا جائے۔ کیونکہ یہ انسان کے دماغ کی اپنی اختراع ہے مگر اشیاء خورد نوش وادویات کے اثرات جو جسم پر وارد ہوتے ہیں انہیں خطمی اور کلی سمجھا جاتا ہے۔ الوپیتھک میں کسی بھی مرض کا ادویاتی علاج موجود نہی سوائے چیر پھاڑ اور اعضاء کی چوری اور منتقلی کے سپئیر پارٹس کا دھندا ہے۔ علاج یہ ہر گز مطلب نہی ایک اعضاء کا علاج کرتے کرتے ساری گاڑی کا انجن برباد کر کے رکھ دو؟ یہ اپنی ہر دواء کے سائیڈ آفیکٹس تو اپنے منہ سے بتاتے اور تسلیم کرتے ہیں آفٹر آفیکٹس کیوں نہی بتاتے؟ میری بات ہمیشہ یاد رکھنا سائیڈ آفیکٹس کچھ ہی دیر میں نمودار ہونے لگ جاتے ہیں مگر آفٹر آفیکٹس ہمیشہ کچھ مدت بعد ظاہر ہوتے ہیں اور ہمیشہ بڑے بڑے امراض لاحق ہوتے ہیں جو جان لیوا ہوتے ہیں میں سینکڑوں ایسی بیماریاں گنوا سکتا ہوں انکی سائینس نے پیدا کی ہیں۔ اور اسی جہالت پر مبنی سائینس سے طب کو پرکھنے کی کوشش آخر کیوں؟ یعنی سائینس کو

مقدم سمجھتے ہیں تو اس سے مطابقت رکھنے والی چیز کو درست سمجھتے ہیں ورنہ رد کر دی جاتی ہے مجھے یہ بتائیں سو سال پہلے بر صغیر میں الوپیتھک کا وجود بھی نہی تھا کیا اس وقت یہاں دنیاء آباد نہی تھی؟ جب تھی تو آج کے دور سے کہیں زیادہ طاقتور اور جفاکش اور محنتی لوگ تھے جو پانچ پانچ من تک بھی وزن اٹھا لیتے تھے آج چالیس کلو وزن اٹھانا محال ہے۔ کیا اس الوپیتھک کے سہارے اتنے

جفاکش تھے؟ صرف اور صرف پراپوگنڈہ مشین ہے سوائے جھوٹ اور بہتان کے علاوہ کچھ نہی۔

یہ کیوں بکواس کرتے ہیں؟

انکا مطلب ہے ہر بندے کو اتنا ڈرا دو کہ لوگ کسی دوسری پیتھی سے رجوع ہی نہ کرے ورنہ ہماری تو قلعی کھل جائے گی کہ انکے پاس تو علاج ہی موجود نہی اور میرا یہ بھی دعواہ ہے سوائے حرام اشیاء کے انکے پاس کوئی چیز نہی نشہ کیا حلال ہے؟ ہر بیماری کو نشہ آور اشیاء دے کر صرف دبایا جاتا ہے علاج ہر گز نہی کیا جاتا۔ میرا چیلنج ہے مجھے صرف سوزش اور ورم کا ہی شافی علاج کر کے دکھا جائیں باقی امراض تو بعد کی بات ہے۔ دھوکہ دجل فراڈ ہے چار اشیاء ان سے چھین لو تو ساری پیتھی کا جنازہ نکل جائے گا۔

نشہ۔ اینٹی بائیوٹک جبکہ یہ بھی حرام ہے۔ بجلی اور ٹیسٹ رپوٹس۔ باقی کیا بچا ہے انکے پاس جنکے گیت گاتے ہیں؟

[10/25, 7:22 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: لو پھر میں آپکی چہیتی سائنس کا دھڑن تختہ نہی بلکہ جنازہ نکالنے لگا ہوں۔

آپکی سائنس کہتی ہے انسان پہلے بندر تھا پھر بن مانس بنا پھر اپنی ارتقائی منازل طہ کرتا ہوا انسان معرض وجود میں میں آیا اور یہ موجودہ انسانی شکل کئی کروڑ سال بعد وجود میں آئی۔

مجھے یہ بتائیں کیا میں یہ سائنس کی بکواس مان لوں؟

کیاواقعی انسان زمانہ قدیم میں بندر تھا؟ مجھے مذہب نے بتایا بلکہ اسکے برعکس انسان اپنے جرائم کی پاداش میں عذاب اترنے کی وجہ سے تو بندر یا شکلیں بگاڑی گئیں مگر یہ کہیں درج نہی انسان پہلے بندر تھا؟

اسکا پھر صاف مطلب ہے آپکی سائینس صریحا جھوٹی اور منگھڑت ہے؟

میری کسی بات کا تو جواب دو میں بھی منتظر ہوں آخر سائینس نے کیا معرکہ سر کر لیا جو اتنی پذیرائی دی جارہی ہے۔ جبکہ سب کو علم ہے جھوٹ پر مبنی ہے۔

ہائے افسوس ہم کس بے ایمان کی بات کو سچ سمجھتے ہیں جو اللہ خالق ومالک کی لاکھوں زندہ مثالیں دیکھ کر بھی اسے جھٹلاتا ہے؟

[10/25, 8:10 PM] Hk Tayubulhaq Mirza: جناب مجھے اس وقت حیرانی ہوتی ہے کہ ہم بطور مسلمان ہونے کے ناطے ان کفار کی بکواس کی نہ صرف تائید کرتے ہیں بلکہ بطور دلیل پیش کرتے ہیں۔ جو میرے نبی کو نہی مانتا جو بغض اسلام سے ماوراء دوسرے انبیاء کرام کو نہی مانتا اللہ خالق ومالک وبرتر کو نہی مانتا ہم اسکے مفت میں حامی دار ہیں افسوس صد افسوس۔ میری باتیں بہت تلخ ہوتی ہیں مگر مجھے پچھتاوا ہرگز نہی ہوتا کیونکہ ہمیشہ سچ کی کسوٹی سے ماپنے کی کوشش کرتا ہوں کمی کوتاہی ہونا الگ بات ہے آپ یہ دو ٹکے کی خود ساختہ کرونا بیماری جسکی کوئی اوقات نہی اسکا حال دیکھ لیں ساری دنیاء کو تباہ وبرباد کر کے رکھ دیا صرف اپنی افغانستان میں شکست کی ہزمیت کو چھپانے اور پردہ ڈالنے کیلئے آج تک اسکا درست علاج دریافت نہی کرسکے اور نہ کرسکیں گے جاؤ یہ بھی میرا چیلنج ہے دھوکہ دینا کوئی ان سے سیکھے اپنی نااہلی جہالت کو چھپانے کیلئے ایک حقیر سے وائرس پر ملبہ ڈال دیا جبکہ اصل عزائم تو کچھ اور ہیں بیالوجیکل وار کیا گیا ہے۔ اسکے اہداف زیادہ تر مسلم ممالک ہیں کیا آپکو علم ہے پاکستان میں کتنی بار یہ وائرس چھوڑا گیا؟ جی

پانچ دفعہ یہ وائرس چھوڑا گیا ہے

اسکے پیچھے اصل دو مقاصد ہیں ایک کاروبار دوسرا مسلم ممالک کو قابو میں رکھنا آج دیکھ لیں مسلم ممالک نے کیا کچھ تسلیم نہی کیا یہ بات میں روز اول سے دوہرا رہاہوں دنیا لٹ گئی اجڑ گئی مگر ہماری سوئی وہیں کی وہیں اٹکی ہوئی ہے کیا یہ وائرس آخ کی پیداوار ہے

تاریخ سے آج ہم اتنے نابلد ہو چکے ہیں جسکا شمار نہی۔

یہ موجودہ وائرس 1802 میں پہلی بار منظر عام پر آیا ٹھیک سو سال بعد برصغیر میں پہنچا اس نے اس وقت بھی تباہی مچائی تھی کیا اسکے بعد دنیاء ختم ہو گئی تھی ؟جی کیا وائرس موجود نہی تھا؟ پھر اسلام کو بند کیوں کیا گیا؟ حکیم اجمل خان صاحب کو مسیح الملک کا خطاب کیا میں نے دیا یا عوام نے دیا؟ جی

یہ اسی بدقماش فرنگی نے دیا تھا کیونکہ آٹھ بار یہ دنیاء میں تباہی مچا چکا تھا جس میں فرنگی ممالک سرفہرست تھے جب حکیم اجمل جان صاحب نے اسکا علاج دریافت کیا وہ ایک قہواہ تھا جو عام جڑی بوٹیوں پر مشتمل تھا اس قہوے کی بدولت عوام کو اس مرض سے نجات ملنا شروع ہوئی تب اس قہوے کو برطانیہ میں استمال کروایا گیا تو انہیں مسیح الملک کا خطاب دیا آج ہمارے اسلاف کو یہ صلہ ملا ہے سب کچھ لوٹ کر اپنے نام سے منسوب کر لیا گیا ہے۔

اور یہ بات ہمیشہ یاد رکھنا آج تک جتنے بھی سائینددان پیدا ہوئے ہیں سب کے سب مسلمان تھے ان سے علم جبری چھین کر یا سیکھ کر قتل کر کے اپنے نام سے منسوب کر لیا جاتا ہے۔اور یہی کچھ ہو رہا ہے۔ہم ان کفار کا دم بھرتے ہیں کتنے ظلم اور زیادتی کی بات ہے ہمارے آنکھیں ہر چمکتی ہوئی چیز کو خیرہ کر رہی ہیں اپنے گم شدہ متاع کو پانے پر پہچان بھی نہی رہے ؟واہ